# دیوان زکی

مصنفہ سید محمد زکریا خان رضوی دہلوی المتخلص بہ زکی

شاگرد رشید

نواب نجم الدولہ دبیر الملک مرزا اسد اللہ

خان بہادر نظام جنگ (غالب) مغفور

بحسن اہتمام

سید محمد میر حسن در مطبع رضوی دہلی

طبع گردید

قیمت مجلد عہ

# تصحیح اغلاط کتاب ہذا

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۰ | مثال | مثل | ۶۵ | ۱۲ | دیر | دہر |
| ۱۵ | ۵ | دکھائی | دکھلائی | ۶۶ | ۱۰ | عشق | مشق |
| " | ۸ | دیکھتا | دیکھنا | " | ۱۱ | مرہوش | مدہوش |
| ۲۱ | ۱۷ | اِنسے | اُنسے | ۶۷ | ۴ | رکھے | رکھیے |
| ۲۲ | ۱۴ | اس غزل کا یہ تیسرا مطلع ہے تیسرے شعر کی جگہ پڑھنا چاہئیے | | " | ۹ | ہریان | عریان |
| | | | | ۶۸ | ۱۲ | باقی جوہیں | باقی ہیں جو |
| ۲۵ | ۱ | تجھے یار کا تصور | | ۷۰ | ۱۷ | فرماد | فریاد |
| امید واشد دل + | | امید واشد دل ہے | | ۷۴ | ۱۱ | کرنا | کرتا |
| | یار کا تصور | | | ۸۴ | ۱۳ | دریچے | درجہ |
| ۲۵ | ۱۵ | کہے | کہیے | " | ۱۷ | لکھو | لکھو |
| ۳۵ | ۲ | بیٹھا | بیٹھا | ۸۵ | ۱۷ | خانما | خانمان |
| ۵۰ | ۱۴ | اللہ ہو زکی | اللہ زکی | ۸۷ | ۱۲ | اس | اُس |
| [illegible] | ۱۴ | خانما | خانمان | " | ۱۷ | کیجئے | کیجیے |
| ۵۱ | ۱۳ | سرخ | نرخ | ۹۰ | ۹ | روز | سوز |
| " | ۱۴ | اُس کا دہن | [illegible] | ۹۱ | ۱۷ | آشنائے غم | [illegible] |
| ۶۳ | ۱ | [illegible] | طلائے | [illegible] | ۳ | [illegible] | [illegible] |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

آب و رنگ روئے سخن سپاس خداوند جان آفرین تواند بود کہ آدم خاکی نژاد در آئینِ شریف
گویائی بر دیگر آفریدگان برتری بخشید و ساز و برگ پذیرائی کلام ستائش و خشنود فرزانہ
باید انگاشت کہ بگفتار دلنواز سرگشتگان بادیہ گمراہی را بجادہ شناسائی مراحل جادیہ راہنما
گردید۔ ہمانا ہمان گویائی بود کہ بپیرایہ سنجیدگی برآمدہ بشعر نام برآورد و در ہنگامہ بزم و رزم
ہمچون جادو کام برآورد در آزرم جوئی چون غنچہ نیم شگفتہ ہمہ شادمانی اندوخت و در
ستیزہ کاری بسانِ چنار ساز و برگ جمعیت پاک بسوخت۔ سخن گزار سید محمد زکریا
رضوی دہلوی کہ خلف سید **محمود خان** صاحب **محمود** مرحوم و نبیرہ نواب
اعظم الدولہ میر **محمد خان** صاحب بہادر معظم جنگ سرور مغفور است از آغاز
بجوشش بدین آتشِ جانگداز سرے داشت تا آنکہ از گفتن و نہفتن گزشتہ بوانمود
آن ہمت برگماشت روزگارے برین سفتہ بود کہ ہنگامہ غدر برپا شد و عزیزان را
از یکدیگر پراگندہ ساخت ہنگامیکہ این شورش بے ہنگام فرو شد و آن فتنہ نا فرجام

سر به نیستی برد و ویران کده دهلی را بخت بے تخت باز گردید و اهل شهر از کشش و
آویزش بے محابا نفس راست کردند همان تا سوہ کهنه ترا دیدن گرفت - نواب نجم الدوله
دبیر الملک میرزا **اسد الله خان** صاحب بهادر نظام جنگ **غالب** مبرور را
و بزرگان هیچ میرز را تعلق روابط دوستی و یکجهتی درمیان بود و من بدان واسطه
از سن ده دوازده سالگی آستانه بوس حضرت غالب می بودم بفن سخنگوئی شرف
شاگردی دریافتم - چنانچه تا دورِ حیاتِ حضرتِ مغفور کاسه لیسِ خمخانهٔ کمال بودم
و قطره آشام دریائے نوال - جادهٔ طرز بیانِ حضرت غالب دشوار گزار بود که بهر کسے
را دران تاب گام زدن نه دهند این بے زاد و مایه را آن منزلت کجا که دران مرحله
بجائے رسد - آرے خاکسترے از آتشکده و ذره از آفتاب نارتواند بود - بهر حال
انچه در کیسه دارم در کاسه می نمایم بدین مثال که هرچه درآوند است پیش خداوندست
اما منش و اندیشه اختلاف ها دارد و بر حسب اقتضائے آن منافات خیالات ناگزیر و
مذاقِ سخن هم مختلف و متفاوت از یکدیگر بودن لازم افتاد - بزرگان را اگر هرچه نیکو
یابند به نیکوئی یاد فرمایند و جائیکه نکوهیده دانند نکوهش نه سزائے شانِ بزرگی است
بگوینده حواله نمایند چه کالائے بد صاحبِ کالا را سزد - تا اینجا روئے سخن بحضرات
اهل کمال و سخنورانِ هنرشناس بود و از بیگانگان خویشتن نما که آنکس که نداند و
بداند که بداند را مصداق باشند و بدگوئی و خورده گیری را وجه نازش و سرمایه افتخار
انگارند ستایش و بیم نکوهش نے - خورده درکلام عیبِ کلام است و خورده گرفتن
اظهار کمال مسلم است که کمال هیچون آفتاب در پرده نمے ماند و احتیاج باظهار
ندارد و پس هرچه محتاج باظهار باشد کمال نبود - بلکه دال بر نقص کمال میگردد چه

تا وقتیکه خورده گیر نقص کمال را در اندیشه جا نداد حاجت باظهار کمالش نیفتاد و ازین
قضیه آن نتیجه تراوش میکند که خورده گیر چون اظهار کمال می سازد اعتراف بر
نقص کمال می نماید - قطع نظر ازین خورده گیری آویزشهائے تازه بر روئے
کار می آید هر که اعتراض میکند لازمش میگردد که صورت صحیح را هم به بیان آرد
ورنه دعوی بیدلیل خواهد بود - و میکه بشرح داد با کسے که او را عدوئے خویش
می انگارد چیزے رائگان می آموزد و هر که بربخشش اعتراض نماید حال عجبے دارد
چه اگر سکوت کند و خاموشی ورزد به پندار بعضے از اهل فن بیمایگی و نادانی او آشکار
گردد و اگر پاسخ دهد بد اندیش خود را از هر چه نمیداند آگاه می سازد - نظر برین من
در اندیشه بر روئے این هر دو خیال بر بسته انجمنے از خلوتیان دیگر در فضائے خیال
آراسته و هنجار اهل انس را از نظر داشته برین اکتفا می نمایم که هنرمندان بهروری
جوهر شناسان دل آسا باشند و مدعیان خارج نوا در اندیشه کج و پژوهش خام جان فرسا
پدر بزرگوار را دیوانے و حضرت [illegible] را دیوانے و مثنویات سبعه سیاره و تذکره
شعرائے اردو بود که همه یکگان هنگام بربادی خانمان جوانمردان سپاه بل
زن سیرتان روسیاه از راه بدنهادی بآزادی تمام بیغما چرا گویم بدزدی بردند
حیف برین آزادی و تف برین بدنهادی که متاع کسے بردن و خویشتن را سزاوار آن
شمردن - از آموزگار روزگار این گوشمال نیز یافته نتوانستم فراموش کرد که هر چه
در سینه است در گنجینه توان گفت و نشانے از و پیدا نیست و به نیستی قرین است
و آنچه از خامه بقرطاس آمده کمیاب است و بجلوه گاه عالم رسیده و تا ناپیدائی
جز منزلے در میان ندارد اگر چیزے درین حالت گذاشته آید چشم بر بندی که کمینه

تنک ظرف از جا برآید۔ اگر سودش دهد از خویش گویاند و گر گزارش نیاید به بے ارزجی
در آتش بسوزاند۔ در هر دو صورت ازین کس که درسعی بهم رسانیدنش خون دل خورده
دور خونگرمی به نمود آوردنش روزها را بشب و شامگاهان را بسحر برده نامے و نشانے
نباشد۔ و هرچه برروئے سنگ آمده بطبع جا گرفت نقشے بر سنگ تواند بود که زدوده
نتوانست زدود۔ تا در گلستان رنگها باشد گم گشتگی و بے نشانی از و دو رنگها باشد
خواستم که اینچنین مزخرفات به بے نیازی فراهم آمده را از دست به پراگندگی دهم و
از کاوش و کاهش اندیشه تلف و بربادی پارهاے دل و لخت هاے جگر وارهم۔ تا نفسیکه جان
شیرین بجان آفرین سپارم از هستی نیستی شو یادگارے بگزندگان رهگزار فانی بگزارم۔
هرچند به روزگار گرمی بخن گرفت و حریفان را خاطر از صرصر ناآشنائی سرد شده با همه
عزیزان که از زمان دراز درپے این کار بوده اند آمادگی را بشتابکاری رسانیدن
درخواستند۔ من که از پیچدانی خویش و کساد متاع خویش آگاهم بامیدے چشم نادوخته
نخواستم که خاطر دوستان بیازارم۔ نزدیک است که دیوان سراسر نه پایان منطبع
بوده بعرض عام درآید و آنچه درسینه بود بسفینه وانماید۔ بعضے را از کسان که بسخنگوئی
شغل دارند شنیده ام که بامید حصول اعتبار بر آستان نارسیده خود را بسلسله
تلمذ حضرت مغفور وابسته اند اگرچه از مناصب وقار استاد مبرور (ازین روکه
سبکسرے هیچدانی بدامن کمال شان انتسابے بغلط جسته تماشے بچشم هیچپان خواسته
هیچ نمی کاهد و افاده و افاضه حضرت ایشان چنانکه هست بجاے خود است تاهم اگر
این ناسنجیدگی دانسته شود دیما بحق کسانیکه روشناس حضرت استاد نموده اند و بوسیله
مراسلت استفاضه نموده اند۔ یا اندک زمان خدمت بحضور بجا آورده و بالخاصه تا شان

نیز کم پسر برده اند اشتباه عام پیدا میکند ۔ شوخیکہ ناسزائے را سزا و سزائے را
ناسزا کرده دیدنی است کہ بار استمبازاں چہا کرده ۔ مرا بایں ماجرا سروکارے
نیست جز اینکه بگویم کہ ایں کار کار صاحب وقارے نیست ۔ نگاشتہ ام کہ حقیر
پیشتر ازانکه بزمرۂ شاگرداں منسلک گردد آستانِ حضرتِ اُستاد را بوس میکرد
و شرف حضوری اندوخت و حضرت بر حال کثیر الاختلال ایں خیر سگال و آباء و اجداد
کرام ایں مستہام وقوف کُلّی میداشتند از سطورے چند کہ بنام سارٹیفکٹ بموقعے
از خامۂ سحر طراز در اُردو زبان رقمزده محض براه بنده نوازی بایں ہیچمیرز ہیچمداں
ارزانی فرموده اند ہویدا میگردد ۔ من آں حرز جاں را بجاں عزیز میدارم و نقلش
در ینجا می نگارم تا نگرندگانرا آشکارا گردد کہ حضرت اُستاد را چہ دست تربیتے و سر مرحمتے
بسروکار ایں ہیچکارۂ بے سروپا بوده است ۔ وہو ہذا ۔

سبحان اللہ سارٹیفکٹ کے لکھنے کا کسوقت میں اتفاق ہوا ہے کہ میں نیمجاں چند روز کا
مہمان ہوں مہینا بھر سے غذا بالکل مفقود صرف گوشت کے پانی پر مدار ہے ۔ اگر
اٹھوں تو دورانِ سر سے گر پڑوں ۔ سید محمد زکریا خاں نسب میں سید امیر زادۂ عالی
دودمان انکے بزرگ وزارت کا منصب پا چکے ہیں ۔ جاگیر اب تک تھی ۔ پھر بعوض جاگیر
پنشن مقرر ہوا ۔ معہذا یہ شخص بذاتِ خود نیک اور صاحب علم اور متواضع اور دانشمند
اور نیک طینت اور رنگین طبع معنی سے طبیعت کو علاقہ اچھا ہے شعر کہتے ہیں اور خوب
کہتے ہیں ۔ اس فن میں میرے شاگرد رشید ہیں ۔

اسد اللہ خاں غالب

محمد اللہ ۱۲۳۰
اسد خان

شیوهٔ اہلِ روزگار بودہ است کہ اگر کسے چیزے از تصنیفات خویش را بالشیوع میدہد
دیگراں دیباچہ و تقریظ و خاتمہ و تاریخ می نگارند و مصنف را می سرایند۔ اتفاق
افتد کہ دوستاں باندیشۂ خود ہا بجا نوشتہ و در نظر بینندگاں از مرتبۂ اعتدال
افزودہ باشند ازیں رو پیراہن حال نویسندگاں از زاغ ملامت پاک نمی ماند۔
صد حیف کہ با دوست دوستی با خویش دشمنی میگردد و جاہا نویسندگاں کہ مصنف را
بنظر کم می نگرند ہنگامیکہ سخن بمیان آید بہ نیم تبسم کناں گویند کہ البتہ بپاس خاطرش
نگاشتہ شد باید دید کہ ایں ایما و ایہام چہ ناوکے در نہاں دارد کہ دل را با جگر
یکبارہ می دوزد۔ من ایں سارٹیفکٹ را نازم کہ مرا و نیز دوستان مرا در پناہ خویش
در آورد و مرا در روئے ایشاں جائے شرمسار بودن نگذاشت و از سراسیمگیہائے
بے سود بے نیازیہائے بہبود کرامت فرمود۔ اکنوں بپاس نازکی خاطر یاران
ادا شناس میگویم کہ برایں بے ربطی طعنہ نفرمایند کہ آغاز کلام در زبان فارس
کردم در حالیکہ دیوان خودم و سارٹیفکٹ حضرت اُستاد در زبان اُردو بود۔ سخن
اینست کہ حضرتِ غالب صفحۂ بصورتِ دیباچۂ دیوان اُردو در فارسی نوشتہ چراغے
فرا راہ گزرندگان اردوئے سخن گذشتہ اند من کہ خاکِ بردار جادۂ حضرتِ مغفورم
نہ پسندیدم کہ لغزشتے کردہ گامے ازیں مسلک بیروں نہم۔ امید کہ گرانی از خاطر
نازک خیالاں دور باد و نامہ نگار نامہ سیاہ معذور فقط واللہ الموفق والمعین
و علیہ التکلان و بہ نستعین ✤

الشعراء تلامذة الرحمٰن
اعازہ سخن تازہ آویزہ گوش اہل شوق باد کہ پس از دور نگار
یادگار کلام کلیم و طالب نمودار نام مومن و غالب
دیوان زکی
نتیجہ طبع وقاد و تراویدۂ کلک نقاد جناب سید محمد
زکریا خان صاحب رضوی دہلوی المتخلص بہ زکی
در مطبع رضوی دہلی طبع شد

| ۱ | بسم اللہ الرحمن الرحیم | ۱۵ |
|---|---|---|

قریب عالم ادراک ہے خطرہ جدائی کا — کہ توقیع کن آئینہ ہے شان خودنمائی کا

تجمل اللہ اللہ ساز و برگ بے نوائی کا — کہ مثل مہر ہے داغ جگر کاسہ گدائی کا

قمر کے واسطے داغ کلف مہر شرف ٹہرا — مگر در پر ترے خوگر ہے یہ بہی جبہ سائی کا

ہوئی تقدیم احسان احسن تقویم سے ثابت — نہو مشکور پہر کیون بندہ لطف کبریائی کا

دلیل نحن اقرب اہل ایقان کیلئے بس ہے — علاقہ بندگی سے ہر نفس دیکھا خدائی کا

انا الموجود وا [illegible] خطاب جان فزا سنکر — بنا تشریف عمر جاودان خرقہ گدائی کا

محافظ تو کنوئین مین تہا اقارب کا لعقارب ہے — کیا جب بہائیون نے قصد خون یوسف بہائی کا

تجلی گاہ روئے یار سینہ ہوگیا اوس کا — مثال آئینہ جوہر ملا جسکو صفائی کا

دکہایا جلوہ ہر [illegible] مین اس شوخ نے اپنا — بتان دہر کو پردہ بنایا دلربائی کا

مری آنکہون [illegible] ونق ہی بہارستان خلو کی — نہین دلدادہ مین ہرگز طلسم خودنمائی کا

مقر کو تیری یکتائی کی درد نزع جان کیون ہو — مری مشکل کشادہ وقت ہی مشکل کشائی کا

یہہ بے مقدار عین ذات خورشید درخشان ہو — اوٹہا لو چشم ذرہ سے اگر پردہ جدائی کا

دل پر داغ سیر دہر مین وہ نقد کاسہ تھا
کیا ہے ثبت جسپر سکہ ننگ گدائی کا

عجب کیا ہی وہان رحمت سے ہو زاہد کی آمرزش
عذاب اسپر یہان کچھہ کم تھا نہ ریائی کا

ہوئی عزلت گزین از راہ کبر و عجب و خودبینی
زکی یہ بت پرستی اور دعوی پارسائی کا

۲ ۱۷

روشن چراغ تجھسے ہوا لالہ زار کا
تو ہی فروغ ہے چمن روزگار کا

سیار تجھسے مہر و مہ و چرخ روز و شب
گردش مین تجھسے دائرہ لیل و نہار کا

رونق پذیر تجھسے ہوئی بزم کائنات
وا تجھسے در ہے میکدہ روزگار کا

ابر عطا سے تیرے سراپا ہے سرو سبز
گلدستہ تیرے جود سے دامن بہار کا

خرسند تیرے جلوہ سے ہی جان ناتوان
تجھسے ہی رابطہ ہے دل بیقرار کا

تو وہ کریم ہے کہ تری بارگاہ مین
پایہ بلند ہے نگہ شرمسار کا

تیرا کرم کفیل نجات ستمگران
پوزش پذیر توشرہ اشکبار کا

تیری نظر اگر ہو دل آسا تو کیون نہو
رنگ قبول غازہ رخ اضطرار کا

او چشم بے نیاز ذرا دیکھہ تو سہی
کیا حال ہو گیا ترے امیدوار کا

یہ رنگ ہای مختلف اس ایک گل کی ہین
آئینہ دیکھنے کو چمن ہے ہزار کا

حیران ہین ہم مشاہدہ نور ذات مین
آنکھونمین کیا سمائیگا رنگ اعتبار کا

یہ رنگ و بوئی سوز طبیعی کہان نصیب
گل کو ہے رشک سیر سے دل داغدار کا

آسودگان ذوق تصور کو کیا خبر
کیا درد امید جلوہ مین ہے انتظار کا

آلودہ ہو جو گرد الم مین تو دل ہو صاف
محتاج آئینہ ہے صفا مین غبار کا

خورشید سرفراز سعادت نہین سہی
ذرون مین کیون شمار نہین خاکسار کا

بےدل ہزار دانہ سبحہ سے سود کیا — سب صفر ہون تو کچھ نہین حاصل شمار کا

۳۰

بندے ہو تم زکی رہو راضی رضا کیساتھ
دل سے مٹاؤ نام و نشان اختیار کا

۱۷

زکی آئینہ توحید روئے مصطفے دیکھا — اس آئینہ مین رنگ جلوۂ نور خدا دیکھا
غلاف کعبہ مین جس نور کا لمعہ چھپا دیکھا — مدینہ مین وہی چشم یقین نے بر ملا دیکھا
طلسم حسن لاثانی نبیؐ کی شکل و صورت تھی — جمال عالم آرا دیکھکر کیا کہیئے کیا دیکھا
خرام با سعادت کو کمال رہبری پایا — چراغ نقش پا کو گمرہون کا رہنما دیکھا
علو منزلت نیرنگ سبحان الذی اسری — کمال مرتبت اکملت اتممت سنا دیکھا
شفاعت حضرت آدم کی اسم پاک پر ٹہری — غلط کیا ہے اگر کہیئے کہ فخر انبیا دیکھا
شفیع عاصیان ہین آپ کہدیتا ہون مین اب سے — نچھوڑونگا سر دامن کو جب نے پر لوا دیکھا
شب معراج یارب کس تجمل کی سواری تھی — ملائک مین بہم یہ شور تھا صلے علی دیکھا
نبیؐ کے نور سے اور اک و علم و حس نہین خالی — یہ جلوہ سینہ و دل سے نظر تک جا بجا دیکھا
قبائے گل مین بو جان فزائی جسم اطہر ہے — ہیولائے چمن نیرنگی باد صبا دیکھا
وہی محسود شاہان تھا وہی ممدوح دوران تھا — یہان کا جو حزین پایا یہان کا جو گدا دیکھا
صفات عالیہ افزون ہین حد سے مختصر یہ ہے — سراپا رشرف شمس الضحیٰ بدر العلی دیکھا
جو اس سایہ مین آیا نار دوزخ ہی حرام اسپر — سحاب لطف یزدان ظل دامان قبا دیکھا
کلیم اللہ و روح اللہ حق کے برگزیدہ تھے — یہان تھا خاص جلوہ جسکو محبوب خدا دیکھا
رہ رشد و ہدی شہر رسول اللہ کو پایا — نبیؐ کے آستان کو مطلع نور و ضیا دیکھا
وہ اعلی مقصد مفہوم کن یہ ذات اقدس تھی — کہ جسکے واسطے چشم جہان نے ماسوا دیکھا

۴ | ۱۵

وحوش دشت آویزان ہوئے موسیٰ کے دامن مین
ظہور شان رحمت کا نسکی یہ اقتضا دیکھا

یہان مد نظر اظہار ہر دم عشق کامل کا
وہان طرز تغافل سے فسانا جاہل کا

نمود مہر جان ہے خاک کرنا جسم بیدل کا
معانی کی درستی ہی مٹانا حرف باطل کا

وہ آئے دیکھنے کو مہربان ہو کر گئے برہم
تپ ہجران مین تھا گویا تماشا برق حاصل کا

غلط کامی نے کھویا کاش ناقہ رہ پر آجائے
لئے جاتا ہے قیس خستہ یارب شوق محمل کا

حوادث کی ودیعت ہون کنار موج طوفان نہین
مگر خمیازہ کش ہون حسرت آغوش ساحل کا

نوائے خوش مین کچھہ لازم نہین رنگ اثر ہونا
کلیجہ کٹ کے کب نالون مین نکلا ہی عنادل کا

شب غم مرتے ہی آخر ہوئی یعنی برابر ہے
نکلنا جان کا آسان ہونا ایک مشکل کا

کہین اوس مہر عالم سوز نے تیغ ستم کھینچی
بنا ہے آئینہ ایک ایک ذرہ رقص بسمل کا

مری طینت کو دی بزم ازل مین وضع ناکامی
ملا بخت نگون کیساتھہ جام واژگون دل کا

دلیل راہ اُسکا نقش پا ہے سر فدا کیجے
طریق عشق مین پیار مغان ہی پہلی منزل کا

کھلا از ندانی ہستی کا انداز جنون آخر
نہان پیرایہ ہی انفاس بہم مین سلاسل کا

ہوئی منصور کو تعذیر کیا یہہ جرم کیا کم تھا
بیان نامحرمون سے کر دیا راز اُسکی محفل کا

اڑا حسرت سے لیکن بنکے نقش مدعا بیٹھا
ہوا ہے غازۂ روئے تمنا رنگ سائل کا

دماغ بیکسی اللہ اکبر کیسا عالی ہے
کہ ملکر خاک و خون مین قصد ہی دامان قاتل کا

۵ | ۱۴

زکی کس زندگی پہ پھولے پھرتے ہو حباب آسا
اُڑا لئے پھرتے ہین جھونکے ہوا کے کالبد گل کا

فنا تھی ہستی ظاہر یہان مرجانا جینا تھا
یہین غافل تھے ورنہ ذرہ ذرہ چشم بینا تھا

ہوا دل جلکے خاکستر کہان اب وہ گل افشانی
گئے وہ دن کہ داغ عشق سے گلزار سینا تھا

کیا برباد سعی ناخدا کو میری قسمت نے
کہان جاکر ڈبویا جب کنارے پر سفینا تھا

روان تھی بزم مین فوارہ سان موج روان پر
بہار جوش مے سے اور ہی کچھ رنگ مینا تھا

کیا یہ یاس نے غارت کہ اب حسرت برستی ہے
دل ویران کبھی نقد تمنا کا دفینا تھا

کبھی تھا دل کا شیون اور گاہے ماتم ہستی
مری عمر روان گویا محرم کا مہینا تھا

یہ اوج منزلت پر پھولتا ہے تنگظرفی سے
کہان تک ضبط کرتا چرخ دون آخر کمینا تھا

عجب کیا ریزہ ریزہ ہوکے دل کا خاک مین ملنا
ہوا تھا اسقدر نازک کہ گویا آبگینا تھا

مٹا کرہای غمخوارون نے تیر مین وفا کھوئی
خراش تیر جانان خاتم دل کا نگینا تھا

نہ رہتا داغ ناکامی بہائے مے مین ساقی کو
دل خون گشتہ دیگر ساغر سرشار پینا تھا

ہوا ثابت کہ الفت رسم و راہ ناموافق تھی
ہماری جان جاتی تھی تمھارے دل مین کینا تھا

نگاہ شرم اُنکی تھی کوئی تیر خطا یا رب
یہان دل نیم لسبمل تھا وہان منہ پر پسینا تھا

غضب ہوا اب تغافل مجھسے مین وہ ہون کہ سیر ادلا
فریب مہر دیکر آپ کی آنکھون نے چھینا تھا

| ۶ | زکی لبریز تھا شوق زیارت سے دم آخر<br>زبان پر یا محمدؐ اور آنکھون مین مدینا تھا | ۱۴ |
|---|---|---|

نالۂ زار نکلتا مین نہ رسوا ہوتا
غم مرا کاش غم حوصلہ فرسا ہوتا

عالم ذوق تصور جو کسی کا ہوتا
دست اندیشہ مین دامان تمنا ہوتا

لفظ جو وصف لب یار مین انشا ہوتا
کچھ نہوتا تو وہ اعجاز مسیحا ہوتا

تقاضائے وفا کرتے جو وہ پرشش حال
ہر بن مو سے مرے جوش تمنا ہوتا

اُڑ سے جاتے ہین مگر شوق مین ارباب ثبات
راہ مین ورنہ کہین نقش کف پا ہوتا

گریہ سے فیض نہین خانہ تاریک کو حیف
رخنہ ہوتا تو چراغ شب یلدا ہوتا

عشق کو باعث ہنگامہ کثرت پایا
بےخودی ساتھ نہوتی تو مین یکتا ہوتا

ہوکے شرمندہ مرے اشک اسی منہ پر گرتا
کف دریا مین اگر دامن صحرا ہوتا

شوخی جلوہ ہے بے قید مکان صورت برق
دل بیتاب کہان محو تماشا ہوتا

شان اعجاز دکھاتی نہ تھی اوسکو ونہ
یہی نقش قدم اوس کا ید بیضا ہوتا

اسکے دیدار مین ہے بیخودی ذوق ملم
چشم موسی نے اوسے کاشکے دیکھا ہوتا

دیکھتے ظلم جو لکھے ہین ہمارے حق کے
رو برو کاغذ بت آئینہ سیما ہوتا

دیکھتا تھا یہ تماشا کہ ہو رسوا منصور
ورنہ ارباب ادب سے کہین ایسا ہوتا

آج ہے کشمکش نزع مین اونکا بیمار
دیکھہ لیتے وہ اگر اسکو تو اچھا ہوتا

رنگ جو ہر ہے عیان صورت آب گل مین
پیکر خاک نہوتا تو بشر کیا ہوتا

| ۷ | وضع بالیدگی شوق جو رہبر ہوتی<br>اسی زر کی قطرۂ ناچیز بھی دریا ہوتا | ۲۲ |
|---|---|---|

فتنہ یون اوٹھنے سے اوسکی انجمن مین رہگیا
دل ہی جلکر نالۂ آتش فگن مین رہگیا

چاک جیب گل کا کیا پردہ چمن مین رہگیا
داغ اشک خون سراپا پیرہن مین رہگیا

شمع سان ناگفتہ سوز دل دہن مین رہگیا
کہنے کو افسانہ باقی انجمن مین رہگیا

اشک غم مین کچھہ بہا کچھہ رنگ رو ہوکر اوڑا
خون کے بدلے جگر کا داغ تن مین رہگیا

فائز منزل ہوئے آوارگان رہ شناس
زاہد نادان طلسم ما و من مین رہگیا

دیکھکر وہ قامت و رخ بیدلی کا کیا عجب
دل کہین نظارۂ سرو و سمن مین رہگیا

غنچۂ گل ہوگیا ہون جوش ضبط شوق سے
حرف مطلب خون دل ہوکر دہن مین رہگیا

یین جو حسرت واشد دل کی سٹے جاتا نہین
ہاتھ کیون اوجھا ہوا بند کفن مین رہگیا

چرخ نے رکھا ہمین آوارہ مثل گرد باد
خانہ بربادی سے اپنی ہین وطن مین رہگیا

قصۂ ہجران مین ہم کہنے نپائے شوق وصل
مدعائے مختصر طول سخن مین رہگیا

نور وحدت کو دوچار عام ہونا ننگ تھا
یون حجاب چشم شیخ و برہمن مین رہگیا

مرگیا چین جبین پر عاشق بیکس مگر
خستگی کا نقشہ انداز شکن مین رہگیا

میری خاکستر مین ہی شان بقا بعد فنا
سوز غم کا یہہ نشان بیت الحزن مین رہگیا

وسمہ ابرو پر نہ خون عاشقان شمشیر پر
سادگی سے نقص اُنکے بانکپن مین رہگیا

فتنۂ خوابیدہ ٹھہرایا نگاہ شرمگین
شعبدہ جو اُسکے چشم سحر فن مین رہ گیا

دیکھنا شوخی وہ حیران یاسمن کو دیکھکر
کھتے ہین یہہ آئینہ کس کا چمن مین رہگیا

میری گردن پر وفا کا بسکہ تھا بار گران
خم سر تسلیم پائے راہزن مین رہگیا

خونچکان ہونا خراش نو کا ہے اُسکو پسند
ورنہ اب ناوک کہان زخم کہن مین رہگیا

غیر دل عالم مین ہے کیفیت ذوق طلب
تشنۂ صہبا یہہ ساغر انجمن مین رہگیا

مثل مجنون دشت کو جاتا ہون کوئی یار سے
اب بھی کچھ باقی مرے دیوانہ پن مین رہگیا

خون دل پیتا ہے یہ حسرت مین جوئے شیر کی
تیشہ ساغر بنکے دست کوہکن مین رہگیا

| ۸ | بے مقدرای رسکی کیا دفع ہوا آزار کا<br>خار جو بستر سے نکلا پیرہن مین رہگیا | ۱۷ |
|---|---|---|

نہین بیوجہ ظالم بیدلون کا امتحان ہونا
مگر ثابت ہوا اب چاہتے ہو جانستان ہونا

یون ہی تھا باعث آرائش کون و مکان ہونا
تھا بالجلوہ گر ہونا عیان راز نہان ہونا

براہ خاکساری میل پستی اوج سے کرنا
غبار ناتوان آموزگار آسمان ہونا

بگڑنا اور جذب خاطر دیوانگان ہوگا
مگر نامہرباں ہونا ہی اون کا مہرباں ہونا

چھپے راز محبت کیا گواہ درد خاطر ہے
مژہ کا خون چکان ہونا قلم کا خون نشان ہونا

شہادت پر ہوا موعود وصل حور کیون یارب
وہ مجکو قتل کرکے ہائے اُسکا بدگمان ہونا

اوڑا دے خواب کو بانگ حزین سے دلکو جنبش دے
مری دل سے ذرا سیکھے رفیق کاروان ہونا

رہا نقش قدم ہوکر بھی ہستی کا نشان باقی
مٹا نام و نشان لیکن نہ آیا بے نشان ہونا

تری وضع تغافل مین ہلاک بیکسان مخفی
تری طرز تبسم سے عیان آرام جان ہونا

مساعد کار دشمن سے یہہ دشمن کام رہتا ہے
پسند آیا مرے طالع کو خواب پاسبان ہونا

لبون سے جان ہی نکلے تو حرف مدعا نکلے
کلیم آسان نہین اہل وفا کا ہمزبان ہونا

سکون دل سر چشم رنگار رنگ حاصل ہے
ترا دیدار ہے نظارۂ باغ جنان ہونا

عبث بیٹھے بٹھائے چھوڑتا کنج قفس مین کیون
مری تقدیر مین لکھا تھا داغ آشیان ہونا

پریشانی ہوا انجام ضبط سوز پیہم کا
کہے دیتا ہے دود دل کا نالون مین روان ہونا

دل دیوانہ کی طول امل کا سلسلہ ہی یہہ
مبارک ہو تری زلفون کو عمر جاودان ہونا

وجود عاریت ہی دو عدم مین جلوۂ امکان
حقیقت مین فنا ہی ایک عالم کے بیان ہونا

| ۱۸ | زکی بیٹھا ہون بزم وعظ مین لیکن اثر معلوم<br>یہان دیکھا بتان شوخ کا جادو بیان ہونا | ۹ |
|---|---|---|

دل کیا حریف ہو تری رنجش کے بیم کا
طوفان ہے چراغ کو جھونکا نسیم کا

نظارگی کو نشہ ہے ذوق کلیم کا
جلوہ مگر بتون مین ہے نور قدیم کا

وہ سادگی سے پرسش احوال اب کہان
کھلنا ستم ہوا مرے حال سقیم کا

دنیا مین سوز عشق کو پایا سزائے عشق
دل ہوگیا کنار مین شعلہ جحیم کا

سن سن کے رازدان کو بھی جب شوق بڑھ گیا | مجھسے یہ راہ کی کہ مرا نامہ بر ہوا
ہر دم یہ فکر کیون ہے کہ اٹھ جائے بزم سے | عاشق کہین تمھارا چراغ سحر ہوا
رو رو کے مین نے اپنا بیابان بنا لیا | زندان ہوا خراب تو آباد گھر ہوا
معدوم ہون گی مہر قیامت کی تابشین | یون ہی فروغ داغ وہان بھی اگر ہوا
وہ بے حجاب عرصۂ محشر مین آگئے | دیدار کی امید نتھی کچھ مگر ہوا
حسرت یہی رہی کہ حسینون کو دیکھیے | مین خاک بھی ہوا تو غبار نظر ہوا
بچئے کو جور چرخ سے کچھ حیلہ چاہیے | دیوانہ مین اگر نہوا بے ہنر ہوا

۱۴ | مین سرخوش نشاط ہون غم بتاین زرکی
یعنے خیال دوست رفیق سفر ہوا | ۱۹

کیا امتحان خوب ہے حسن شباب کا | لینا تھا دل بھی مجھسے ہی خانہ خراب کا
آنکھون سے دیکھنا ہے طریقہ حجاب کا | رہتا ہے دل مین جلوہ یہان آفتاب کا
رد خلق کو نہ ربط عدو سے فریب مہر | اٹھنے دو روزگار سے ڈر انقلاب کا
ہی بہی تھی آگ آتش حسرت ہوئی نصیب | ای کاش داغ سینہ مین ہوتا شراب کا
اٹھنا تھا اسکے رخ سے قیامت نقاب کا | عالم ہر ایک ذرہ مین ہے آفتاب کا
قطع وفا سے رفع شکایت محال ہے | ہان سلسلہ ہے نالۂ دل پیچ و تاب کا
یہ حشر کیا ہوا ابھی مین نے کیا نہین | کچھ بھی بیان اپنے غم بے حساب کا
مرتا ہون رشک سے کہ مقدر ہوا کیون تمھارا ن | محشر مین مجھسے یار سے اوٹھنا حجاب کا
لکھا ہے شوق وصل تو مین نے او نہین مگر | دھڑکا ہے نامہ بر کا تردد جواب کا
ساقی کی آنکھ جاگین تو سوئین ہمونکو ساتھ | لذت وہ جاگنے کی ہی یہ لطف خواب کا

ہر ایک کام ہو مشکل تو کیا کرے انسان
تجھے تو جان کا دینا بھی وصل یار ہوا

یہان سے جانا قیامت یہان ہون تو عذاب
تمھارے کوچہ مین آکر گنہگار ہوا

تمھارے تیر نے شوخی نظر کی سیکھی ہے
گذر کے سینہ و دل سے جگر کے پار ہوا

فسانہ ہائے محبت کو بے اثر کہلو
سناؤنگا جو طبیعت پر اختیار ہوا

رہون گا بعد فنا مرجع خلائق مین
تمھاری راہ گذر مین اگر مزار ہوا

وہ شوخ صبح شب وعدہ میرے قاصد سے
یہہ پوچھتا ہے کہو کب تک انتظار ہوا

حیا سے اُنکی ملی خاک مین وفا میری
وہ کہتے ہین لکھو یہہ کہ وہ نثار ہوا

یہہ جانتا تو تغافل کا کیون گلہ کرتا
وہ شرمگین ہوئے مین ہائے شرمسار ہوا

یقین ہے مجھے دل پھیر دینگے آپ مرا
تمھارے کہنے کا ہان مجکو اعتبار ہوا

عدو کو دیتے ہو لبریز مے چھلکتی ہے
یہہ جام تو نہوا چشم اشکبار ہوا

۱۴

ذکی نے شکوہ کرین عالم مین کہا مین آخر
کہا تھا عشق سے بچیو نمانا خوار ہوا

۱۵

اپنا فسانہ موجۂ آب گہر ہوا
دل تھام بیٹھے جوش تمنا اگر ہوا

رسوائیون سے اور بھی وہ بے خبر ہوا
لب سے نکل کے نالہ تغافل اثر ہوا

دیکھین گے لوگ ناخن وحشت کی دسترس
اچھا ہوا کہ تازہ خراش جگر ہوا

ٹھکراؤ شوق سے دم رفتار ناز سے
پامال سنگ رہ نہوا میرا سر ہوا

بگڑا رقیب انسے کہ وقعت بنی رہے
مین سادگی سے خوش کہ دعا کا اثر ہوا

دعوی تھا مجکو غیر سے تم ہو گئے ادھر
مین تم سے پوچھتا ہون بھلا مین کدھر ہوا

یہ جس کہین سمجھین کہ پرسش عدو کی ہے
محفل مین یار کی مجھے حیرت سی دُر ہوا

بیٹھا اوٹھا رہا ہے مزے سیر چرخ کے
پایہ بلند ہے ترے در کے مقیم کا

منصور کو ملا تھا انا الحق سے اوج دار
برتر ہوا کلام سے رتبہ کلیم کا

وحشت نہ تھی بہار تو کیون ہی یہ اضطراب
پیوند جیب گل مین ہے دامن نسیم کا

یون بے خبر حقیقت عالم سے رہ گیا
نشہ تھا جام جم مین دماغ حکیم کا

رطب اللسان ہی موج تو گوہر ہی تر زبان
دریا محیط ہے ترے فیض عمیم کا

اُس حور وش سی چشم تصور ہے جلوہ زار
نظارہ ہے خیال مین باغ نعیم کا

یوسف سے نور دیدۂ یعقوب تھا روان
تھا پیرہن دکھانے کو پردہ شمیم کا

گر کر تمھارے کان سے بے آب ہے گہر
اوترا ہے درد ہجر سے منہ اس یتیم کا

امید ہے کہ مورد انعام دوست ہون
جویا ہون مین وفا کی رہ مستقیم کا

بے یار بزم ہستی عاشق ہے بے فروغ
دل شعلۂ فسردہ ہے شمع حریم کا

تمکین وضع و طرز تبسم مین دیکھیے
انداز اُسکی شوخی طبع سلیم کا

ایمان ہے ترے رخ روشن کو دیکھنا
پیش نظر ہے معجزہ ماہ دو نیم کا

ہر دم ہے قبض و بسط تری لطف و قہر سے
دل آئینہ ہے صورت امید و بیم کا

۱۰

آداب کی جگہ ہے ذکی بزم اتحاد
نازک ہے مثل شیشہ کے دل ندیم کا

۱۷

یاد ہم کس سے کہین غم ہجران اپنا
جا نگر بھولتے ہین خواب پریشان اپنا

ہین کہواتے جہان گبر و مسلمان اپنا
ہم بھی بھولے ہین اُسی کو جسے ایمان اپنا

چھپ سکے یار سے کیا حال پریشان اپنا
درد کا آئینہ ہے دیدۂ حیران اپنا

ہم رشِ گریہ سے ہے گرداب گریبان اپنا
دامن ہجر سے ہم چڑھے ہے دامان اپنا

روںے سے اپنی جاچکی ناکامی ازل
نمناک ہو کر آئینہ تشنہ ہی آب کا

مغرور حسن ہین او نہین کیا یاد دیدہ ہین
مارا ہوا ہے کون نگاہ عتاب کا

امیدوار قتل ہین ناکام ذوق مرگ
دہوکا ہے آب تیغ مین اُنکے سراب کا

دل کو جدائی صنم او سپر شکیب حیف
خوگر نہوگیا ہو یہہ کافر عذاب کا

مضطر وہ کیون نرکہین کہ حیرت مین ڈالدین
شوخی سے گوشہ اوٹھنے نہ دینگے نقاب کا

کہنے سے قبل چہرہ کا رنگ اوڑ گیا یہان
سُنے سے پہلے سمجھے وہ حال اضطراب کا

نیرنگی طلسم تمنا کو کیا کہون
عالم دکھا رہا ہے زلیخا کے خواب کا

| ۱۶ | معدوم ہو زندگی ہی اگر شوق وصل اہل<br>بعد فنا ہے بحر مین ملنا حباب کا | ۱۵ |
|---|---|---|

حال نپوچھ کیا ہوا بن تری جسم زار کا
موج الم نے گور مین صدمہ دیا فشار کا

رنگ جدا نہ بو جدا سب مین ہی جلوہ یار کا
دیکھو تو وہ ہی عکس ہے آئینہ بہار کا

ٹھوکرین کہا سکے گا کیا نام نلو غبار کا
ہان یہ جگر ہے آپکے کشتۂ خاکسار کا

اسکی ستم شعاریان تیری ہی خو ہو ورنہ ہم
منہ بہی نہ دیکھتے کبہی چرخ جفا شعار کا

وعدہ اُنکے یا نہو ہم کو ہی ہر شب انتظار
خواب سے ربط ہی گیا چشم امیدوار کا

غم نہ کہون تو کیا کرون اسکو چھپاؤن مین کہان
دل مین مرے ہجوم ہے حسرت بیشمار کا

خاک مین ہائے ملگیا ذوق فراغ بیخودی
بعد فنا ہے سینہ پر بار گران مزار کا

لیگئے دل وہ مجھسے یون یہہ نکہلا کہ خود دیا
ناز نے کہو یا جبر سے تفرقہ اختیار کا

اُنکی نظر سے ہم گرے ہوتے ہی بیجا بیان
ساغر مے مین تھا اثر گردش روزگار کا

مر ہی گیا تڑپ تڑپ دام فریب شوق مین
کرگئی کام سادگی آپ کے جان نثار کا

ہی ہی ستم ہے خوف سے اُسکا یہ پوچھنا
شیرین نے جان دی تھی غم کوہکن مین کیا

حاجب نہین ہی پردهٔ فانوس شمع کا
ہون شعلہ ہائے حسن نہان پیرہن مین کیا

مین چاٹتا ہون ہونٹون کو صبح شب فراق
لذت ملی ہے تلخی کام و دہن مین کیا

کہتے ہو سچ کہان ہی مرا دل تمھارے پاس
گیسو مگر چھپائے ہوئے ہین شکن مین کیا

راہ فنا مین آکے پر و بال شوق کھول
غافل پڑا ہے کشمکش جان و تن مین کیا

کوشش ہے کیون عزیزون کو یارب [illegible]
تصویر یار رکھین گے میری کفن مین کیا

مشکل گھر ہون بے سر و پا مین جہان رہو
غربت مین آبرو گئی کیا تھی وطن مین کیا

زندان مین بیدلی سے ہوئی حسرت چراغ
یاد آگیا جلاتے تھے بیت الحزن مین کیا

آئے گئے ہزارون ہی اس گل سا ہی کچھ
افسانہ ہی زبان روش پر چمن مین کیا

**قطعہ**

اس عذر سے مین اور بھی مشتاق ہوگیا
مجھ ناشکیب کو ہو شکیب انجمن مین کیا

کہتے ہین وہ ہمین بخدا قصد جان نہین
بگڑا کسی کا غمزهٔ ناوک فگن مین کیا

١٢ کرتا ہے امتحان طبیعت کبھی کبھی
ورنہ ہے دستگاہ زکی کو سخن مین کیا ١٦

نہ اٹھ سکا تو وہ غم گیا ہے کوہسار ہوا
بہانہ ایکدم آنسو تو آبشار ہوا

چھپاؤن عشق کو کیا اتنا آشکار ہوا
جگر مین درد ہوا دل مین اضطرار ہوا

نہین سہی نہوا بار گھر مین کیا کم ہے
کہ انکا سایۂ دیوار غمگسار ہوا

چلے تھے دو ہی قدم خلق ہوگئی پامال
یہ چال تو نہوئی دور روزگار ہوا

کھلا یہ مرکے فلک ہی زمین کے نیچے بھی
یہان ترول بلا تھا وہان فشار ہوا

ہم بگولے کی طرح جوش جنون کے ہین اسیر
دوش پر اپنے لئے پہرتے ہین زندان اپنا

یار کے ہاتھ سے وہ ٹکڑے مرے ہاتھ سے یہ
عشق مین ایک ہی دل اور گریبان اپنا

گریہ سے پہر نظر آنے لگی سبزہ کی نمود
بارے آباد ہوا کلبۂ ویران اپنا

اسکے مژگان سے نظر کیون نہ میرے دل تک آئے
تیر جاتا ہے کہان چھوڑکے پیکان اپنا

جلوہ ہر سمت تمہارا اوسے بے شرم کہو
کس طرف مونہہ کرے آخر مہ تابان اپنا

منزل عشق مین بے خوف وخطر جاتا ہون
رہبر شوق ہوا رہزن ایمان اپنا

اور بہی صورت فوارہ روان ہوتا ہے
جس قدر ضبط کرون اشک فراوان اپنا

خار صحرا سے ہی وحشت مین سراپا پرخون
بنگیا پیرہن گل تن عریان اپنا

ہم اگر آپکو جانین تو انہین بہی جانین
انکے ارمان سے ہے پہلے ہمین ارمان اپنا

کس قدر عشق مین ناعاقبت اندیش ہین ہم
چاہیے سوچ لے انجام بہی انسان اپنا

اسکی آنکھون سے گرا اشک ندامت کی طرح
راز کہتا ہے کوئی یون دل نادان اپنا

عالم افروز وہ مہر اوس سے خطاب رنی
حوصلہ دیکھیے ذرا ذرہ حیران اپنا

١١

خوف دنیا کا نہ عقبےٰ کا خطر ہے ہم کو
ای زکی غوث دو عالم ہی نگہبان اپنا

١٧

جادو ہے یا خدا نگہ سحر فن مین کیا
بے خود ہے خلق آئی تھے وہ انجمن مین کیا

ای عندلیب تجکو ہی راحت چمن مین کیا
اس رشک گل کا جلوہ ہی سرو وسمن مین کیا

آتی ہے پھر بہار کرون سینہ چاک چاک
کیفیت خراش ہی زخم کہن مین کیا

ممنون روز وصل ہون لیکن نہ پوچھیے
جھپر گذر گئی شب رنج و محن مین کیا

خودبین کبھی ہوئے کبھی یہ خود نما ہوئے
نیرنگ ہین بتون کے دل برہمن مین کیا

خلق کا پاس اگر نہو ہجر کی شب ہو روز حشر
پردہ اوٹھاؤن مین ابھی سینۂ داغدار کا

جان گئے وہ حال دل ایک نگاہ ناز مین
رنگ پریدہ ہوگیا نامہ بر اضطرار کا

نزع مین ہے یہ کشمکش گھیرا ہے دل کو یاس نے
کہتی ہے آرزو ابھی وقت ہے انتظار کا

خانہ خرابی وفا کیا کہون مین تو یکطرف
آبلہ ہوکے بہگیا دل مرے غمگسار کا

شام فراق کی سحر یا ازل و ابد کا بعد
چاک جنون مین ہی مرے دامن تار تار کا

۱۶

دیکھو زکی نے کرلیا شوق مین یار کے قبول
بزم عدو مین بیٹھنا اور اوٹھانا عار کا

۱۴

پنہان دہن مین اُسکے شہرہ کلیم کا سا
اعجاز رُخ سے روشن ماہ دونیم کا سا

وہ نونہال خوبی نازک ہے دلربا ہے
عالم ہے اُسکی بو مین گل کی شمیم کا سا

اسباب زندگی کو غارت کیا ہو اُسنے
حملہ ہے موج غم مین فوج غنیم کا سا

کب اہل شوق جانین دیکھے بغیر دیتے
دہوکا اگر نہوتا اجر عظیم کا سا

مین نے بغل مین پالا کرتا ہے عشق برباد
دعوی ہے اُسکو دلپر میری سہیم کا سا

وہ اُسکا حسن سادہ وجہ گداز خاطر
شفاف جسم نازک پالودہ سیم کا سا

آنکھون کو خون دل سے مین نے بنالیا ہے
اُس حور وش کا منظر باغ نعیم کا سا

مجنون سا پھر رہا ہون صحرای جستجو مین
ملجائے کوئی رہبر عقل سلیم کا سا

کیا دسترس ہے دل کی اسنے مجھے دکھایا
ایک آئینہ بغل مین دست کلیم کا سا

خاکی وجود انسان نوری صفات انسان
حادث ہے اس عرض سے جوہر قدیم کا سا

وعدہ وصال کا ہے نازک دماغ ہین وہ
ہے اضطراب دلکو امید و بیم کا سا

سوز محبت آخر ٹھہرا عذاب آتش
دل ہوگیا سراپا شعلہ جحیم کا سا

[illegible] اپنا

گریہ سے پھر نظر آنے لگی سبزہ کی نمود
اسکے مژگان سے نظر کیون میرے دل تک آئے
جلوہ ہر سمت تمھارا ودسے بے شرم کہو
منزل عشق مین بے خوف و خطر جاتا ہون
اور بھی صورت فوارہ روان ہوتا ہے
خار صحرا سے ہی وحشت مین سراپا پر خون
ہم اگر آپکو جانین تو انہین بھی جانین
کس قدر عشق مین ناعاقبت اندیش ہین ہم
اسکی آنکھون سے گرا اشک ندامت کی طرح
عالم افروز وہ مہر اوس سے خطاب ارنی

[illegible] اور گریبان اپنا
بارے آباد ہوا کلبۂ ویران اپنا
تیر جاتا ہے کہان چھوڑکے پیکان اپنا
کس طرف مونہہ کرے آخر مہ تابان اپنا
رہبر شوق ہوا رہزن ایمان اپنا
جس قدر ضبط کرون اشک فراوان اپنا
بنگیا پیرہن گل تن عریان اپنا
انکے ارمان سے ہے پہلے ہمین ارمان اپنا
چاہیے سوچ لے انجام بھی انسان اپنا
راز کہتا ہے کوئی یون دل نادان اپنا
حوصلہ دیکھے ذرا ذرہ حیران اپنا

| ۱۱ | خوف دنیا کا نہ عقبے کا خطر ہے ہم کو<br>ای زکی غوث دو عالم ہی نگہبان اپنا | ۱۷ |
|---|---|---|

جادو ہے یا خدا نگہ سحر فن مین کیا
ای عندلیب تجکو ہی راحت چمن مین کیا
آتی ہے پھر بہار کرون سینہ چاک چاک
ممنون رفعۂ وصل ہون لیکن نہ پوچھیے
خود بین کبھی ہوئے کبھی بیخود نما ہوئے

بے خود ہے خلق آئے تھے وہ انجمن مین کیا
اس رشک گل کا جلوہ ہی سرو و سمن مین کیا
کیفیت خراش ہی زخم کہن مین کیا
مجھپر گذر گئی شب رنج و محن مین کیا
نیرنگ ہین ستمگر کے دل بر ہمن مین کیا

نزع مین ہے یہ کشمکش گھیرا ہے دل کو یاس نے
کہتی ہے آرزو ابھی وقت ہے انتظار کا

خانہ خرابی وفا کیا کہون مین تو یکطرف
آبلہ ہو کے بہگیا دل مرے غمگسار کا

شام فراق کی سحر یا ازل و ابد کا بعد
چاک جنون مین ہو مرے دامن تار تار کا

۱۶

دیکھو زکی نے کر لیا شوق مین یار قبول
بزم عدو مین بیٹھنا اور اوٹھانا عار کا

۱۴

پنہان دہن مین اسکے شہرہ کلیم کا سا
اعجاز رخ سے روشن ماہ دو نیم کا سا

وہ نونہال خوبی نازک ہے دلربا ہے
عالم ہے اسکی بو مین گل کی شمیم کا سا

اسباب زندگی کو غارت کیا ہے اسنے
حملہ ہے موج غم مین فوج غنیم کا سا

کب اہل شوق جانین دیکھے بغیر دیتے
دہوکا اگر نہوتا اجر عظیم کا سا

مین نے بغل مین پالا کرتا ہے عشق برباد
دعوی ہے اسکو دلپر میری سہیم کا سا

وہ اسکا حسن سادہ وجہ گداز خاطر
شفاف جسم نازک پایا وہ سیم کا سا

آنکھون کو خون دل سے مین نے بنا لیا ہے
اوس حور وش کا منظر باغ نعیم کا سا

مجنون سا پھر رہا ہون صحرای جستجو مین
ملجائے کوئی رہبر عقل سلیم کا سا

کیا دسترس ہے دل کی اسنے مجھے دکھایا
ایک آئینہ بغل مین دست کلیم کا سا

خاکی وجود انسان نوری صفات انسان
حادث ہے اس عرض سے جو ہر قدیم کا سا

وعدہ وصال کا ہے نازک دماغ ہین وہ
ہے اضطراب دلکو امید و بیم کا سا

سوز محبت آخر ٹھہرا عذاب آتش
دل ہو گیا سراپا شعلہ جحیم کا سا

ہم بگولے کی طرح جوش جنون کے ہین اسیر
دوش پر اپنے لئے پھرتے ہین زندان [illegible]

[illegible] کہ ہاتھ سے وہ ٹکڑے مرے ہاتھ سے یہ
عشق [illegible] کیا ہوا [illegible]

مغرور حسن ہین او نہین کیا یاد آہ مین
مارا ہوا ہے کون نگاہ عتاب کا

امیدوار قتل ہین ناکام ذوق مرگ
دہوکا ہے آب تیغ مین انکے سراب کا

دل کو جدائی صنم او سپر شکیب حیف
خوگر نہو گیا ہو یہ کافر عذاب کا

مضطر وہ کیون نہ کہین کہ حیرت مین ڈالدین
شوخی سے گوشہ اوٹھنے نہ دینگے نقاب کا

کہنے سے قبل چہرہ کا رنگ اوڑ گیا یہان
سننے سے پہلے سمجھے وہ حال اضطراب کا

نیرنگی طلسم تمنا کو کیا کہون
عالم دکھا رہا ہے زلیخا کے خواب کا

| ۱۶ | معدوم ہونے کی ہو اگر شوق وصل اصل<br>بعد فنا ہے بحر مین ملنا حباب کا | ۱۵ |
|---|---|---|

حال نہ پوچھ کیا ہوا بن تری جسم زار کا
موج اٹھا نہ گور مین صدمہ دیا فشار کا

رنگ جدا ہے بو جدا سب مین ہے جلوہ یار کا
دیکھو تو وہ ہی عکس ہے آئینہ بہار کا

ٹھوکرین کہا سکے گا کیا نام نہ لو غبار کا
ہان یہ جگر ہے آپکے کشتۂ خاکسار کا

اسکی ستم شعاریان تیری ہی خو ہین ورنہ ہم
منہ بہی نہ دیکھتے کبہی چرخ جفا شعار کا

وعدہ ہو انکے یا نہو ہم کو ہے ہر شب انتظار
خواب سے ربط ہی گیا چشم امیدوار کا

غم نہ کہون تو کیا کرون اسکو چھپاؤن مین کہان
دل مین مرے ہجوم ہے حسرت بے شمار کا

خاک مین ہائے ملگیا ذوق فراغ بیخودی
بعد فنا ہے سینہ پر بار گران مزار کا

لیگئے دل وہ مجھسے یون یہ نکھلا کے خود دیا
ناز نے کہو یا جبر سے تفرقہ اختیار کا

انکی نظر سے ہم گرے ہوتے ہی بیجا بیان
ساغر مے مین تھا اثر گردش روزگار کا

مر ہی گیا تڑپ تڑپ دام فریب شوق مین
کر گئی کام سادگی آپ کے جان نثار کا

ہر ہر ستم ہے خوف سے اُسکا یہ پوچھنا
شیرین نے جان دی تھی غم کوہکن مین کیا

حاجب نہین ہر پردۂ فانوس شمع کا
ہون شعلہ ہائے حسن نہان پیرہن مین کیا

مین چاٹتا ہون ہونٹون کو صبح شب فراق
لذت ملی ہے تلخی کام ودہن مین کیا

کہتے ہو سچ کہان ہر مرا دل تمہارے پاس
گیسو مگر چھپائے ہوئے ہین شکن مین کیا

راہ فنا مین آکے پر و بال شوق کھول
غافل پڑا ہے کشمکش جان و تن مین کیا

کوشش ہے کیون عزیزون کو یارب بعد فراغ
تصویر یار رکھین گے میرے کفن مین کیا

مشکل گھر ہون بے سر و پا مین جہان رہو
غربت مین آبرو گئی کیا تھی وطن مین کیا

زندان مین بیدلی سے ہوی حسرت چراغ
یاد آگیا جلاتے تھے بیت الحزن مین کیا

آئے گئے ہزارون ہی ای گل سنا بھی کچھ
افسانہ ہر زبان روش پر چمن مین کیا

قطعہ

اس عذر سے مین اور بھی مشتاق ہو گیا
مجھ ناشکیب کو ہو شکیب انجمن مین کیا

کہتے ہین وہ ہین بخدا قصد جان نہین
بگڑا کسی کا غمزۂ ناوک فگن مین کیا

۱۲

کرتا ہے امتحان طبیعت کبھی کبھی
ورنہ ہے دستگاہ زکی کو سخن مین کیا

۱۴

نہ اُٹھ سکا تو وہ غم کیا ہے کوہسار ہوا
تھما نہ ایکدم آنسو تو آبشار ہوا

چھپاؤن عشق کو کیا اب تو آشکار ہوا
جگر مین درد ہوا دل مین اضطرار ہوا

نہین سہی نہوا بار گھر مین تیغ کیا کم ہے
کہ انکا سایۂ دیوار غمگسار ہوا

چلے تھے دو ہی قدم خلق ہو گئی پامال
یہہ چال تو نہوئی دور روزگار ہوا

کہلایہ مر کے فلک ہی زمین کے نیچے بھی
یہان تو دل بلا تھا وہان فشار ہوا

ہر ایک کام ہو مشکل تو کیا کرے انسان
تجھے تو جان کا دینا بھی وصل یار ہوا

یہان سے جانا قیامت یہان ہون تو عذاب
تمھارے کوچہ مین آکر گناہگار ہوا

تمھارے تیر نے شوخی نظر کی سیکھی ہے
گذر کے سینہ و دل سے جگر کے پار ہوا

فسانہ ہائے محبت کو بے اثر کہلو
سناؤنگا جو طبیعت پر اختیار ہوا

رہون گا بعد فنا مرجع خلائق مین
تمھاری راہ گذر مین اگر مزار ہوا

وہ شوخ صبح شب وعدہ میرے قاصد سے
یہہ پوچھتا ہے کہو کب تک انتظار ہوا

حیا سے اُنکی ملی خاک مین وفا میری
وہ کہتے ہین نکھو یہہ کہ وہ نثار ہوا

یہہ جانتا تو تغافل کا کیون گلہ کرتا
وہ شرمگین ہوئے مین ہائے شرمسار ہوا

یقین ہے مجھے دل پھیر دینگے آپ مرا
تمھارے کہنے کا ہان مجکو اعتبار ہوا

عدو کو دیتے ہو لبریز می چھلکتی ہے
یہہ جام تو نہوا چشم اشکبار ہوا

۱۴

زکی نے ٹھوکرین عالم مین کہا ئین آخر کار
کھا تھا عشق سے بچیو نمانا خوار ہوا

۱۵

اپنا فسانہ موجۂ آب گہر ہوا
دل تھام بیٹھے جوش تمنا اگر ہوا

رسوائیون سے اور بھی وہ بے خبر ہوا
لب سے نکل کے نالہ تغافل اثر ہوا

دیکھین گے لوگ ناخن وحشت کی دسترس
اچھا ہوا کہ تازہ خراش جگر ہوا

ٹھکراؤ شوق سے دم رفتار ناز سے
پامال سنگ رہ نہوا میرا سر ہوا

بگڑا رقیب انسے کہ وقعت بنی رہے
مین سادگی سے خوش کہ دعا کا اثر ہوا

دعوی تھا مجکو غیر سے تم ہو گئے اودہر
مین تم سے پوچھتا ہون کہو مین کدہر ہوا

بے حس کہین نسمجھین کہ پرسش عدو کی ہو
محفل مین یار کی مجھے حیرت سے ڈر ہوا

... ان کو بھی رشک ... ٹر گیا

بیٹھا اوٹھا رہا ہے ... پیر ... حرم سے

منصور کو ملا تھا انا الحق سے اوج دار
برتر ہوا کلام سے رتبہ کلیم کا

وحشت نہ تھی بہار تو کیون ہی یہ اضطراب
پیوند جیب گل مین ہے دامن نسیم کا

یون بے خبر حقیقت عالم سے رہ گیا
نشہ تھا جام جم مین دماغ حکیم کا

رطب اللسان ہی موج تو گوہر ہی ترزبان
دریا محیط ہے ترے فیض عمیم کا

اس حور وش سی چشم تصور ہے جلوہ زار
نظارہ ہے خیال مین باغ نعیم کا

یوسف سے نور دیدۂ یعقوب تھا روان
تھا پیرہن دکھانے کو پردہ شمیم کا

گر کر تمھارے کان سے بے آب ہے گہر
اوترا ہے درد ہجر سے منہ اس یتیم کا

امید ہے کہ مورد انعام دوست ہون
جویا ہون مین وفا کی رہ مستقیم کا

بے یار بزم ہستی عاشق ہے بے فروغ
دل شعلۂ فسردہ ہے شمع حریم کا

تمکین وضع وطرز تبسم مین دیکھئے
انداز اوسکی شوخی طبع سلیم کا

ایمان ہے ترے رخ روشن کو دیکھنا
پیش نظر ہے معجزہ ماہ دو نیم کا

ہر دم ہے قبض و بسط تری لطف و قہر سے
دل آئینہ ہے صورت امید و بیم کا

۱۰

آداب کی جگہ ہے ذکی بزم اتحاد
نازک ہے مثل شیشۂ می دل ندیم کا

۱۷

یاد ہم کس لئے رکھین غم ہجران اپنا
جانکر بھولتے ہین خواب پریشان اپنا

دین کھو آئے جہان گبر و مسلمان اپنا
ہم بھی بھولے ہین اسی کوچہ مین ایمان اپنا

چھپ سکے یار سے کیا حال پریشان اپنا
درد کا آئینہ ہے دیدۂ حیران اپنا

جوش گریہ سے ہے گرداب گریبان اپنا
دامن ہجر سے ہم پلہ ہے دامان اپنا

[illegible]
خدا نخواستہ ہونا قلم کا خونفشان ہونا

شہادت پر ہوا موعود وصل حور کیون یارب
وہ مجکو قتل کرکے ہائے اُسکا بدگمان ہونا

اوڑا دے خواب کو بانگ حزین سے دلکو جنبش دے
مری دلسے ذرا سیکھے رفیق کاروان ہونا

رہا نقش قدم ہوکر بھی ہستی کا نشان باقی
مٹا نام و نشان لیکن نہ آیا بے نشان ہونا

تری وضع تغافل مین ہلاک بیکسان مخفی
تری طرز تبسم سے عیان آرام جان ہونا

مساعد کار دشمن سے یہہ دشمن کام رہتا ہے
پسند آیا مرے طالع کو خواب پاسبان ہونا

لبون سے جان ہی نکلے تو حرف مدعا نکلے
کلیم آسان نہین اہل وفا کا ہمزبان ہونا

سکون دل سے ترے چشم رنگار رنگ حاصل ہے
ترا دیدار ہے نظارۂ باغ جنان ہونا

عبث بیٹھے بٹھائے چھوڑتا کنج قفس مین کیون
مری تقدیر مین لکھا تھا داغ آشیان ہونا

پریشانی ہوا انجام ضبط سوز پیہم کا
کہو دیتا ہی دود دل کا نالونمین روان ہونا

دل دیوانہ کی طول امل کا سلسلہ ہی یہہ
مبارک ہو تری زلفون کو عمر جاودان ہونا

وجود عاریت ہی دو عدم مین جلوۂ امکان
حقیقت مین فنا ہی ایک عالم کے بیان ہونا

| ۱۸ | ترکی بیٹھا ہون بزم وعظ مین لیکن اثر معلوم<br>یہان دیکھا بتان شوخ کا جادو بیان ہونا | ۹ |
|---|---|---|

دل کیا حریف ہو تری رنجش کے بیم کا
طوفان ہے چراغ کو جھونکا نسیم کا

نظارگی کو نشہ ہے ذوق کلیم کا
جلوہ مگر بتون مین ہے نور قدیم کا

وہ سادگی سے پرسش احوال اب کہان
کہلنا ستم ہوا مرے حال سقیم کا

دنیا مین سوز عشق کو پایا سزائے عشق
دل ہو گیا کنارہ مین شعلہ جحیم کا

سن سن کے راز [illegible]
مجھے یہ راہ کی کہ مرا نامہ بر [illegible] ہوا

ہردم یہ فکر کیون ہے کہ اُٹھ جائے [illegible]
عاشق کہین تمھارا چراغ سحر ہوا

رو رو کے مین نے اپنا بیابان بنا لیا
زندان ہوا خراب تو آباد گھر ہوا

معدوم ہون گی مہر قیامت کی تابشین
یون ہی فروغ داغ و ہان بھی اگر ہوا

وہ بے حجاب عرصہ محشر مین آگئے
دیدار کی امید نتھی کچھ مگر ہوا

حسرت یہی رہی کہ حسینون کو دیکھئے
مین خاک بھی ہوا تو غبار نظر ہوا

بچئے کو جور چرخ سے کچھ حیلہ چاہئے
دیوانہ مین اگر نہوا بے ہنر ہوا

۱۴

مین سرخوش نشاط ہون غربت مین زندگی
یعنے خیال دوست رفیق سفر ہوا

۱۹

یہ امتحان خوب ہے حسن شباب کا
لینا تھا دل بھی مجھ سے ہی خانہ خراب کا

آنکھون سے دیکھنا ہے طریقہ حجاب کا
رہتا ہے دل مین جلوہ یہان آفتاب کا

دو خلق کو نہ ربط عدو سے فریب مہر
اُٹھنے دو روزگار سے ڈر انقلاب کا

جی ہی تھی آگ آتش حسرت ہوئی نصیب
ای کاش داغ سینہ مین ہوتا شراب کا

اُٹھنا تھا اُسکے رخ سے قیامت نقاب کا
عالم ہر ایک ذرہ مین ہے آفتاب کا

قطع وفا سے رفع شکایت محال ہے
یان سلسلہ ہے نالۂ دل پیچ و تاب کا

یہ حشر کیا ہوا ابھی مین نے کیا نہین
کچھ بھی بیان اپنے غم بے حساب کا

مرتا ہون رشک سے کہ مقدر رہا کیون تھا مین
محشر مین مجھے یار سے اوٹھنا حجاب کا

لکھا ہے شوق وصل تو مین نے اونہین مگر
دھڑکا ہے نامہ بر کا تردد جواب کا

ساقی کے ساتھ جاگین تو سوئین ہم انکے ساتھ
لذت وہ جاگنے کی ہی یہ لطف خواب کا

ہے یار کا تصور امید و اشد دل
جھونکا ہے ہر نفس مین موج نسیم کا سا

۱۷

ہمنے زرگی کو پایا نا آشنا و آزاد
بیجا گمان ہے او سپر یار صمیم کا سا

۱۹

خضر کو جانا جو کچھہ تو نے سکندر جانا
ہمنے اپنے دل سرگشتہ کو رہبر جانا

ہمنے انداز جفا مہر ستمگر جانا +
خونچکان تیر نگہ اُس کے مژہ تر جانا

بیدلی تھی یہہ شب غم کہ ہجوم غم کو
دل پژمردہ نے ہنگامۂ محشر جانا

شکوۂ رنجش بیجا مری تقصیر نہین
کیون کیا تم نے تغافل کہ مکدر جانا

جان یون دیتے ہین محرم تمنا ہوکر
شیوۂ اہل وفا تبو ستمگر جانا

دشت وحشت مین ہوا مجکو تماشائے بہا
خون فشان زخم کو اپنے گل احمر جانا

ہر مکان آئینہ خانہ ہی مجھے جب عالم
اُسکے نور رخ روشن سے منور جانا

جسمین تھی وحشت و تاریکی و حرمان کے ساتھہ
لحد تنگ کو دیکھا تو وہی گھر جانا

محو انداز ستم ہے دل آزار پسند
سبزۂ خط کو ترے سبزۂ جوہر جانا

نالہ سے نامہ و پیغام کا مطلب نکلا
ہمنے اس طائر بے پر کو کبوتر جانا

غیر کے حق مین نکمیو دل نادان کوئی حرف
وہ ہی بہتر ہے جسے یار نے بہتر جانا

ساز نیرنگ فریب دل غمگین پایا
راز امید وفا ہمنے سراسر جانا

نقص ادراک تقاضا نظر شوق کا تھا
ماہ کامل کو تمہارا رخ انور جانا

لیکے دل پوچھتے ہین تو نے ہمین کیا سمجھا
ابھی آفت ہوا گر کہئے کہ دلبر جانا

بات کرتا ہون تو اغیار کٹے جاتے ہین
ہان زبان تجکو بھی مین نے دم خنجر جانا

مست ہین بادۂ تسلیم و رضا سے ہم رند
گردش چرخ کو بھی گردش ساغر جانا

| | |
|---|---|
| ٹوٹ کر جس سے صدا نکلے وہ کیا نازک ہے | شیشہ جانا جو مرے دل کو تو پھر جانا |
| بزم افروز عزا خانۂ ہستی نکلا + | سہنے اب سود دل سوختہ اختر جانا |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ای زکی ترجمۂ علم سراسر ہے ردیف<br>اور معنے مین بھی کہتے ہین سخنور جانا | ۱۶ |

| | |
|---|---|
| ہر قدم ہے دم تیغ اور یہ مضطر جانا | جادۂ عشق مین سنبھلے ہوئے رہبر جانا |
| ساتھ ساتھ اہل تماشا کا وہ ششدر جانا | اللہ اللہ ترا جانب محشر جانا + |
| شرم پر اُسکی مٹا ہون کہ نظر کو جسکی | تنگ ہے پردۂ مژگان سے بھی باہر جانا |
| رہ مین اوس غیرت بلقیس کی موجانا غبار | صورت تخت سلیمان ہے ہوا پر جانا |
| نکہت گل کی طرح دل ترے گیسو مین رہا | پرخم و پیچ تھی رہ بھول گیا گھر جانا + |
| تیری عاشق کی ہی یہ رخصت آخر تو بھی | دو قدم ساتھ جنازہ کے ستمگر جانا |
| کھل گیا عاشق دیوانہ کا دانا ہونا | خاک اوڑانے کو ترے کوچہ مین اکثر جانا |
| نگہہ ناز سے کہدیجئے پھر بھی گا ہے | دم خنجر کی طرح سینہ کے اندر جانا |
| دیکھنا حسرت آئینہ و ساغر نادان | جانب تربت جمشید و سکندر جانا |
| حرم اوس پردہ نشین کا ہی ادب گاہ ملک | اُسکے ایوان مین سمجھکر شہ خاور جانا |
| جانین تو اہل ہوس آب ہوا الفت کی | موجۂ اشک تو نالہ کے برابر جانا |
| جادۂ عشق و صفا مین ہے یہ ہونا سرسبز | بے سر و پا روش دانۂ گوہر جانا |
| دیکھنا عالم انوار نظر آتا ہے + | نگہ یاس ذرا تا سر منظر جانا |
| دیکھین اوٹھتا ہے گرانبار وفا تجسے کوئی | کوئے قاتل مین بھی اے فتنۂ محشر جانا |
| جلوہ گہ مین ترے ذرون کا پرافشان ہونا | نظر شوق کا عاشق کی ہے مضطر جانا |

| ۱۹ | حیف صد حیف نہ کی زندگی تلخ اپنی<br>بیکسی کا اگر انجام نہو مر جانا | ۱۸ |
|---|---|---|

ارمان وصل اے دل خانہ خراب کیا — مرنے کا شوق و ولولہ کیا اضطراب کیا

چہرہ عرق عرق ہے اوٹھا نقاب کیا — آنکھونسے دل مین آگئے شرم و حجاب کیا

خاموش ہون مین دیکھکر انداز خامشی — جو بات لاجواب ہو اُسکا جواب کیا

ہم ہر ادا مین رہتے ہین محو لقائے دوست — انداز مہر کیا نگاہ عتاب کیا

ہر سانس موج باد فنا ہے خبر نہین — دنیا کا دیکھتا ہے تماشا حباب کیا

محشر سے تم گئے شب ہجران ہی روز حشر — حیرت ہے خلق کو کہ ہوا آفتاب کیا

نام خدا ابھی ہے صباحت بلائے جان — لاتا ہے رنگ دیکھیے اُنکا شباب کیا

کیونکر کرین مصافحہ واعظ سے بادہ کش — ہاتھونسے اپنے پھینک دین جام شراب کیا

اندوہ روزگار سے تسکین نہین ہنوز — ہوتا ہے اور دیکھیے اب انقلاب کیا

ہوتی ہین دورباش ادب لن ترانیان — بیچارہ بیدلون کو ہو ذوق خطاب کیا

پیر و طریق حضرت پیر مغان کے ہین — ہم بیخودون کو راہ خطا و صواب کیا

یہہ ایک جذب رابطہ حسن و عشق تھا — یوسف کا عزم مصر زلیخا کا خواب کیا

آخر شب فراق بھی ہو جائے گی تمام — دینی ہی ٹھہری جان تو پھر اضطراب کیا

آنکھون نے راہ عشق دکھا کر کیا تباہ — کرتا ہے دیکھیے دل خانہ خراب کیا

دل دے چکا فریفتۂ حسن دل فریب — شوخی سے مسکراتے ہو زیر نقاب کیا

کیون ماہتاب داغ جگر سے خجل نہو — روکش ہو آفتاب سے ذرہ کی تاب کیا

سو رنج سو الم ہین یہان ہر نفس کے ساتھ — دم کا نہین شمار تو غم کا حساب کیا

| ۲۰ | کیونکر چھپاؤگے شکن چہرہ اے زندگی<br>کہئے تو ہوگا پردۂ پیری خضاب کیا | ۱۵ |
|---|---|---|

پیر و خضر ہوا جانب صحرا نکلا
دل بھی سودا زدہ کوے تمنا نکلا

جان نکلی مری ارمان عدو کا نکلا
ایک انکی نگہ ناز مین کیا کیا نکلا

جوہر حسن پرستی بھی تماشا نکلا +
دیکھو آئینہ کا پتھر کا کلیجا نکلا

یہہ تجاہل بھی ہی آمیزش خاطر کی دلیل
دیکھکر کہتے ہین کچھہ تو تو شناسا نکلا

ہو چکا حشر کا ہنگامہ شب ہجر عیان
روز فردائے قیامت پس فردا نکلا

آپ کو مین نے غلط بے سبب آزار کہا
ربط دشمن سبب رنجش بیجا نکلا

سمجھے خاموشی سے وہ طاقت گفتار نہین
عجب انداز سے دل کا مرے سودا نکلا

اختلاط انکا ہوا باعث جوش گریہ
آستین آنکھہ سے اوٹھنی تھی کہ دریا نکلا

وعدۂ وصل سناتے ہین وہ لکھکر خط مین
یہہ بھی کیا وسوسۂ خاطر اعدا نکلا

مین چلا لیکے ہجوم غم و حسرت ہمراہ
اور وہ خوش ہین کہ یہہ بزم سی تنہا نکلا

سبھی تیر خلشگر ہین ادائین اوسکی
دل مین کیا بیٹھہ گیا سینہ سی کیسا نکلا

بھاگ سکتے نہین پھرتے ہین گرفتار سی ہم
سبزۂ صحن چمن سلسلہ پا نکلا

اس تلون مین میسر نہوا جلوۂ ذات
رنگ نیرنگ رخ آئینہ اشیا نکلا

مرگیا غیر مگر ہے یہہ تردد باقی
کہ خیال اسکا ترے دلمین رہا یا نکلا

| ۲۱ | تا دم مرگ زندگی دی گئی ہر سال گرہ<br>رشتۂ عمر بہت جائی سے ٹوٹا نکلا | ۱۵ |
|---|---|---|

اب بیمار ساغر عمر اے ستمگر بھر لیا
تو نے کیون خون سر دشمن مین خنجر بھر لیا

حسب خواہش دینگے دیوانونکو میدان حشر
مجھسے یہ پوچھا تو کہدونگا کہ محشر بھر لیا

ساقی قسمت نے عیش و عشق و غم کی دی صلا
اپنی نشا و نمین سی ہمنے غم سے ساغر بھر لیا

خانہ ویرانی کا میری رنج ہے احباب کو
مین یہ کہتا ہون متاع درد سے گھر بھر لیا

رنگ و خوبی ہے یہ کیا اُس گلبدن نے دہو کے پانو
سیر ہین تو نے بھی اُسمین اپنے گل تر بھر لیا

اپنی آنکھین مین لگا دیتا شہادت کے لئے
تو نے ای قاتل عبث مہر و نسی محضر بھر لیا

حسرت عاشق تو دیکھو کچھ تمہارا ذکر تھا
اتنے عرصہ مین دم سرد آسنے اکثر بھر لیا

شیشۂ ساعت ہے میرے ہمنشین کا دل کہین
جب کدورت سی ہوا خالی مکرر بھر لیا

تو دل شوریدہ سر کا یہ ٹھکانا بھی گیا
موتیون سے گیسوونکو تمنے دلبر بھر لیا

اُسکے آگے لفظ نکلے منہ سے یہ طاقت کہان
مین نے گو کہنے کو دل مین ایک دفتر بھر لیا

قلزم عالم مین ہین گل جام معکوس حباب
کر کے سیدہا موج نے خون شناور بھر لیا

مہر کی تقسیدہ کامی جوش زاری سی گئی
اُسنے میرے اشک سی کاسہ فلک پر بھر لیا

زخم دل کی سوزشین مٹتی ہین کوئی چارہ گر
کیا ہوا مینے اگر کافور لیکر بھر لیا

پھینکین گے کسپر کہ لے کر گل و شبنم سی قرض
غنچون نے مٹھی مین اپنے گوہر زر بھر لیا

۲۲

اشک تمنے غیر کے پونچھے زکی نے رشک سے
روتے روتے جیب و دامن اپنا یکسر بھر لیا

۱۶

ایدل یہ کیا نتیجۂ آہ و فغان ہوا
لے وہ بھی کہتے ہین کہ ترا امتحان ہوا

سوز نہان سے جب مجھے جوش بیان ہوا
جز شمع بزم مین نہ کوئی ہمزبان ہوا

مین اپنے رازدار سے یون بدگمان ہوا
دل گم ہوا مگر نہین کہتا کہان ہوا

صورت بدل گئی ہے ستانے کے واسطے
دشمن غبار خاک ہوا آسمان ہوا

وہ آئے نعش پر تو لُٹے آئے غیر کو
یہ اور ایک حادثہ ناگہان ہوا

دامن اگر بچاؤن گریبان کو کیا کرون
اُنکی گلی مین سگ نہوا پاسبان ہوا

محشر مین کیا ہوا یہ کوئی داوری ہوئی
مین ایک اور اُسکی طرف کل جہان ہوا

خانہ خراب دل بھی خود آرا ہے کسقدر
ویرانہ ہوگیا تو بتون کا مکان ہوا

مین نالہ کش رفیق بھی نالان ہی چاہئے
ہمدم مرا بجا جرس کاروان ہوا

ای خضر تمکو زندگیٔ مستعار کا
بس پھل یہی ملا کہ غم جاودان ہوا

مجھکو جگر مضر ہے کہ ہے انجماد خون
گریہ ہے سودمند کہ اوس سے روان ہوا

مین نے بھی اُنکے حسن ادا کا دیا جواب
کی تھی اونھون نے نیم نگہ نیم جان ہوا

وہ راز عشق جسکو چھپایا کئے تھے ہم
قصہ ہوا فسانہ ہوا داستان ہوا

بے مہر ہین ستمگر و سفاک دھر مین
بت مہربان ہوئے تو خدا مہربان ہوا

زیبا نہین ہے اور مکان اونکی واسطے
اچھا ہوا کہ منظر چشم آشیان ہوا

۲۳

باور نہین زکی کہ ہو کچھ بھی بیان شوق
ہوگئے خودی مین کیا وہ اگر میہمان ہوا

۱۳

کس جنس حسن کا ہون خریدار دیکھنا
سودے کی میرے گرمیٔ بازار دیکھنا

کیسی عقوبتین ہین دل زار دیکھنا
مرنا بھی اور اوسکو عزادار دیکھنا

فصل خزان مین دل جو رہا ہوگیا تو کیا
آنے دو پھر بہار گرفتار دیکھنا

پامال ایک خلق ہوئی ہر قدم کیساتھہ
ای دل بتونکی شوخیٔ رفتار دیکھنا

مانع ادب ہی ورنہ ابھی کھینچلون نقاب
مشکل نہین ہے کچھ تجھے دلدار دیکھنا

کافی ہے بزم غیر مین مجھپر نگاہ لطف
ہان نزع مین ہے پرسش بیمار دیکھنا

حسرت فزا ہی کوہکن بے نوا کی موت
جانے کفن ہے دامن کہسار دیکھنا

دل مین ہزار داغ ہین ذوق کلیم کے
نظارگی کی حسرت دیدار دیکھنا

کسنے حیا سے نیچی نظر کی کہ ہو گیا
آسان نہ دیکھنا مجھے دشوار دیکھنا

دیکھا ہی خواب مین تو یہ ہی عالم خیال
بے خواب اوسکو دیدۂ بیدار دیکھنا

آئینہ وار دیدۂ دل تیری سمت ہے
اس حیرتی کو اپنی ذرا یار دیکھنا

وہ دیکھتے ہین بزم مین یہ دیکھتا ہی کیون
بارے ہوا مجھے بھی سزاوار دیکھنا

۲۴ — اللہ رے زکی کہ کیا ترک دین قبول
چھوڑا مگر بتون کو نہ زنہار دیکھنا — ۱۳

فوارۂ خون بنگیا چھالا کف پا کا
وحشت نے مری نام اوچھالا کف پا کا

وحشت نہ پھرا توڑ نہ چھالا کف پا کا
پہلا ہی ابھی زخم ہے آلا کف پا کا

آلودہ ہے یہ خاک مین کوچہ کی تمھارے
سر سے مرے رتبہ ہی دو بالا کف پا کا

کانٹون سے بیابان کی چمن زیر قدم ہے
ہر آبلہ چہل چہل کے ہے لالا کف پا کا

ہر سمت عجب نور عیان ہے قمر آسا
خلخال تری بنگئی ہالا کف پا کا

پھرتا ہون مین ہر کوچہ مین ہون بار دل خلق
کیون خار عزیزون نے نکالا کف پا کا

تمکین نے تمہین دو قدم آنے نہ دیا ہائے
شعلہ مرے خرمن مین نہ ڈالا کف پا کا

پہنچین روش طائر بسمل ہی تڑپ کر
یہ جادۂ شوق اور کسالا کف پا کا

کہتے ہین سب آواز جسے تیری قدم کی
رفتار کی شوخی سے ہے نالا کف پا کا

تھا ضعف رہے آبلے کانٹون میں اوبھکر
اچھا ہے چلو بوجھ ہی ٹالا کف پا کا

پژمردہ ہی گلشن مین بچانے سے تری گل
وہ بھی ہے مگر چومنے والا کف پا کا

ہوجاتی ہی تزئین بہی کبہی صورت توہین
باندہین جوحنا رنگ ہوگا لاکف پاکا

۲۵
ایسی تونرگی آبلہ پائی نہین دیکہی
واللہ ہے عالم ہی نرالا کف پاکا
۱۲

جسکی آغوش مین وہ حور شمائل ہوگا
بیگمان زندہ ہی جنت مین وہ داخل ہوگا

بوالہوس ہے وہ جو پابند سلاسل ہوگا
دیکھنا ہمکو وہان کام جومشکل ہوگا

زخمی تیغ تغافل کوئی عاقل ہوگا
دل نادان نگہ ناز سے گھائل ہوگا

سچ ہی یون سینہ مین ہربار چلا آتا کیا
ناوک یار مین پیکان کی جگہ دل ہوگا

ہم توپہر دیکہکے مرجائین گے اےدل سن لے
حشر مین کسکو سرشکوۂ قاتل ہوگا

سنکے اس ذکر کو ہم دم ہی دئیے دیتے ہین
لطف وہ کیا ہے کہ جو وصل مین حاصل ہوگا

وہ ہے عشاق کی شوریدہ نوائی سے ملول
شاہد گل ادب اموز عنادل ہوگا

کچہہ وہ نالہ تو نہین ہی کہ نہ پہنچے اوس تک
درد دل کا مرے دشمن کبہی ناقل ہوگا

ذات مطلق مین ہی کیا پردہ مگر شان کمال
دم نظارہ خور نور ہی حائل ہوگا

شمع و پروانہ بہم دونون جلے جاتے ہین
حسن اوسکا سبب گرمی محفل ہوگا

طعنہ دیتا ہے تمہین غیر کہین جانے کا
یہ بہی کیا میری طرح دعوی باطل ہوگا

۲۶
حسرت قتل کا دیتے ہین نرگی کو وہ جواب
یہ بہی ہوجائیگا جب توکسی قابل ہوگا

امتحان کے لئے جب وہ سر میدان ٹہرا
کوئی بہی میرے سوا ہو نیکو قربان ٹہرا

دیکہنے کو مہ نو کے جو ہر انسان ٹہرا
کیا یہ اوس رشک قمر کا ہے گریبان ٹہرا

یون نہ کہنچ اسقدر اے دست جنون گستاخی
دامن یار بہی کیا میر اگریبان ٹہرا

بخت برگشتہ تری کوچہ سی نکالا اوسکی
مسکن اپنا کئی دنسے ہی بیابان ٹھہرا

دیکھکر وہ اسے بیتاب ٹھہری جاتا
سنکے کیون وعدۂ فردا دل نالان ٹھہرا

کرتے ہین وہ نگہ ناز کا وعدہ ہم سے
سمجھے دشوار تھے مرنا مگر آسان ٹھہرا

انتہا بھی ہے کوئی ضبط ہوس کی یارب
دل عاشق تو نہ ٹھہرا کدہی زندان ٹھہرا

آگئی جان لبون پر نہین آتا ظالم
ہای کیا جانین کہان قاصد نادان ٹھہرا

کوئی غمخوار نہین اپنا شب تنہائی
ہان مگر ہمدم قلق غم ہجران ٹھہرا

ق

عشق کی خانہ خرابی جو عنانگیر ہوئی
مصر مین قافلۂ یوسف کنعان ٹھہرا

یعنی یون چاک ہوا پردۂ ناموس عزیز
کہ زلیخا کا وہ آرام دل وجان ٹھہرا

۲۷ — معنئی عشق صنم ہم ہی نسمجھے تھی زکی
اب جو دیکھا بخدا حجت ایمان ٹھہرا — ۱۱

مجنون کو کہلا سا زنو کیا تحفۂ غم کا
تھا طفل نوآموز دبستان الم کا *

ہرچند طواف اچھا ہی کعبہ کے حرم کا
دلسے نہ مٹا نقشہ مگر دیر و صنم کا

پیہم خبر آتی ہے مگر وہ نہین آتے
صدمہ ہی بہم دل کو یہان شادی غم کا

پوچھے گئی محشر مین اگر قبلۂ ایمان
شاہد ہی مرا سجدہ ترے نقش قدم کا

پہنچی نفس گرم نے تاثیر کہ اون کو
انکار ہوا ظلم سے دعوی ہی کرم کا

کھنچی صبح قیامت ہو کہ ہوا اون تماشا
دیدار مین وقفہ ہے بہت خواب عدم کا

دکھلا مین گے ہم رونق کاشانۂ غم بھی
جو شام الم داغ دل سوختہ چمکا

ای بت ورق دل کو نکر چاک کہ اسمین
مضمون ہی وفا کا مری یا تیرے ستم کا

کب تک ہوس دولت وصل ای دل نادان
وہ دی تو چکے داغ کلیجہ مین درم کا

کس چیز کی ہم کہائین قسم صدق وفا پر | عادی ہو عدو جب تری قدمون کی قسم کا

| ۲۸ | حاصل ہی رنگی ایکدل صاف سی اپنے<br>آئینہ و جام اب ہمین اسکندر و جم کا | ۱۲ |
|---|---|---|

امید وصل بس کر اب فزوں کیا زندگانی کا | زبان تیغ قاتل پر گلہ ہے سخت جانی کا

نیا یا جب وفا نے کوئی خوگر بے زبانی کا | تو خاموشی کو سونپا درد میری رازدانی کا

فشار تار موی زلف سیکھا کس سے شانی نے | یہہ سر رشتہ ہی اوس نازک ادا کی سرگرانی کا

نورو ضبط ہوا کیونکر کہ ہی ذکر اور اثر اوسمین | تری شیرین دہانی کا مری شیرین بیانی کا

سمجھکر مین تو یہہ خوش ہون کہ رحم نازیبہ بھی ہے | تمہاری رنجش بیجا ہی مضمون مہربانی کا

تصور آگیا کسکا ہوا کیون اضطراب ایسا | یہہ ہنگامہ ہی برپا دلمین کسکی میہمانی کا

ہوا ہی زرد رنگ و ہوای وصل گل دمین | کیا باد بہاری نی اثر باد خزانی کا

مثال جوہر آئینہ سبز و طبع خوبان ہی | تماشا عالم حیرت ہی اپنی ناتوانی کا

مٹا کر چرخ نے مجکو نشان چھوڑا تو کیا چھوڑا | دل عنقا مین داغ رشک ہی میری بےنشانی کا

یہی طرز تغافل ہے کہ جسکو ناز سمجھے ہو | اسی انداز پر دعوی ہی تمکو دلستانی کا

شب وصل بتان کیا عیش کم فرصت کی ہی رہتے | سحر ہی نام دنیا مین بلای ناگہانی کا

| ۲۹ | ترشی ہی پہر و مشرق سے خدا کو کیا دکھاوگے<br>رنگی ڈر قبر مین بہی ہی تجہ نکی بدگمانی کا | ۱۸ |
|---|---|---|

اب ضعف سے حال اوہی دل اور جگر کا | غم بھی کوئی ٹھہری کہ سینہ سے نہ سرکا

اس حد سے دشمن وہ ہوا آئینہ گر کا | ہمشکل ہے آئینہ مرے دیدۂ تر کا

پھر کیون نکرین سوختہ جان دلمین تیرے گھر | مسکن ہی دل سنگ ہمیشہ سے شرر کا

کیون دیکھتی ہی داغ کو میری کہ ہی خورشید
ای شمع تجھے پاس نہین نور بصر کا

مین آپ کی محفل مین نہ بیٹھا تو نہ بیٹھا
کیا غیر کو دعوی ہی سر راہگذر کا

وہ تم ہو کہ ہے مجھسی تغافل نہین ورنہ
ہر ایک بشر درد سمجھتا ہی بشر کا

وہ دیکھہ لین خود آکے مری حال و یونکو
شرمندہ نہون جذب محبت کے اثر کا

زنجیر مین مین پانو تو سر بھی ہی زمین پر
اندیشہ قدم کا تری کوچہ مین نہ سر کا

ہم شیوہ ہی میرا اسے شیون کا مزہ ہے
عادی ہی موذن بھی تو افغان سحر کا

پیکان ترا آب وسکا رہا سینہ مین صد شکر
یہہ قطرہ ہی باعث مری تسکین جگر کا

لبریز ہی اشکون سی مرے تا سر دیوار
جو آنکھہ کا عالم ہے ہوا اب وہی گھر کا

پھیلا و نہ یون شانہ ہی پر زلف کو رکھو
کیا حال ہی دیکھو تو نزاکت سی کمر کا

اے ابلہ نادان وہی مقتل وہی قاتل
خونریز کی جگہہ ہے کوئی موقع ہے خطر کا

دلبر ہی سی ہی رام نہ مجھسے دل بیتاب
گہوارہ جنبان ہی ادہر کا نہ ادہر کا

جو ضابط و ساکت ہین نہین دیتی کبھی رنج
دیکھا ہی نہین کوئی غریق آب گہر کا

کاہش سے قمر کو ہی شرف آخر ماہ
یون حلقہ بنا اوس مہ بے مہر کے در کا

ایجان شب و روز رہو پردۂ دل مین
آسیب نہ پہنچے نظر شمس و قمر کا

۳۰ — کیا ہی کہ تنگی ہی سمجھتی ہی جاتی ہو تو سنئے
کچھہ تو کہو منہ سے کوئی باعث ہی عذر کا — ۱۳

قتل سے میرے وہ پشیمان تھا
ہوگیا داغ دل جو ارمان تھا

تو وہ خورشید اوج خوبی ہے
مشتری جسکا ماہ کنعان تھا

دم آرائش امتحان کیا
آئینہ سان وہ آپ حیران تھا

بوالہوس سچ ہے جان دینی کیا ؎ کوہکن ہی غریب نادان تھا

خیر اب آپ کو ہوا معلوم ؎ ایک مدت سے مین تو قربان تھا

تم نہ آئے تو کیا نہ آئی اجل ؎ وہ نہ تہا سہل یہہ تو آسان تھا

ہو گیا دشت مین مقابل عشق ؎ قیس بھی مجہسا مرد میدان تھا

بات کچھہ نکلی جب دہن سے تری ؎ کہل گیا وہ جو راز پنہان تھا

اوسمین سیکھے طفل اشک کے اطوار ؎ وہ لڑکپن مین ایک طوفان تھا

غیر شاید قریب آ کے رہا ؎ میرے نالون سے وہ پریشان تھا

چاک در چاک ہو گیا گویا ؎ خط ہی میرا مرا گریبان تھا

لطف مجہپر نہ ظلم اعدا پر ؎ پہر ہوا کیا کہ وہ پشیمان تھا

۱۳۱

اوسکے کوچہ سے پہر رنگی نکلا
ورنہ کیون عازم بیابان تھا

۱۳

روتا تب غم مین شمع سان تھا ؎ ہر اشک مین مغز استخوان تھا

سب دامن لطف کیون نہان تھا ؎ کیا یہہ بہی عدو کا امتحان تھا

کیا روتون دل رم آشنا کو ؎ وہ شوخ ملا تو یہہ کہان تھا

قاتل کی نگہ ہے تیغ گویا ؎ جس پر یہہ پڑی وہ نیم جان تھا

پہونکا جسے برق نے سنا ہے ؎ مجہہ بے سرو پا کا آشیان تھا

آوارہ ہون مثل سایہ دن رات ؎ مین تیرے لیے یہان وہان تھا

جب عشق مرا سنا تو ہنسکر ؎ کہنے لگے ہمکو بہی گمان تھا

وحشت نے وہ اعتبار کہوئے ؎ مین اوسکا قدیم رازدان تھا

گھٹ گھٹ کے جہاں ہی اس مین ہم / کیا دود فغان بہی آسمان تھا
نظارۂ گل فراغ بالی / بلبل کو یہہ وقت خوش کہاں تھا
تھی فصل بہار مین اسیری / سو رشک سے جور باغبان تھا
جب آئی خزان ہوئی رہائی / داغ گل و درد گلستان تھا

ق

۳۲

افسوس کہ مرگیا رنگی آج
باقی وہی ننگ خاندان تھا

۱۴

غبار اوٹھا یہہ کسکی رہگذر کا / کہ سرمہ ہوگیا اہل نظر کا
جنون اللہ ری مجہہ آشفتہ سر کا / کہ دشمن ہوگیا دیوار و در کا
نہو صدمہ جو آہ پر اثر کا / تو رنگ اوڑجائی کیون روئے سحر کا
حجاب اوٹھا رخ رشک قمر کا / کہلا پردہ مرے داغ جگر کا
دعا سے چہوڑ کر دعوے اثر کا / رہون اے نامرادی مین کدہر کا
یہہ آہ سرد میری وہ ہوا ہے / بنا دیتی ہے گلدستہ شرر کا
بہم پہنچی ہے یہہ ویرانے دل / کہ اوٹھا فرق صحرا اور گہر کا
نہ ہر جا عشق ہے یون آفت انگیز / نہ میرا سا کلیجہ ہر بشر کا
ہوا غربت مین شہرہ مثل عنقا / مجھے ہے فیض عشق نامور کا
نہ بگڑو تم بنا دیتا ہے مجہہ سے / کہٹکنا ہر گہڑی اس نیشتر کا
قرار دل نگاہ شوخ سے ہے / تسلی کام ہے کس فتنہ گر کا
کہین کیا فتنہ محشر کو یارب / نگر جلوہ بتان سیمبر کا
دیا تیغ جراحت یار نے زخم / یہہ پہل ہے اس نہال بے ثمر کا

| ۱۸ | زکی کو خاک ہو آرام و تسکین<br>وہ عاشق ہے کسی بیداد گر کا | ۳۳ |
|---|---|---|

لرزہ شمشیر و دست قاتل کا — سخت ماتم ہے ذوق بسمل کا

لے لیا بوسہ پائے قاتل کا — لیجے منہ چوم ایسے بسمل کا

پردہ چشم قیس کام آتا — کاش بنتا وہ پردہ محمل کا

اوسکی تصویر کھینچوں آنکھوں میں — کام مژگاں سے ہوں انامل کا

دامن گل ہے ہوا چاک تو کیوں — راز کہلتا دل عنادل کا

سفر زیست میں قیام کہاں — کہ عناں کش ہے شوق منزل کا

وصل میں یار سے گلہ ہے ہے — آپ دشمن ہوں اپنی حاصل کا

کیا ہی یارب وہ جسکے ذکر سے ہے — شور عالم میں اہل محفل کا

ناتوانی ہے بہانہ زندان میں — کھینچنا ہے ابھی سلاسل کا

ہاتھ میں رعشہ چہرہ فق لب خشک — دیکھنا رنگ اپنے سائل کا

پرسش ہو ہو گی حشر کو لیکن — کون سنتا ہے ماجرا دل کا

وہ لب بام آئے ہے شب ماہ — کیا تماشا تھا ماہ کامل کا

تیرا نقش قدم ہے پیش نظر — کھینچیں کیوں نقشہ تیرے مائل کا

ہم ہیں دیوانۂ بتاں اے شیخ — پارسائی ہے کام عاقل کا

اس ادا پر ہی لاشیں گرنے لگیں — رنگیا ہاتھ اوچھکے قاتل کا

ق

دہن یار کا ہوا طالب — دل معمے ہے نقطہ باطل کا

آشنا تھا غریق رحمت ہو — تھا زکی نرم کسقدر دل کا

قتل قاصد وہان شتاب ہوا
لے دل منتظر جواب ہوا

جسکو ارمان ہم سمجھتے تھے
دلمین رہ رہ کر اضطراب ہوا

وصل مین شوق کو برا پایا
ہم جو پہنچے وہان حجاب ہوا

فرحت دل کہان کہ نالہ پر
ہمدمو یار کا عتاب ہوا

تھم گئے اور بہڑکی آتش غم
رفتہ رفتہ جگر کباب ہوا

کثرت داغ دل کی دولت سے
مین گدا صاحب نصاب ہوا

اپنی کیا آبرو ہے غیر کو جب
عاشق باوفا خطاب ہوا

دیکھنا اپنے ظلم میرا عبہر
جب زمانہ کو انقلاب ہوا

دلمین پہر کیا رہیگا دیدۂ تر
جو روان یون ہی خون ناب ہوا

شب آدینہ او ر ہجر صنم
آج کیون روح پر عذاب ہوا

جام مے مجھسے تشنہ لب کو دیا
تجکو ساقی بہت ثواب ہوا

ق

صبح بالاے بام جلوہ نما
نہوا وہ تو آفتاب ہوا

ہم سے کیا پوچھتے ہو کیا گذری
جب سے یہہ عالم شباب ہوا

ہر گہڑی پیکے بادہ مست رہی
ہر زبان نغمۂ رباب ہوا

ہو کوئی وقت خلوت و جلوت
پاس وہ رشک ماہتاب ہوا

یون ہی گذری ہی عمر غفلت مین
اس سے کب ہمکو اجتناب ہوا

صبح لب پر اگر ہوئی توبہ
رات کو ساغر شراب ہوا

| ۳۵ | وہ زنگی خانمان خراب ہوا | ۱۱ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| ترے کوچہ سے کوئی پہر کر نہ آیا ؛ | کہ آوارہ و خاک بر سر نہ آیا ؛ |
| مری نعش پر کیا کوئی کر نہ آیا | قیامت ہے وہ شور محشر نہ آیا |
| زمانہ کی گردش مین یون دن گزاری | کہ لطف شب و دور ساغر نہ آیا |
| تسلی ہوئی اضطراب دلی سے | تو چین اوسکی شوخی سے وہ پہر نہ آیا |
| ہوا آفتاب لب بام عاشق | سر بام وہ ماہ پیکر نہ آیا |
| ہوئے مجہسے مایوس اہل عزا ہی | وہ ظالم مری مرگ سنکر نہ آیا |
| مری جان لی تشنہ کامی نے آخر | گلے تک ترا آب خنجر نہ آیا |
| اوٹھاتے مجہے خاک محفل سے دشمن | کسیکو نظر جسم لاغر نہ آیا |
| شب وعدہ و مرگ روز قیامت | سب آئے مگر وہ ستمگر نہ آیا |
| اس آنسو بہانے کی کیا آبرو ہے | جو لخت دل اے دیدۂ تر نہ آیا |

| ۳۶ | ایک بیگنہ قتل کیونکر زنگی کو ؛ تمہین رحم اے بندہ پرور نہ آیا | ۱۹ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| لگا دل مین وقت جگر ہو گیا | ترا تیر تیری نظر ہو گیا |
| کہو ہو سکے پردہ راز کیا ؛ | وہی شوخ جب زخمہ گر ہو گیا |
| وہ برہم ہوئے فرصت دل کہان | یہی نالہ آگے کو ڈر ہو گیا |
| مرا جیب تہا اونکے دربان کا ہاتھ | تماشا سیر رہگذر ہو گیا |
| کبہی دلکو تسکین دہی گاہ بند | یون ہجا زور ہجران بسر ہو گیا |
| کہون کیا کہ رسوائی کیونکر ہوئی | کبہون پڑھ گئے خود پردہ در ہو گیا |

اوٹھایا مجھے آدمیت سے پاس | سگ کوی جانان بشر ہوگیا

اونہین دل ہی لینا تھا جو حال دل | سنایوں کہ گویا اثر ہوگیا

گئے وہ مجھے نیند آتی نہین | مگر خواب گرد سفر ہوگیا

پہری آتی ہی خلق مین جاؤن کیون | سنا داد خشر ادہر ہوگیا

کسی دم کوئی اوس سی خالی نہین | ترا ذکر فکر بشر ہوگیا

دل اول ہوا خون پہر جل گیا | اب ایک ایک قطرہ شرر ہوگیا

بلاتے ہین محفل مین ہنسنے کو وہ | مرا گریہ آخر ہنر ہوگیا

ق

تری راہ کسنے بتائی نپوچھہ | دل مضطرب راہبر ہوگیا

سنا شہرہ جب اوسکی یکتائی کا | مجھے شوق دید اسقدر ہوگیا

کہ خورشید نظرون سے گرنے لگا | نگاہون مین کم رو قمر ہوگیا

گل تر کو مین خار کہنے لگا | خزف ریزہ مجھکو گہر ہوگیا

مگر کیا کہون جب وہ آیا نظر | تو غش آگیا بیخبر ہوگیا

کٹی رات زاری مین ساری زکی
دعا کر کہ وقت سحر ہوگیا

## ردیف با

۱ | ۱۸

اونسے کچہہ کہتا اگر دم لینے دیتا اضطراب | دشمن جان تھا دم عرض تمنا اضطراب

پرتو مہر درخشندہ ہے گویا اضطراب | ذرہ ذرہ مین ہی پیدا میرے دلکا اضطراب

بیقراری ہی مجھے جوش صفائی طبع سے | صورت آب روان ہون مین سراپا اضطراب

ضبط کے پردہ مین سامان جنون ہوتا ہی جمع — شوق کے پیرایہ مین کرتا ہے رسوا اضطراب

ایک دم مین سرحد امکان ہی باہر ہو گئے — اوسکے اہل درد کا اوی برق دیکھا اضطراب

اور کیا ہے شورش ہنگامۂ بزم خیال — ہمگرد دست و گریبان ہین تمنا اضطراب

صورت ژولیدۂ قیس حزین تعبیر شوق — معنی پیچ و خم گیسوئے لیلے اضطراب

انکو سر تابی کی طاقت عذر کی طاقت نہین — عاشقون کے ذبح مین کرتے ہو بیجا اضطراب

عشق نے اسباب رسوائی مہیا کر دئے — کیون نکرتی شوق یوسف مین زلیخا اضطراب

کرتے ہین ہر چند ہم اظہار تمکین وصل مین — اوس بلای جانکو کہلجاتا ہے اپنا اضطراب

رہگیا محروم تسکین سے دل آشفتہ ہائے — بڑہ گیا تہا اور ہنگامہ تماشا اضطراب

آگیا شام شب ہجران خیال وصل غیر — کیا کہون دلکو رہا تا صبح کیسا اضطراب

رو برو اوس شوخ کے قابو مین دل نے پاپیچ — صورت قبلہ نما تہا بے محابا اضطراب

دیکھنے مین چشم گل کہلتی ہی ہو جاتی ہی بند — ہیچ ہی اے اہل بصیرت کار دنیا اضطراب

عالم بیتابی دل ہے مری جائے قرار — ذرہ مضطر ہون مین صحرا ہے میرا اضطراب

نقش تعلیم تپش ہے موج ریگ و موج آب — دہر مین سیکھے ہین مجھسے بحر و صحرا اضطراب

عاشق بیکس ہو کیون غرق گرداب ہلاک — شوق دریا بیخ لطمہ موج دریا اضطراب

| ۱۹۴ | بے سروپائی سے توام ہی پریشانی زکی<br>مثل شبنم قطرہ ہائے اشک مین تہا اضطراب | ۵ |
|---|---|---|

دیکھا خیال سے نو یہہ صورت عیان ہی اب — پہلو مین ولگے ہونیکا بیجا گمان ہی اب

پہلو کو بدلون اتنی بہی طاقت کہان ہی اب — مجکو تو جنبش رگ جان بہی گران ہی اب

دبنی ہی ہی بغل مین دل خانمان خراب — تو اضطراب شوق ہی کسکے تپان ہی اب

پیکان جو سوز سینہ سے پاتا رہا گداز
وہ چشم زخم مین نگہ ناتوان ہی اب

مجکو مٹا چلے مگر اب کیا مٹاؤ گے
میری جگہہ تمہارے قدم کا نشان ہی اب

دیکھی ہین اختلاط کی ہمنے برائیان
اچہا ہے غیر پر وہ اگر مہربان ہی اب

وابستۂ بہار نہین جوشش بلغ دل +
داغ جنون نہین ہہی داغ خزان ہی اب

سوز درون نے مایۂ ہستی جلا دیا
یہہ دم نہین ہے سینہ مین تیر ہوا ہوان ہی اب

گردش ہو کس طریق پر اسکو بھی دیکھلین
بر پا جو دود دل سے نیا آسمان ہی اب

پہلے ہی اسکی خضر کو تدبیر تھی ضرور
پانی پیا تہا کیون کہ غم جاودان ہی اب

کیا پوچھتے ہو اب بہی کوئی بات رہگئی
یہہ حال ہی کہ جینے کا جہبی گمان ہی اب

ظاہر شکستگی مین بہی ہے زینت قدیم
دل وہ خرابہ ہے کہ بتون کا مکان ہی اب

دم لب پر آہ پر جرح پڑا وسکی گلی مین مین
پہنچا ہی ایک جسکا ٹہکانا جہان ہی اب

| ۳ | تصویر اپنی دیکھ کے ہنے کہا زگی +<br>رنگ پریدہ کا مری یہہ آشیان ہے اب | ۱۶ |
|---|---|---|

نالون مین درد دل جو سناتی ہی عندلیب
منہ سے گلون کے رنگ اڑاتی ہی عندلیب

ہو سکتی وجہ خندۂ گل کیا نسیم صبح +
زخم جگر دکھا کے ہنساتی ہی عندلیب

کیا کیا حسرا بیان جسد باغبان سے ہین
دیکھو چمن کو چھوڑ کے جاتی ہے عندلیب

رہتا ہی بن کے زخم قفس مین خیال گل
دسے ہزار شکلین بہلاتی ہے عندلیب

اسکو بہی لگ گئی ہی ہوا کوے یار کی
گلشن سے آشیانہ اوٹھاتی ہے عندلیب

تسکین طلب خزان مین تماشا گل سے ہے
دل کو شرار غم سے جلاتی ہی عندلیب

نالون سے باغبان کو جگا کر ہوئی اسیر
ردتی ہے کیا کہ او ہنساتی ہے عندلیب

ہو فصل گل مین خرمن تاب و توان کی خیر
سوز نوا سی آگ لگاتی ہے عندلیب

مشہور ہے پہر کنا گر ہے بہہ سعی شوق
سوی چمن قفس کو اوڑاتی ہے عندلیب

ڈرتا ہو نہین کہ خاطر گل پر گران نہو
دیوانگی سے شور مچاتی ہے عندلیب

کس سے امید رحم ہے اللہ ری سادگی
گلچین کو داغ سینہ دکہاتی ہی عندلیب

کرتی ہے روز نالۂ بیہم دم سحر
یون شب کی غافلونکو جگاتی ہی عندلیب

نیرنگ عشق دیکہئے دل آگ ہو گیا
اور اوسکو بال و پر مین چہپاتی ہی عندلیب

سن سنکے مژدہ آمد فصل بہار کا
پہولی نہین چمن مین سماتی ہی عندلیب

ویرانہ ہو گیا تہا دل خانمان خراب
پہر اوسکو بوی گل سے بساتی ہی عندلیب

| ۴ | جز مشت پر نہین مگر الفت پسند ہے<br>ہان ای زکی مجہے بہی خوش آتی ہی عندلیب | ۱۹ |
|---|---|---|

ای دل وصال رشک مسیحا کہان نصیب
جان بر ہون درد ہجر سے ایسا کہان نصیب

مایوس ہون مین ذوق تمنا کہان نصیب
ای چشم زار خواب زلیخا کہان نصیب

وحشت مین اشک غم کی طرح ہم پڑے رہین
زندان مین ہای دامن صحرا کہان نصیب

چہوڑیگا صبح تک مجہے کیون اضطراب شوق
فردا کا وعدہ کرتے ہین فردا کہان نصیب

منہ پیر لین بلا سے وہ حیرت مین دیکہکر
مین ہون دوچار آئینہ آسا کہان نصیب

حسرت ہی آرزوی دل اوس سی بیان کرون
ملجاے وہ کہین مجہے تنہا کہان نصیب

پاتے ہین نامراد جگہہ بزم درد مین
ہر بوالہوس کو شوق ہی الا کہان نصیب

وہ اوج بام پر نظر آجاے شکل مہر
غم دور ہو بلا سے تمنا کہان نصیب

پہولون مین رنگ و بوی قبا کی ادا سہی
وہ شوخی تبان خود آرا کہان نصیب

نقش قدم جو ہنسکے دکھاتی ہین مجھے
کہتا ہون رو کی جب دل شیدا کہان نصیب

وہ بام پر ہین کوچہ مین محو نظارہ خلق
آؤ نہ دیکھلین یہہ تماشا کہان نصیب

جلتا ہے دل فراق مین اوس بحر حسن کے
شعلہ کو جو ہم کناری دریا کہان نصیب

وہ قیس ہین کہ ہوتی ہین تسکین سی بیدماغ
ہم کو شمیم طرۂ لیلے کہان نصیب

اچھا سا ڈھونڈھتی ہین وہ دل اور اپنا دل
رنجور و داغدار ہے اچھا کہان نصیب

اوسکے مریض عشق کو سودا دیا قرار
سودا ہی ہو اگر تو یہہ سودا کہان نصیب

بیٹھا ہون تھک کر کوچہ مین ہیہات ضعف سے
در پر ہون اوسکے ناصیہ فرسا کہان نصیب

کم بخت بے خودی سے گیا ہاے مشغلہ
کیجے خیال صورت زیبا کہان نصیب

پیری مین گریہ آنکھونکا کچھہ شیوہ ہوگیا
وہ جلوہ ہای شاہد رعنا کہان نصیب

| ۱۱ | مدت سی ہین مریض غم ہجر ہون رشکی<br>وہ آے دیکھنے کو یہہ میرا کہان نصیب | ۵ |
|---|---|---|

جلوہ گستر ہی جو عکس رخ جانان تہ آب
ہی یہہ نیرنگ کہ ہی ایک گلستان تہ آب

میری ہی پنجۂ مژگان سے ہزار انکلے
غرق ہوکر جو کبھی ہین رہون گریان تہ آب

ہم تو فرقت ہی سی بچنے کے لیے ڈوبی تہے
نظر آتی ہی وہی صورت حرمان تہ آب

مردم چشم ہوئی غرقۂ طوفان سرشک
یہہ شناور جو تہی کیون گئی نادان تہ آب

شکل زنجیر بھی دریا سے روان موج مدام
وحشی زلف ہی شاید کوئی پنہان تہ آب

ڈوبی چھینٹونکے دینے سے دکھاتے گیا ستم
زادو بیٹھے جو ہم ہوکے پشیمان تہ آب

آئینہ مین ہی یہ وہی رخ روشن کا فروغ
جای حیرت ہی سبب شمع فروزان تہ آب

پائین کو ٹہرے نہ ہم سوختہ جان نشو و نما
زندہ ہوتی ہی نہین ماہی بریان تہ آب

یہ یہہ گرداب مین چکر نہ یہہ دریا مین ہلاک
اشک مین آتے ہین لخت دل پرداغ نظر

ہان مگر ہی اثر گردش دوران تہ آب
اس نمایش سے کہ ہو جیسے چراغان تہ آب

۶ دفتر شکر و شکایت سی زنگی گزرین گے
ہم ڈبوئین گے یہہ اوراق پریشان تہ آب ۱۶

موج سرشک خون سی ہے کیا اوج پر حباب
پہنچا ہے شکل گل سر دیوار و در حباب

یون راہ سیل پر جو بناتا ہی گہر حباب
ہی خانمان خراب محبت مگر حباب

خطرہ تہا تیغ موج حوادث سے ہر نفس
سر پر لئے ہوئی ہے عدم سے سپر حباب

دنیا کو جانتے ہین کہ مٹی کی جائے ہے
سمجھے ہوئی ہین آپکو اہل نظر حباب

جب جاتا یہہ آبلہ ہی کی لذتین ؛
کہاتا جو میرے دل کی طرح نیشتر حباب

تیز نگاہ یار سہی یہہ جگر کہان ؛
دل سر بسر بنا ہی مگر بے جگر حباب

جب میری چشم تر کے مقابل نہ ہوسکا
خجلت سے غرق آب ہوا تا کمر حباب

اوس اشک ماہ کا اسی سمجھین گی ہم نقاب
پیدا کرے جو آب مین نور قمر حباب

وحشت مین خاک اوڑانیکے جانی طریق کیا
گو سر نفس ہے بحر مین گرم سفر حباب

خونابہ بار چشم نہ دل داغدار ہے
رکہتا ہے کس وفا پہ امید اثر حباب

قالب ہی یہہ کسیکی دل دردمند کا
کیون ورنہ شکل آبلہ ہے سر بسر حباب

خامی سے اپنی بنکے بگڑتا ہے بار بار
ہوتا جو پختہ وضع تو بنتا گہر حباب

جانے سی سر کے کیون ڈری غواص بحر عشق
دریا مین نیر تا ہی رہا لے خطر حباب

یہہ صورتین تہین عالم ناپائدار کی
بن بن کے جو بگڑتے گئی اسقدر حباب

سرگشتہ ہی کسیکی طلب مین جو رات دن
روتا ہی پہوٹ پہوٹ کی شام و سحر حباب

۷ | شمشاد باغ مین شجر بے ثمر بنا<br>دریا مین ہی زکی ثمر بے شجر حباب | ۱۱

مہر و مہ کب چرخ کجرفتار پر ہین دو حباب — سیم و زر کے دامن دلدار پر ہین دو حباب

اونکے سینہ پر ہی موج حسن کیا ٹہری نظر — ہم نہین ہین محرم اسرار پر ہین دو حباب

سر بسر وہ بحر حسن آشوب و نخوت ہی مگر — کسقدر سرمستی پندار پر ہین دو حباب

عالم وحشت مین جو آیا گیا مین دشت مین — آبلونسے پانو کے ہر خار پر ہین دو حباب

اوسکے دندان مصفے پر مری آنکہونکا عکس — یون ہی گویا گوہر شہوار پر ہین دو حباب

میری گہر کی استواری چرخ کی بنیاد کیا — راہ سیل چشم دریا بار پر ہین دو حباب

یہہ مرا دل ہے کہ جہٹا رہگیا ہوکر دو لخت — اور کیا قاتل تری تلوار پر ہین دو حباب

قطرۂ شبنم سرشک عندلیب دل فگار — جلوہ گر کیسے گل گلزار پر ہین دو حباب

جام و مینا بزم مین رندون نے سر پر رکہدیے — یون نمایان شیخ کی دستار پر ہین دو حباب

پردۂ دریا ہی یہہ نام لو اسکی اصل اور — کہنے کو کہتے ہین چشم زار پر ہین دو حباب

۸ | ای زکی بے سود ہی حسن معانی کی تلاش<br>جب ہوا ہو لازم اشعار پر ہین دو حباب | ۱۷

چاہتی ہو نزع مین مجہسے خدارا شکیب — یہہ تو کہو ای تو شوق ہی کیا کیا شکیب

دیکہکے حیران ہین بوالہوس ناشکیب — اوسکی ستم بیدریغ اہل وفا کا شکیب

لاؤن کہان سے بتو بہر تماشا شکیب — دل جو ہو پتہر تو ہو آئینہ آسا شکیب

یہہ تو غلط ہی کہ ہو داغ سویدا شکیب — چہوڑ گیا دل مین ہان نقش کف پا شکیب

شکوۂ گردون نکر صحبت دلبر نخواہ — عشق کیا ہی تو کر ای دل شیدا شکیب

گو نہین قابو مین دل ضبط الم سے مگر
ہمکو یقین ہی کہ ہی بایہ سودا شکیب

دیکھو قاصد اونہین وعدہ کا کل کے جواب
آج چلے آؤ تم چاہیو فردا شکیب

غیر کے پیچھے ہم گلے آپ کے جانب سی غدر
پھر کہو کب تک کری آپکا رسوا شکیب

رنج دیا غم دیا نالہ و شیون دیا
بیٹھے جو مانگا دیا بخت نے الا شکیب

صدمۂ ہجران کہین یا غم حرمان کہین
ہمسے نہ پوچھو کہ ہم کرتے ہین کیا کیا شکیب

تم اثر شوق سی رہنی لگے بیقرار
پھر کہو کیونکر کرین اہل تمنا شکیب

خندۂ گل یکطرف ہوتی ہے حیرت ہی کیون
غم مین نکرتی اگر نرگس شہلا شکیب

بر سر رہ بے نقاب آؤ جو تم مست ناز
چھوڑ دی تپش مضطرب اور شکیبا شکیب

ای دل بیتاب تو منبلا کا وعدہ نکر
کرنے ندیگا وہ شوخ از رہ دعوی شکیب

ہو نہ عبث تیرا فعل اسلئے ہون نالہ کش
ورنہ خفا پر ترے کام ہی کیا تھا شکیب

یار کو پاس حیا دل ہمہ تن دادخواہ
مین ہون متردد کہ اب نالہ کرون یا شکیب

| ۱۶ | زلف پریشان زکی دیکھکے برہم نہو<br>وقت نزول بلا کرتے ہین دانا شکیب | ۹ |
|---|---|---|

لطف ہی ظاہر تو مقدر فریب
اوسکا تکلم ہی سراسر فریب

جان کی لینے ہین ہی اکثر فریب
حسن ہی تلوار تو جوہر فریب

لوگ جسی کہتی ہین دلداریان
کرتے ہین دل لینی کو دلبر فریب

اس سی اونہین لطف ستم آگیا
اپنی تپش تھی تہ خنجر فریب

قتل سے عاشق کی پشیمان ہو کب
کرتے ہو جور اور ستمگر فریب

وصل کا وعدہ نہین شوخی ہے یہ
دیتی ہین وہ اے دل مضطر فریب

ہم سے مدارات عدو سے خلاف
باتیں ہیں اُس شوخ کی یکسر فریب

بنتے ہیں آئینہ کہ دیکھیں تمہیں
کرتے ہیں مہر و مہ و اختر فریب

ظلم ہوا حشر بھی مجکو کہ تھا
جانب دشمن بت داور فریب

وجہ تبسم وہ خطاب غلط
ہے نگہ ناز سے بڑھکر فریب

لیگئے وہ ہمسے دل و جان و مال
دیگئے دو تین برابر فریب

جب سے قریب آپکے پہونچے رقیب
ربط ہے بندے سے سراسر فریب

میرا تو کیا ذکر مسیحا کو دیں
وہ لب جاں بخش مکرر فریب

## قطعہ

عشوہ و انداز سمجھتے ہیں خوب
جانتے ہیں آپکا ہم ہر فریب

دل جو نہ دے چکتے تمہیں ایک بار
ابکے بھی ہاں کھاتے مقرر فریب

| ۹ | صاف دل آئینہ صفت رہ نہ گئی<br>عیب سمجھتے ہیں ہنر ور فریب | ۱۶ |
|---|---|---|

| ۱ | ردیف بار فارسی | ۱۹ |
|---|---|---|

بنتے ہیں تری راہ میں نقشِ کفِ پا آپ
ہم ڈالتے ہیں شوق میں مٹنے کی بنا آپ

حیران ہوں کعبہ میں ہوئے جلوہ نما آپ
بُت ہو کے نظر آئے کہاں نام خدا آپ

ہنگامۂ پامالی دکھائے گرفتار
برپا ہو اگر کیجیے وا زلفِ رسا آپ

فریاد ہمیں ضعف میں پیغام اجل ہے
عالم سے اُٹھے جاتے ہیں ہمراہ صدا آپ

بیربطی انداز وفا دل کو گراں ہے
ٹانکے ہوئے جاتے ہیں جراحت سے جدا آپ

کیا بات اس اقرار کی محکم ہے یہ پیماں / دلہائے شکستہ سے کریں عہدِ وفا آپ

یہ مانا کہ میں لائق صحبت نہیں لیکن / اتنا تو سمجھئے کہ کجا غیر کجا آپ

ہے وصل یہ تسکیں بھی کہ دل محوِ اثر ہے / پہلو میں نظر آتے ہیں ہنگامِ دعا آپ

ہر ذرّہ کو ایجاد سے تیرے حرکت ہے / موجود ہوئے دیر میں کب ارض و سما آپ

وہ حصہ پہنچتا ہے جو لکھا ہے یہ ہے راست / آتا ہے اِدھر اُڑ کے ترا تیرِ خطا آپ

تعلیم ادا کرتے ہیں گل کو کہ چمن میں / پھرتے ہیں اُٹھائے ہوئے دامانِ قبا آپ

دُنیا میں ہے خورشید قیامت کا تماشا / بے ساختہ پردے سے نکل آئے ہیں کیا آپ

بیمارِ تپِ ہجر کو دے کون تسلّی / غمخانہ میں ایک سوختہ جاں شمع ہے یا آپ

دل گرمِ فغاں صدمۂ پیہم سے ہے غم کے / یہ کس نے سنا ہے کہ کرے شورِ درا آپ

منصور کو ناحق ہے سرِ دار چڑھایا / حق یہ ہے کہ اُس شکل میں کہتے تھے انا آپ

شوخی سے ہو اندازِ تغافل کی تلافی / بھولے ہی سے کیجے نگہِ شرم و حیا آپ

کیوں جلوہ دکھاتے ہیں شب و روز مہ و مہر / وہ آئینہ ہیں دیکھتے ہیں نورِ خدا آپ

تسکیں دلِ محزوں کو ہو کیا سیرِ چمن سے / حیران ہے گُل آپ پریشاں ہے صبا آپ

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | اللہ رے زکی جورِ بتاں کی یہ شکایت<br>آخر ہوئے کیوں شیفتۂ ناز و ادا آپ | ۱۹ |

## ردیف تا

متحیر نہ کہو شمس و قمر کی صورت / تم نے دیکھی ہی نہیں اہلِ نظر کی صورت

خوب ہے بے سر و پا یا نہ بسر کی صورت / ہر قدم سجدہ تری رہ میں گہر کی صورت

ہمہ تن داغ شبِ غم ہوں قمر کی صورت
رنگ فق روزِ جدائی ہے سحر کی صورت

خار و خس ہے نہ کہیں شاخ و شجر کی صورت
مجھکو وحشت دل ویراں ہی میں گھر کی صورت

نقشِ پا بنکے بھی رہیئے تو مٹا دیتا ہے
اُسکے کوچے میں نہیں اپنی گزر کی صورت

دیکھئے آئینہ میں رنگ پریدہ اپنا
بس یہی ہے مرے نالوں کے اثر کی صورت

رہ گئے ٹوٹ کے تیر اُسمیں تو اِسمیں کانٹے
ریش ہے آبلۂ پا بھی جگر کی صورت

منزلِ دل میں وہ آتے ہیں مثالِ آرام
منظرِ چشم سے جاتے ہیں نظر کی صورت

آ گئے ویرانے سے گلزارِ جنوں میں گویا
اسقدر یاد بیاباں میں ہے گھر کی صورت

عکس تیرے رُخِ روشن کا صفائے دل ہے
کہ اِدھر کو نظر آتی ہے اُدھر کی صورت

عمل عشقِ بتاں عین گنہ ہے واللہ
چشم تر سے ہے عیاں دامنِ تر کی صورت

حُسن کا شعبدہ کہیئے تو محبت کا طلسم
انہیں شکلوں کا مرقع ہے بشر کی صورت

اہتزازِ نفس شوق میں جینا معلوم
موج دریائے محبت ہے خطر کی صورت

عشق میں جان کوئی چیز نہیں ہے ناصح
اور کیا اسکے سوا ہوگی ضرر کی صورت

ہستی عاشقِ دل سوز ہے آہنگ نمود
جان اِیک آہ میں جاتی ہے شرر کی صورت

بیٹھکر پاس دِکھاتا ہے اُنہیں آئینہ
ہم کھڑے دیکھتے ہیں آئینہ گر کی صورت

روزِ فرقت سے شبِ مرگ میں آسانی ہے
شام کی شکل سے بدتر ہے سحر کی صورت

| ۱۸ | پوچھتا ہے وہ تجاہل سے مرا حال زکی<br>یار کی شکل تغافل ہے خبر کی صورت | ۱ |
|---|---|---|

دل ہی تھا بس میں نہ وہ رشک قمر آجکی رات
کچھ عجب ڈھنگ سے کی ہمنے سحر آجکی رات

وعدۂ وصل سے تھی کل تو تسلی دل کو
آج انکار ہے کیونکر ہو بسر آجکی رات

دسپئے شہر ہیں اگر وہ نہیں آتے نہ سہی ۔ خیر اپنا بھی جہاں سے ہے سفر آجکی رات

تیرے بیمار کو ہر روز تعب تھا لیکن ۔ اُسکے منھہ پر ہے عیاں رنگ دگر آجکی رات

راحت خواب نہیں ہے جو ہم آغوشی ہیں ۔ سینہ پر شوق سے رکھ لیجئے سر آجکی رات

روؤں کیا چشم کو ہمسائے مجھے روتے ہیں ۔ سیل گریہ نے نہ چھوڑا کوئی گھر آجکی رات

یہ بھی ہو گئی محفل میں عدو مضطر ہیں ۔ کچھ کیا ہے مرے نالوں نے اثر آجکی رات

نقد دل نذر کروں مایۂ جاں بھی دیدوں ۔ اُنکے آنے کی جو دے کوئی خبر آجکی رات

صرف برہمزدن چشم ہوئی فرصت وصل ۔ دہر میں سمجھے ہم انداز شرر آج کی رات

اُنکے آنے میں نہ ہو جائے کہیں یہ بھی عذر ۔ تھم کے رو ایک ذرا دیدۂ تر آجکی رات

دیکھیوں سبکو کیا ہوتی ہے دلکو راحت ۔ مجکو جینے دے تو اے سوز جگر آجکی رات

۳ ۔ ہم نہ کہتے تھے زکی عشق نہ کیجو ناداں ۔ ہے وہی ہجر صنم پیش نظر آجکی رات ۔ ۱۲

حیرت میں بھی باقی ہے مجھے ہوش محبت ۔ آنکھیں دم دیدار ہیں مَے نوش محبت

پھر جاتی ہیں محفل میں اگر اور کو دیکھوں ۔ اُس شوخ کی آنکھیں ہیں خطا پوش محبت

اقرار کیا تھا کہ تغافل نہ کریں گے ۔ کچھ یاد ہے او وعدہ فراموش محبت

عاشق کو یہ راحت کبھی پہلے نہ ملی تھی ۔ مرقد کو بجا کہتے ہیں آغوش محبت

ہنسنے ہی سے تم گل چمن حسن کے ٹھیرے ۔ میں چپ ہوں تو ہوں بلبل خاموش محبت

جو بات نہ تھی کہنے کی منصور نے کہہ دی ۔ یوں خانہ برانداز ہوا جوش محبت

سننے کو تہ ہے تیرے پیغام زبانی ۔ میرا دل صد رخنہ بنا گوش محبت

آئینہ حیرت میں ہے مصروف تماشا ۔ محرم نہیں جلوے سے ہے مدہوش محبت

نظارہ کا ہے لطف وہ آئے سرِ بالیں
ہے تلخیِ مردن ثمرِ نوشش محبت

یہ مرسے چلائے تو چلوں تادمِ آخر
منقادِ محبت ہوں رضا کوشِ محبت

بڑھتا ہی گیا اسکے تعلق کے برابر
ہے رشکِ عدو ہمسرِ ہمدوشِ محبت

جو چاہو زکی کو کہو القاب بہت ہیں
دیوانہ و گشتہ و بیہوشِ محبت

| ۱۶ | ردیف تائے ہندی | ۱ |
|---|---|---|

تسکیں ہو کیا وہ بولتے ہیں بیشمار جھوٹ
وعدے سب انکے جھوٹ ہیں قول و قرار جھوٹ

ہر کام بے ثبات ہے بے اعتبار جھوٹ
نکلا طلسمِ ہستیِ ناپائدار جھوٹ -

اچھا ہوا کہ وعدہ کی شب بھی گزر گئی -
لو مثلِ صبح اب تو ہوا آشکار جھوٹ

ہو وصل ہی تمہارا تو آجائے اسکو چین
وعدوں کو جانتا ہے دلِ بیقرار جھوٹ

گھٹ گھٹ کے لب پہ آئی ہے ہمدم نفس میں جان
پھر زندگی میں آئیگی فصلِ بہار جھوٹ

تصدیق چاہتے تھے وہ تحسینِ غیر کی
منہ سے نکل گیا مرے بے اختیار جھوٹ

یوں خاک میں جنہوں نے چلا کر ملا دیا
روشن کرینگے آکے وہ شمعِ مزار جھوٹ

اے دل نہ ہو فریفتۂ کاروبارِ دہر
یہ روزگار جھوٹ غمِ روزگار جھوٹ

دل کو فریب دیتے ہیں امیدِ وصل کا
ہجراں میں انکا کرتے ہیں ہم انتظار جھوٹ

انجامِ کار قصر و محل زرق خاک ہیں
عالم میں یہ بنائے ہیں نقش و نگار جھوٹ

دشوار ہے کہ نفس غرض کا ہو امتیاز
ہوتے ہیں ایک بات میں انکی ہزار جھوٹ

تو نے عزیز جان نہ رکھی بتوں سے کب
اتنا نہ بول بوالہوس بد شعار جھوٹ

وقعت نہیں کلام کی سچ بھی کہوں جو بات ‏— منہہ پھیر کر جواب میں کہتا ہے یار جھوٹ

اب خاک ہو تلافی مافات کی اُمید ‏— ثابت ہوئے ہیں اُنکے ہمیں بار بار جھوٹ

جادو بیاں تھے کیسے زباں آورانِ دہر ‏— کیا کام کر گئے کہ رہا یادگار جھوٹ

۱ ‏— کہتے تھے اور دی نہ گئی جان اُسکو حیف
کرتا ہے آدمی کو نہ کی شرمسار جھوٹ ‏— ۱۶

## ردیف ثا

وہ سنتے ہی نہیں تو ہوئی داستاں عبث ‏— شکوے عبث ہمارے ہمارا بیاں عبث

لیتے ہیں بیکسوں کے دل و دین و جاں عبث ‏— ترکانِ شوخ لوٹتے ہیں کارواں عبث

دنیا میں جب خدا ہی بتوں کو بنا چکا ‏— کرتا ہے اور فکرِ ستم آسماں عبث

تصویر کی طرح ہیں تری بزم میں خموش ‏— گویا ہوئی ہے خلق ہماری زباں عبث

دل مبتلائے درد و الم تھا گیا گیا ‏— لی جان بھی بتوں نے ہوا یہ زیاں عبث

یوں ہی ستم کشوں سے تغافل اگر رہا ‏— بے سود ہے اُمیدِ وفا امتحاں عبث

ہونی ہے ایک روز خزاں اس بہار کی ‏— گلشن میں کیوں بنائے کوئی آشیاں عبث

اُسکے سوا ہے ہیچ مجھے جملہ کائنات ‏— وہ ہی نہ ہو نظر میں تو کون و مکاں عبث

باقی ہے دل کے جانے کا سینہ میں ایک داغ ‏— ہوتا ہے بعد زخم کے جیسے نشاں عبث

سوتے ہیں وہ کنارِ عدو میں تمام رات ‏— مثلِ اذانِ صبح یہاں ہے فغاں عبث

اُسکی وہ گفتگو وہ تبسم کہاں نصیب ‏— بلبل کی ہے زبان تو گل کا دہاں عبث

وہ بعد مرگ میری عیادت کو آئے ہیں ‏— نامہرباں ہوئے بھی اگر مہرباں عبث

آزارِ تازہ اے ستم ایجاد مجکو دے
خو ہو کے ہو گیا ہے غمِ جاوداں عبث

انجامِ شوقِ وصلِ بتاں جانتا تو ہے
رہتا ہے بیقرار مرا رازداں عبث

ٹھوکر لگائیں یہ بھی گراں ناز کی سے ہے
رکھتا ہوں اُنکی رہ میں سرِ ناتواں عبث

١
مختار ہوتے قالبِ خاکی میں جو نرگی
ہم کیوں اُٹھائے پھرتے یہ بارِ گراں عبث
١٦

## ردیف جیم

اپنے بیمارِ وفا کا ناز سے پوچھا مزاج
اسد اسد کس قدر ہے آپکا اچھا مزاج

بسکہ دردِ عشق سے نازک ہے اب اپنا مزاج
کس ادب سے پوچھتے ہیں حضرتِ عیسیٰ مزاج

نالہ مجکو بیدلی سے نازکی سے اسکو بار
آئینہ ہے میرے حالِ نحیر کا اُسکا مزاج

چشمِ گریاں اشک بہنے دے کہ کچھ تسکین ہے
ضبط سے پیدا کریگا شورشِ دریا مزاج

آگئے بالیں پر تو کر دی جان قدموں پر نثار
آپ نے اپنے مریضِ ہجر کا دیکھا مزاج

اب کہیں لگتا نہیں یہ خانماں بربادِ دل
ہاتھ میں کیا خاک لے سکا کفِ صحرا مزاج

ہنستے ہیں عرضِ تمنا پر نہیں دیتے جواب
یہ بتانِ ناز پرور کرتے ہیں کیا کیا مزاج

عارضہ سمجھے تھے ہم جوشِ جنوں کو عشق کا
رفتہ رفتہ اس مرض میں ہو گیا سودا مزاج

دور کر دیں وحشت و نفرت کہ باہم لطف ہے
آؤ ہم تم مل کے کریں معتدل پیدا مزاج

شوخیِ انداز کا پردہ ہے بیمِ انقلاب
ہیں نگاہیں اُنکی ہر دم دیکھتا ہوں یا مزاج

وہ ہیں اے مشاطۂ بادِ صبا عالی دماغ
کھول زلفِ خم بخم برہم ہوا لا مزاج

دوستی اُس بیوفا سے جملہ عالم سے خلاف
دہر میں رسوا کریگا مجکو یہ میرا مزاج

| | |
|---|---|
| بے محابا چھیڑنے سے ہے بگڑ جانے کا خوف | آپکی تصویر بھی ہے آپ کا گویا مزاج |
| با وفا دشمن کو میں کیوں سمجھوں تم سمجھا کرو | اس میں ضد کی بات کیا ہے اپنی خو اپنا مزاج |
| چشم و دل کو تازگی ہوتی ہے فرحت روح کو | کیوں نہ بدلے دیکھتے ہی ساغر و مینا مزاج |
| یہ دلِ رنجور نکلا محو ذوق بے خودی | کیا کہوں اے چارہ گر تجھسے کہ ہے کیسا مزاج |
| بے سر و پائی مجھے تم کو مبارک پاس وضع | میں بھی ہوں مجنوں صفت تم ہو اگر لیلیٰ مزاج |

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | وہ بلاتے ہیں زکی تجکو مگر جاتا نہیں<br>او گدائے خستہ و بے خانماں اتنا مزاج | ۱۸ |
| ۱ | ردیف جیم فارسی | ۱۷ |

## ردیف جیم فارسی

| | |
|---|---|
| عشقِ مجنوں راست ہے افسانہ سچ | بات کہتا ہے ترا دیوانہ سچ |
| میرے گھر کیا آئے تم آئی مراد | ہو گیا عشرت کدہ غمخانہ سچ |
| دامنِ ساقی کہاں دستِ ہوس | بے خودی ہے شورشِ رندانہ سچ |
| لٹ گیا گھر گھر کی حسرت رہ گئی | قابلِ نظارہ ہے ویرانہ سچ |
| سوزِ غم میں ہے گداز شمع رات | آتشِ دل سے جلا پروانہ سچ |
| بے ترے جلوے کے دل ہے بے فروغ | تو ہی نکلا رونقِ کاشانہ سچ |
| بیگناں لفظ غلط ہے کائنات | ہمدمی ہے معنی بیگانہ سچ |
| نزع سے پھر زندگانی ہو گئی | جانفزا تھا جلوۂ جانانہ سچ |
| آج پھر ہے کیا صلائے جام مے | صبح سے وا ہے درِ میخانہ سچ |
| اس سے اُڑ جاتی ہے نیند آتی ہوئی | میرے دردِ دل کا ہے افسانہ سچ |

ہو نہیں سکتا تعطل فکر کا ۔۔۔ محو یا دیار ہے دیوانہ سچ

وہ ستمگر دوست نکلا غیر کا ۔۔۔ کیوں عزیزو میرا کہنا تھا نہ سچ

قطرۂ خوں سے ہے کیوں خ لگی اُمید ۔۔۔ نخل ہو جائیگا کیا یہ دانہ سچ

تیرے بندے ہیں بہت نازک دماغ ۔۔۔ بار ہے ہر افسانہ سچ

حسن تزئین یوں نصیب آئینہ ۔۔۔ حسرت نظارہ میں ہے شانہ سچ

وہ سمجھتے ہیں فغاں ذوق مے ۔۔۔ بے اثر ہے نالۂ مستانہ سچ

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | کچھ یہاں ہے ساز جمعیت ز کی<br>کہیو اے دانشور فرزانہ سچ | ۱۷ |
| ۱ | ردیف حا | ۱۷ |

آنے کا صبح وعدہ ہے شکل بہار صبح ۔۔۔ اُس گل کے انتظار میں ہے انتظار صبح

یہ تیرہ روزیوں سے شبستاں ہی روز و شب ۔۔۔ غمخانے میں مرے نہیں ہوتا گزار صبح

آئیگی موت ختم نہ ہوگی شب فراق ۔۔۔ اُمیدوارِ مرگ ہے اُمیدوارِ صبح

آفاق کو ترے رُخِ گلگوں سے ہی فروغ ۔۔۔ صبح بہار ہوتی ہے جیسے بہار صبح

صد شکر شکر شبِ غم کی بلا ٹلی ۔۔۔ گو ہر طرف سے گھیرے ہوئے تھا حصار صبح

پایاں ہے عاشقوں کی شبِ انتظار کا ۔۔۔ فرخندہ روزگار ہے کیا روزگار صبح

اُسکی شمیم زلف سے مشکیں مشام شام ۔۔۔ اُسکے فروغِ رُخ سے فروزاں عذار صبح

اُٹھا جو آج صبح بغل سے وہ رشکِ مہر ۔۔۔ میرے کنار پر ہے گمانِ کنار صبح

ہم ہیں دوام ذوق نظر پر فریفتہ ۔۔۔ دلکش نہیں ہے جلوۂ ناپائدار صبح

کیا جھوکے رات کو نہیں آتے نسیم کے
اے شمع بے خبر تو نہ کر اعتبار صبح

اُس مہروش نے مُنہ سے جو اُلٹا نقاب کو
شبنم سے پر عرق ہے رُخِ شرمسار صبح

آثار اس جہاں کے ہیں عبرت کیواسطے
آئینہ فنا ہے دمِ بیقرار صبح

خرمنِ غم والم کے اِسی میں بہاؤں گا
رویا جو رات بھر تو بنی آبشار صبح

تارِ رگِ دروں کو ہے یہ زخمہ پہ اثر
اے عندلیب زمزمہ خوشگوار صبح

اتنا ہے روز وشب ہیں ترے بیکسوں کے فرق
اختر شمار شب تھے ہوئے دم شمار صبح

وہ رنگ اُڑا ہوا وہ ڈرا افشائے راز کا
آتا ہے مجکو یاد ترا اضطرار صبح

۱

وقتِ سحر پیامِ طلب بھیجئے انہیں
کہتے ہیں اے زکی کہ مبارک ہے کار صبح

۱۷

ٹھکراتے ہیں وہ مار کے خنجر بُری طرح
جاتی ہے جان عاشق مضطر بُری طرح

منزل ہے اہلِ عشق کی پیش نظر مگر
یہ قافلے پہنچتے ہیں اکثر بُری طرح

رکھتے ہیں محو طرزِ تغافل جہان کو
لیتے ہیں دل بتان ستمگر بُری طرح

کیا پوچھتے ہو بحر محبت کا ماجرا
ساحل تک آئے اسکے شناور بُری طرح

اُسکی نگاہ کھینچتی ہے تیغ بے دریغ
دل میں مژہ چبھوتی ہے نشتر بُری طرح

دیتے ہیں لینے والے یہاں نقد عقل وہوش
ملتا ہے بزم یار میں ساغر بُری طرح

کیا کہئے کاروانِ وفا کی خرابیاں
مارے گئے ہیں راہ میں رہبر بُری طرح

کیا ذکر مہر و قہر کا ملنا ترا غرض
اچھی طرح ہوا نہ میسر بُری طرح

نکہت سے دامِ شوق میں دل کو پھنسا لیا
پیچھے پڑی ہے زلفِ معنبر بُری طرح

سبزہ نہیں کہ دشت کے دھوکے میں دل لگے
ویرانہ بھی ہُوا تو مرا گھر بُری طرح

آشوب جاں ہے بزم حسیناں کی اہل شوق
جاتے ہیں اچھے آتے ہیں باہر بری طرح

ناموس ننگ لفظ غلط ہے کہ عشق میں
اچھی طرح سے ہوتی ہے بہتر بری طرح

چین جبیں ادائے تبسم کے ساتھ ہے
کرتے ہو دلبری بھی تو دلبر بری طرح

وہ مجھسے پوچھتے ہیں کہ اٹھو گے یا نہیں
در پر لگا کے بیٹھے ہو بستر بری طرح

بازو شکستہ زخم رسیدہ خراب حال
آیا وہاں سے پھر کے کبوتر بری طرح

کیونکر بجھے گی یہ جگر و دل کی خیر ہو
بھڑکی ہے آگ سینہ کے اندر بری طرح

| ۲ | کیوں تخم فکر آپ نے ضائع کیا زکی<br>کہتے ہیں اس زمیں کو سخنور بری طرح | ۱۷ |
|---|---|---|

## ردیف خا

ہاں دست جنوں آتش گل سے ہے چمن سرخ
ناخن سے ذرا چھیڑ کہ ہوں زخم کہن سرخ

اسکے رخ گلگوں کا کوئی قطرہ جو پڑ جائے
ہو ساغر صہبا کی طرح رنگ سمن سرخ

یارب تپ فرقت نے عجب رنگ دکھایا
ہے آہن تفسیدہ کی مانند بدن سرخ

نظارہ کے صدمہ سے ہے گلگوں سرخ نازک
بوسوں کے تصور سے ہے وہ سیب ذقن سرخ

سوفار نے پیکاں نے پیا خون دل اپنا
اسکی ہے زباں سرخ تو اسکا دہن سرخ

اس مرتبہ کس رنگ سے ہے فصل گل آئی
بسمل کی طرح پھرتے ہیں مرغان چمن سرخ

میں گلبن باغ چمن آرائے جنوں ہوں
کیوں ورنہ سراپا ہوں جراحت ہمہ تن سرخ

کس غیرت گل کے لب میگوں کا بیاں ہے
گلرنگ ہے قرطاس تو ہے موج سخن سرخ

تھی اپنی شہادت بھی مگر فصل بہاری
برگ گل شاداب کی صورت ہے کفن سرخ

| | | |
|---|---|---|
| ١٠ | اس درجہ کیا چرخ نے خوں اہلِ وطن کا<br>ابتک نظر آتی ہے ز کی خاک وطن سرخ | ا |
| ١٧ | ردیف دال | ا |

کس ادائے خوش سے آنکھوں میں مری آتی ہے نیند
مژدہ اُسکے دیکھنے کا خواب میں لاتی ہے نیند

یار کی محفل میں کیسی بے محل آتی ہے نیند
اشک حسرت مجکو مثلِ شمع رُلواتی ہے نیند

جب نہو آنکھوں میں اُسکا جلوہ کب آتی ہے نیند
آکے مژگاں تک عجب حسرت سے پھر جاتی ہے نیند

جب خیال اُسکا نہو تو خاک پھر آتی ہے نیند
لغزشیں ہوتی ہیں گویا ٹھوکریں کھاتی ہے نیند

جب قفس میں چشم کے فرقت سے گھبراتی ہے نیند
طائرِ رنگِ پریدہ بنکر اُڑ جاتی ہے نیند

عالمِ رویا طلسمِ شوق کی تعبیر ہے
تیری تصویر دکھا کر دل کو بہلاتی ہے نیند

بیکسی میں چشمِ خفتہ طالع بیدار ہے
یار کی دیوار کے سایہ میں آجاتی ہے نیند

تا سحر اختر شماری کا رہے گا مشغلہ
ہجر کی شب کیوں عبث تصدیع فرماتی ہے نیند

خواب و بیداری سے یادِ یار میں غفلت نہو
اصطلاحِ اہلِ دل میں یہ ہی کہلاتی ہے نیند

کس سے کیجے بیداغیہائے ہجراں کا گلہ
یہ وہ افسانہ ہے جس سے سب کو آجاتی ہے نیند

خواب میں کہتے ہیں وہ کتنا ہے تو راحت طلب
ہجر میں بھی طعنہ ہائے یار سنواتی ہے نیند

بیخود و بیہوش و غافل کردیا کرکے ہجوم
اس ادا سے معنیِ اندوہ سمجھاتی ہے نیند

کیا شبِ ہجراں مری قسمت کی یہ بھی موت ہے
اسقدر کیوں میرے پاس آنے میں اتراتی ہے نیند

کامیابِ مرگ کب ہوتا ہے ناکامِ وصال
آپ کیا آتے نہیں مجھکو ترساتی ہے نیند

وصل کی شب ہاے دل میں شوق و ارماں کا ہجوم
اور اُسکا ناز سے کہنا کہ اب آتی ہے نیند

| | |
|---|---|
| اور کیا ہے خواب میں اُس رشکِ گل کو دیکھنا | ایک گلدستہ تصور کا بنا لاتی ہے نیند |

۲

اُسکی عصمت مانع رسمِ تصور ہے ترکی
ورنہ کیوں آنکھوں میں آکر مجھکو شرماتی ہے نیند

۱۸

| | |
|---|---|
| قطرۂ اشک سے تسکین جگر کی اُمید | قلزمِ چشم سے ہے آبِ گہر کی اُمید |
| غم میں ہوتی ہے عجب خیز بشر کی اُمید | درد جانکاہِ فراق اور سحر کی اُمید |
| قتل کو اُس نے پس از عمر نکالی تلوار | بعد مدت کے بر آئی مرے سر کی اُمید |
| نظر آتا ہے بیاباں سے عدم کو جانا | خاک ہو درد جنوں میں مجھے گھر کی اُمید |
| اُسنے دیکھا نہ مرا حالِ زبوں تا دمِ مرگ | جان کے ساتھ گئی ایک نظر کی اُمید |
| وعدۂ وصل میں تھا کس قدر اندازِ فریب | نہ تھی امید وفا اُس سے مگر کی اُمید |
| ضبطِ غم ترکِ ہوس پاسِ وفا کرتا ہوں | آہ کے ساتھ رہی دل میں اثر کی اُمید |
| تیرے قدموں میں ہی غلطاں نہوا زینتِ گوش | خاک میں ملگئی افسوس گہر کی اُمید |
| کاوشِ تیر کہاں برشِ شمشیر کہاں | دل کی حسرت ہے عبث اور جگر کی امید |
| پونچھتے پونچھتے آنسو مرے وہ شرمائے | کیوں کہا ہائے یہ تھی دیدۂ تر کی امید |
| آرزو ہے کہ دلِ صاف میں ہو جلوۂ یار | روشن آئینہ سے ہے آئینہ گر کی اُمید |
| شمع ساں صبحِ شبِ وعدہ ہوا جلکے تمام | ہوگئی خاک مری چار پہر کی اُمید |
| دیدۂ شوق بنے محوِ تماشا ٹھیرے | تیرا جلوہ ہے مگر شمس و قمر کی اُمید |
| ابھی وہ حال ہے جو صدمۂ شب ہوتا | شامِ ہجراں نظر آتی ہے سحر کی اُمید |
| بزمِ دلبر میں نہیں بار مٹی دل کی اُمنگ | پئے دیدار رہی راہ گزر کی اُمید |
| ہاتھ سے اُسکے ہوئے قتل نہ غم ہی سے ہلاک | پوری ہوتی ہے اِدھر کی نہ اُدھر کی اُمید |

| | | |
|---|---|---|
| ضعف اچھا ہے رفیقِ اپنا طریقِ غم میں | | ہر قدم کیوں نہو انجامِ سفر کی اُمید |
| ۲ | تم کو سودا ہے زکی آہ میں تاثیر کہاں<br>شجرِ بید سے رکھتے ہو ثمر کی اُمید | ۱۸ |

| | |
|---|---|
| اشک سے ہیں کوچہ و بازار بند | گر انہیں اے چشمِ دریا بار بند |
| رٹ گیا بن بن کے نقشِ آرزو | جب ہوا کھل کر درِ دلدار بند |
| نالہ و فریاد ہے ننگِ وفا | عندلیبِ خستہ رکھ منقار بند |
| اُنکے گیسو میں دلوں کا کیا شمار | ڈھونڈھتے ہوتے اگر دو چار بند |
| بخش رندوں کو بقائے عمرِ وال | ہو نہ یارب خانۂ خمّار بند |
| یہ ہی وعدے ہیں تو پہلے مرگ سے | ہو چکے یہ دیدۂ بیدار بند |
| کہتے ہو کافر ہو توڑے تو اگر | ہو گئے کیا رشتۂ زنّار بند |
| پی کے میرا خون دل ہے شادکام | پھر کہو کیوں ہوں لبِ سوفار بند |
| اس تصور میں کہ آؤ خواب میں | کرتے ہیں ہم چشم سو سو بار بند |
| غیر کی آنکھیں نکالی جائیں گی | ہاں نہ کرنا روزنِ دیوار بند |
| باغباں کو ذوق نا محرم تھا ننگ | کردی کانٹوں سے رہِ گلزار بند |
| نور نے جلوے کو حسرت کردیا | ہو گئیں آنکھیں دمِ دیدار بند |

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | شعر کہنا ہے زکی مشکل مجھے<br>ہے طبیعت معنی دشوار بند | ۱۳ |

## ردیف ذال

دل کیا دردِ وفا میں مجھے اچھا تعویذ — سینہ کا داغ محبت کو بنایا تعویذ

کبھی خورشید کبھی مہ ہے تمہارا تعویذ — دیکھنے میں ہے غرض ایک تماشا تعویذ

دوستوں نے تپشِ دل کا کیا خوب علاج — قبر پر سنگ در یار کا رکھا تعویذ

علم میں صانع قدرت کے تھی بیماریٔ دل — داخل وضع ہوا داغ سویدا تعویذ

خاک ہونا تری رہ میں ہے نشانِ آرام — دل کی تسکیں کو ملا نقش کفِ پا تعویذ

وہ خفا ہو کے گئے دینگے کسی اور کو دل — پھیر دینگے انکے بلانے کو ہم اُلٹا تعویذ

دل ہیں بے رحم جفا کار بتوں کے پتھر — ان میں کیا خاک موثر ہو عمل یا تعویذ

کہتے ہیں گل نظرِ بد کے لئے جلوۂ حسن — خاک سے ساتھ لئے ہوتا ہے پیدا تعویذ

جا گزیں خاطرِ جاناں میں ہوئے معنیٔ شوق — عمل حُب کا ہے گویا دلِ شیدا تعویذ

یار کی ساعدِ نازک سے لگا رہتا ہے — بن گیا دیدۂ عشاق ہی گویا تعویذ

وضع میں عاشق و معشوق کی نسبت ہے ضرور — داغِ سینہ مجھے زیبا تمہیں زیبا تعویذ

ذرہ ذرہ کو ترے جلوے نے حیران کیا — صورتِ مہر بنا چشم تمنا تعویذ

تابشِ رنگِ طلائی سے ہوئی بند آنکھ افسوس — دمِ نظارہ ہوا برقِ تماشا تعویذ

نہیں اُس پردگیِ ناز کا محرم کوئی — داخل اسبابِ تجمل میں ہے الا تعویذ

فرق سے تا بقدم نور ہے ماشاء اللہ — اخترِ اوجِ سعادت ہے سراپا تعویذ

پاؤں رکھنے سے کسی کے جو یہ بیتاب نہیں — سینہ پر بحر کے کیوں ہے کفِ دریا تعویذ

| ١٧ | اشک کے ساتھ نظر کی آنکھ سے دل بھی نکلا<br>آب دریا میں بہاتے ہیں یہ حُب کا تعویذ | ١ |
|---|---|---|

| ۱ | ردیف را | ۱۸ |
|---|---|---|

بجائے شمع شعلہ ہے زباں پر اشک دامن پر
وفائے نوحہ گر ہے رنگ تربت میرے مدفن پر

وہ دل خستہ ہوں دکھ جاتا ہے دل اندوہ دشمن پر
رلایا بیکسی نے طالع ناکام رہزن پر

یہ آزادی ہوس آباد عالم کی اسیری ہے
رہا دام ہوا پھیلا ہوا مرغانِ گلشن پر

یہی ہے فصلِ گل میں بلبلِ بیدل کا حق یا رب
جب آیا ابر گلشن پر گری بجلی نشیمن پر

خرامِ ناز پر دل دے چکا ہوں جان باقی ہے
کرونگا نذر تمکیں یہ نکل آؤ جو توسن پر

بھلا میرے غبارِ ناتواں کا کیا ٹھکانا ہے
بلا گرداں ہو جب گردوں تمہارے دورِ دامن پر

کہاں تھا دوسرا ممکن کہ اٹھتا عشق کا فتنہ
وہ یکتا تھا ہوا ہے آپ مفتوں اپنے جوبن پر

نہ ہو جس غم میں اندازہ اثر کیا اسکی پرسش ہو
تبسم انکا کیوں ہو ناز بیجا میرے شیون پر

نہ پوچھو انکی عیاری کہ دل لیکر مکر جائیں
ہماری سادگی دیکھو مٹے ہیں انکی چتون پر

ابھی زلفوں سے چھوٹا ہے سمجھکر کام کرنا تھا
دلِ ناداں ہوا مفتوں پھر اسکی چشم پرفن پر

بغل میں کیوں رہے خو کردۂ فیض تجلی ہے
ہمارے مرغ دل کا آشیاں ہے نخل ایمن پر

نصیبوں سے مرے ہوتا ہی سب [illegible] خاکستر
پشیماں برق پھر جاتی ہے جب تک [illegible] خرمن پر

تراوش اشک غم کی دیکھنا گھر کی خرابی پر
جو ہو مژگان موج دود حسرت چشم روزن پر

چلے بے لوث دنیا ہم نگر دست جنوں افسوس
رہا دھبہ کفن کا جامۂ عریانی تن پر

کیا کیا اپنے اوپر ہمنے ظلم اسد رے نادانی
عدم سے آگئے ہیں بارِ امانت لیکے گردن پر

بقدر حوصلہ ہے لذتِ بیداد کاوش بھی
دلِ ایذا طلب کا دام ہے الماس معدن پر

خدایا التفات دوست کیا جذب طبیعت ہے
تقدم خواہ تھا ہر شخص کیوں مقتل میں دشمن پر

| ۲ | جو دل میں کچھ نہیں تو اب نظر کی محفل میں کیوں آخر<br>نگاہِ بے محابا تھی کسی کے روئے روشن پر | ۲۱ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| جان دے کوئی تو دے محوِ تماشا ہو کر | پردہ کیوں کرتے ہو تم آئینہ سیما ہو کر |
| قابل اٹھنے کے ہوا بار یہ ہلکا ہو کر | دی غمِ عشق نے تسکیں غمِ دنیا ہو کر |
| دل کی تکمیل ہوئی عشق میں رسوا ہو کر | موج زن قطرۂ ناچیز ہے دریا ہو کر |
| موت خاموشی غم میں ہے حیاتِ تازہ | دم نکلتا ہے لبوں سے دمِ عیسیٰ ہو کر |
| آئینہ خانے میں جب پھرتے ہو چشمِ بددور | فتنۂ قد نظر آتا ہے دوبالا ہو کر |
| کیا ازل بزمِ خرابات کی کیفیت تھی | کاسۂ درد ملا ساغرِ صہبا ہو کر |
| حسن اعجازِ بتاں ہے کہ دکھاتا ہی فروغ | ذرۂ خاک کفِ پا یدِ بیضا ہو کر |
| نہیں اس عہد میں اسلام کی رونق نہ سہی | دل وہ کعبہ ہے کہ ویراں ہے کلیسا ہو کر |
| حشر کا ذکر نہیں وصل کے وعدہ میں مگر | کہتے ہیں یوں کہ رہے گا یہی گویا ہو کر |
| عشق ہے جامعِ اضداد ہنسی آتی ہے | غم رلاتا ہے محبت کا تقاضا ہو کر |
| وصل کی شب تھی دم چند کہ ہمراہِ سحر | آ گئی ہجر کی ساعت غمِ فردا ہو کر |
| ہو گیا بے کسی ضعف میں ارماں ہر کام | آہ بھی دل سے نکلتی ہے تمنا ہو کر |
| سرنگوں ضعف میں رونا بھی ہے اندازِ جنوں | نالہ قدموں میں رہا سلسلۂ پا ہو کر |
| یادگارِ قدِ پر نور ہے خاکسترِ شمع | آئے ہم دیر میں کیا اور چلے کیا ہو کر |
| نورِ مطلق ہے مقید کہ ہوا ہوش ربا | جلوۂ طور فروغِ رخِ زیبا ہو کر |
| شرمگیں یوں ہے تنفرِ دو جہاں تھی وہ نگاہ | منفعل ہو گئی اعجازِ مسیحا ہو کر |
| عہدِ طفلی نہ رہا یار کا لیکن شوخی | رہ گئی چشمِ فسوں ساز میں ایما ہو کر |

| | |
|---|---|
| شوق نیرنگ دو عالم کے اُدھر تھا افسوس | پڑ گیا پردہ پس اتنا ہی تماشا ہو کر |
| یہ بھی ہے کشمکش دام فریب ہستی | کون معدوم ہوا دہر میں عنقا ہو کر |
| اُٹھ گیا پردہ کہ تھا گر یہ وحشت بھی طلسم | آستیں چاک ہوئی دامن دریا ہو کر |

| | | |
|---|---|---|
| ٢ | اے زکی ذوقِ طلب میں ہے مری راہنما<br>جنبشِ دل تپشِ ذرۂ صحرا ہو کر | ٢١ |

| | |
|---|---|
| کیا کرے گا کہیں ہنگامۂ محشر ہو کر | مٹ گیا کوچہ میں اُس شوخ کے اکثر ہو کر |
| مہر کیا ہمنے ستم میں بھی اُنہیں دیکھ لیا | نہ ہُوا قتل کئی بار مقرر ہو کر |
| ہمسری کرنے لگی زلف سے اُسکی ہیہات | شبِ غم روز قیامت کے برابر ہو کر |
| غمزہ و ناز نہیں رنجشِ بیجا ظالم | خاک میں ہم کو ملاتا ہے مکدر ہو کر |
| لوگ دیتے ہیں اُسے عشق جفا کے طعنے | ہو گیا بار دلِ یار میں لاغر ہو کر |
| دل میں آئینہ کے ہوگا کسی پرفن کا خیال | ورنہ کیا تھا کہ ہوا آب یہ پتھر ہو کر |
| شدت نزع رواں اور غم مردن سے | ہم ہیں بے خوف ترے ہجر سے خوگر ہو کر |
| دیدۂ زخم تو تھا حالت دل پر گریاں | ناوکِ یار بھی نکلا مژۂ تر ہو کر |
| ہوتے ہم جنسوں میں ہیں صاحبِ جوہر ممتاز | قطرہ قطرہ نہ رہا بحر میں گوہر ہو کر |
| شعلۂ غم نے بھڑک کر کبھی سینہ پھونکا | عشق نے دل کو جلایا کبھی اخگر ہو کر |
| غنچہ میں چین سے کب تھا یہ دلِ خانہ خراب | مُفت بدنام ہوا دشت مرا گھر ہو کر |
| یہ ہے اُس بزم میں کیفیت نیرنگی شوق | دل بنا شیشہ تو آنکھیں رہیں ساغر ہو کر |

| | | |
|---|---|---|
| ٣ | ایسے نافہم کو کیا کہئے سمجھتا ہی نہیں<br>فخر کرتا ہے زکی عشق میں ابتر ہو کر | ١٣ |

دل میں مطلب جو رہا کرتے تھے ارماں ہوکر
لب پر اب آگئے وہی نالہ و افغاں ہوکر

داد وحشت کی نہ دی وسعت داماں ہوکر
رہ گیا سینۂ صد چاک گریباں ہوکر

ہیں گدا مجھ سے ملو تم شہ خوباں ہوکر
اور پھر بندہ نوازی کرو مہماں ہوکر

شوق دیدار میں کیوں خلق کو رکھئے بیچین
حشر برپا ہی نہ کرو تجھے خراماں ہوکر

حال کیا اُنسے کہوں آپ کہے دیتا ہے
دیکھنا بے خودی شوق میں حیراں ہوکر

وہ شب وعدہ خفا یاد دلانے سے ہوئے
وصل دشوار ہوا اور بھی آساں ہوکر

قتل ہوکر بھی مجھے ہے وہی امید وفا
خون سر پر ہی رہا یار کا احساں ہوکر

مٹ گیا دل سے مرے وسوسۂ گمراہی
بُت ہوئے نور یقیں رہزن ایماں ہوکر

اشک آوارہ نہیں ہیں جو کسی کے غم میں
پردۂ چشم سے کیوں نکلے ہیں عریاں ہوکر

بعد مردن بھی مرا قبر میں مونس ہے فشار
ساتھ تھا زیست میں جو تنگی زنداں ہوکر

اس خرابہ کو تھا آباد نہ ہونا نہ ہوا
حسرتیں دل سے نکلتی رہیں پشیماں ہوکر

بہہ گئے قلزم حیرت میں دم زینت یار
جوہر آئینہ انظار پریشاں ہوکر

دیکھکر کاوش دل کہہ سکے شاید کچھ حال
کاش اُتر جائے زباں سینہ میں پیکاں ہوکر

ہم نے محشر میں نظر بھر کے نہ دیکھا اُنکو
تیرگی بخت کی پھیلی شب ہجراں ہوکر

بیقراری سے رہی راہ فنا پیش نظر
میں رہا دہر میں اشک سر مژگاں ہوکر

تعزیت کو مری وہ آئے تو عالم آیا
خوب آباد ہوا غمکدہ ویراں ہوکر

| ۱۷ | ہاں ملائک کو نہ کی رتبۂ آدم ملتا<br>کرتے ضبط ہوس ایسا اگر انساں ہوکر | ۴ |
|---|---|---|

قول حکما راست ہے کیف اور ہے کم اور
درد شب غم اور ہے طول شب غم اور

دل لیکے تغافل وہی بیدادِ کہن ہے
ہو تازہ جفا کیجیے ایجادِ ستم اور

گویا غضب و مہر ہے سحر اُسکی نظر میں
اندازِ ستم اور ہے اندازِ کرم اور

ناصح کی کہاں پند کہاں یار کی دشنام
تاثیرِ عسل اور ہے کیفیتِ سم اور

تم خوب نہیں زلف کو برہم نہ کرے یہ
بیتاب ہے دل تاب گسل دو کوئی خم اور

مجھ پر نظرِ قہر عدو پر نگہِ مہر
دیتے ہو الم پر مجھے محفل میں الم اور

سرگشتگیِ عشق ہے وہ راہِ خطرناک
جس رہ میں نہیں سر کے سوا نقشِ قدم اور

بھولے تعب روزِ جدائی سے تڑپنا
بیتاب ہوئے لطفِ شبِ وصل سے ہم اور

گو داغ ہیں دل میں جگر و سینہ ہی خالی
درکار ہیں مجکو ابھی دینار و درم اور

بتخانہ مِرا سجدہ گہِ کون و مکاں ہے
رہتے ہیں یہاں پیشِ نظر دیر و صنم اور

اُس شوخ کے خط میں ہے جدا وصل کا ہر حرف
اس رسمِ کتابت سے ہے مفہوم رقم اور

یہ سحر تو کل سے ہی میں عاشق ہوں ازل سے
آثارِ حدوث اور علاماتِ قدم اور

باقی جو ہیچ و ہیں نہوں خود میں ہوں تو فانی
اربابِ بصیرت کا وجود اور عدم اور

رکھتا ہوں میں آئینۂ دل پیرِ مغاں جام
یہ دور ہے اور اسکے ہیں اسکندر و جم اور

تمکینِ نظر حوصلۂ ضبط کہاں ہے ۔
ورنہ پسِ پردہ ہے کچھ اے اہلِ حرم اور

تم عاشقِ بیمار کی بالیں سے نہ اُٹھو
مہماں ہے دم چند کا بیٹھو کوئی دم اور

| ٦ | زنہار بتوں سے نہ ملیں گے نہ ملیں گے<br>دل تھام کے کھاتے ہیں ز رکی اک قسم اور | ١٦ |
|---|---|---|

گئی نشاط مرے رخ سے رنگ رو ہو کر
امیدِ مرگ رہی دل میں آرزو ہو کر

محال تھا اُسے پانا نشانِ پا کی طرح
ہم اُسکی رہ میں مٹے محوِ جستجو ہو کر

خموشیوں سے ہے اہلِ وفا کو گویا ربط — لبِ فسردہ بتا زخمِ دل رفو ہو کر

بتوں کے جلوۂ پیہم سے حفظِ جاں معلوم — یہ چشم و دل میں سماتا ہے رنگ و بو ہو کر

بتوں پہ کیا ہی خدا جو مثالِ قبلہ نما — وہیں نگاہ پھرا ٹھیری چار سو ہو کر

ادا ہے انکی تماشائے فرصتِ ہستی — چھپے وہ برق کی مانند روبرو ہو کر

تمہاری بزم ہے گویا بہارِ دیدہ و دل — رہے ہیں غنچہ و گل ساغر و سبو ہو کر

خدا کی شان جدائی سے وہ بھلا جا میں — رقیب دوست ہوا ہے مرا عدو ہو کر

نیا ہے اسکے زمانے میں انقلاب کا رنگ — عزیزِ خلق ہوا ظلم اسکی خو ہو کر

ظہورِ دردِ محبت ہے شکلِ رسوائی — سرشک آنکھ سے گرتا ہے آبرو ہو کر

پھر آج دیکھئے کس کس کی جان جاتی ہے — وہ گھر سے نکلے ہیں عالم کی آرزو ہو کر

تلاشِ دل ہے مجھے وہ کبھی کا خاک ہوا — بتوں کے عشق میں آوارہ کو بکو ہو کر

دکھا رہا ہوں کمالِ جمال کے جوہر — بنا ہوں آئینہ محوِ رخِ نکو ہو کر —

یہ گریہ صورتِ فوارہ جوشِ خاطر ہے — وفورِ درد سے لبریز تا گلو ہو کر

ستم ہے انکا تغافل مگر دلِ مضطر — مجھے ہلاک نہ کر بے قرار تو ہو کر

| ۷ | نہ کی جراحتِ دل پر بہائے جا آنسو<br>یہ گل کھلائینگے رنگ اور شست و شو ہو کر | ۱۱ |
|---|---|---|

دلِ سکیں عطا ہوا کیونکر — آخر آئی تمہیں حیا کیونکر

حسن ہو درد آشنا کیونکر — میں سکھا دوں اسے وفا کیونکر

اور کیا ہے ادا کہ پوچھتے ہو — دلربا کرتے ہیں ادا کیونکر

دلِ ناداں جب اسکو سمجھے ناز — میں کروں شکوۂ جفا کیونکر

ہجر میں ہے امیدِ وصل ہنوز
جان لے دردِ جاں گزا کیونکر

رخصتِ یک نفس وہ دیتے نہیں
ہو بیاں شوق و مدعا کیونکر

سجدہ ٹھیرے گنہ جو پوچھے کوئی
مٹ گیا اُس کا نقشِ پا کیونکر

دلِ خوں گشتہ کیوں رہا محروم
اُسکی پا بوس ہے حنا کیونکر

بسمل تیغ یاس ہے ہر گام
پہنچے لب تک مری دعا کیونکر

مرحبا کہتے ہیں وہ غیروں کو
سُنتے ہیں ہم یہ ناسزا کیونکر

۸
پھر کہیں مل گئے بتوں سے نہ کی
قشقہ زیبِ جبیں کیا کیونکر
۱۱

عشق کا وہم ہے زمانے پر
کیا بگڑتے ہیں وہ فسانے پر

مد شوق سے پہنچتا ہوں
تیر سے پہلے ہیں نشانے پر

تم تو ایسے بگڑ گئے کہ پناہ
غیر کو بزم میں بٹھانے پر

آپ آنکھیں مجھے دکھاتے ہیں
ایک زخمِ جگر دکھانے پر

اُنکے جانے سے جی ہی چھوٹ گیا
ناز تھا ہم کو دل لگانے پر

ہوش آتا ہے جان جاتی ہے
ان حسینوں کے آنے جانے پر

یوں نہ ٹھکرا ہم اپنو بیٹھ رہے
رکھ کے سر تیرے آستانے پر

میری قسمت میں تھا کہ اشک پیوں
مُہر ہوتی ہے دانے دانے پر

۸
اے نہ کی کس بلا کا ہے انداز
آج زلف اسکی وا ہے شانے پر
۹

کروں گا شکوۂ بیداد آخر
ستم کی ہوتی ہے فریاد آخر

کئے جلوے جو اُسنے دل میں پیہم | ہُوائے گُل ہوئی برباد آخر
الم کی داستاں غم کی حکایت | کہاں تک اے دلِ ناشاد آخر
بہارِ گلشنِ ہستی ہوئی کیا | کہاں ہیں وہ گُلِ شمشاد آخر
تجلی گاہ برقِ حسن ٹھیرا | دلِ ویراں ہوا آباد آخر
اجل نے کر دیا قطع تعلق | اسیرِ غم ہوا آزاد آخر
یہی سیلابِ گریہ ہے تو ای چرخ | اُکھیڑوں گا تری بُنیاد آخر
دلِ وحشی گئی فصلِ بہاری | اسیری کی ہوئی میعاد آخر
ہمارے صبر کا اندازہ کیا ہے | سنیں تو ظلم کی تعداد آخر
معاذ اللہ میری سخت جانی | کہ ٹوٹا خنجرِ فولاد آخر -
وہ دردِ خاطرِ افسردہ سمجھے | خموشی ہو گئی فریاد آخر
تغافل التفاتِ یار سے ہے | فراموشی سے ہو گی یاد آخر
نہ اُترا اُسکا نقشہ شوخیوں سے | ہنا تصویرِ غم بہزاد آخر
عجب صیدِ زبوں ہی ناتواں دل | پشیماں پھر گیا صیاد آخر
فدائی تھا تمہارا ایک عالم | کشاکش میں پڑا جلاد آخر
جہانِ بے محابا کش سے ڈریئے | سُنا ہے قصۂ فرہاد آخر

غزل میں دردِ دل اُنکو سُناؤ
ذکی اس فن میں ہو اُستاد آخر

## ردیف ۔ زا

آخر ہے زیست راست مقدر نہیں ہنوز | آنکھوں میں دم ہے ہاتھ میں ساغر نہیں ہنوز

دست و بغل و خار و تغافل ہیں ہم دِگر
مرتا ہوں اور وصل میسّر نہیں ہنوز

ہم ہو گئے امیدِ تلافی میں رزقِ خاک
شرمندۂ ظلم سے وہ ستمگر نہیں ہنوز

ہر دم بیانِ شوق کا انداز ہے نیا
برسوں سے کہہ رہا ہوں مکرر نہیں ہنوز

کیا اعتماد ہے نگہِ ناز پر انہیں
برہم ہیں اور ہاتھ میں خنجر نہیں ہنوز

اُنکو ہے شرم کہیئے اگر مہر ہیم روز
گویا تمام دہر مسخّر نہیں ہنوز

گلشن میں گل متاعِ فریبِ نظر سہی
رنگ و شمیم بادہ و ساغر نہیں ہنوز

راہِ فنا میں قافلے صدہا گزر گئے۔
پیدا سُراغِ رہرو و رہبر نہیں ہنوز

سیلِ سرشک سے نہ بُجھی آتشِ جنوں
آباد سبزہ زار سے بھی گھر نہیں ہنوز

کیا یارب آج بھی نہیں ملنے کی دادِ شوق
کیوں جلوہ گر وہ فتنۂ محشر نہیں ہنوز

ڈوبا ہوں خونِ دل میں مگر حیف سعیِ شوق
پہنچا کنارِ چشمۂ کوثر نہیں ہنوز

میں تو ازل سے محوِ ادا ہائے درد ہوں
کیوں سازگار گردشِ اختر نہیں ہنوز

خالی خیالِ دوست سے وحشت میں بھی نہیں
یُوں ہی تو بارِ دوش مجھے سر نہیں ہنوز

گوشہ میں پڑ رہا تو سمجھتے ہیں وہ فرار
ہر چند ربطِ پہلو و بستر نہیں ہنوز

راہِ طلب میں عمرِ گراں مایہ کھو چکے
مشکور سعیِ خضر و سکندر نہیں ہنوز

سُرخی سے رنگ کی وہ بنے گل نہ بوئے گل
گو پُر غضب ہیں جامہ سے باہر نہیں ہنوز

میں سوزِ سینہ ہم نفسوں کو دِکھاؤں کیا
دم آبلوں سے رشتۂ گوہر نہیں ہنوز

نیرنگ سازِ چشمِ تمنّا و پاسِ وضع
دیکھے ہزار جلوے مگر تر نہیں ہنوز

دل کو نصیبِ عالمِ بسمل ہے ہر نفس
بے درد جانتا ہے کہ مضطر نہیں ہنوز

پروانہ وار مضطر و حیراں ہیں اہلِ شوق
پہنچی نگاہ پردے کے اندر نہیں ہنوز

| | |
|---|---|
| سمجھے ہیں مضحکہ خبرِ وصلِ غیر کو | ہم جان سے گئے انہیں باور نہیں ہنوز |

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | پیشِ نظر ہے صنعتِ صانعِ زر کی تہیں<br>کھلتی عرض سے خوبیِ جوہر نہیں ہنوز | ۱۷ |

کسکی شب فراق سے ہے اضطراب روز
ہوتا ہے صبح لرزہ میں کیوں آفتاب روز

راحت کہاں اگرچہ ہی لیل و نہار ہے
آنکھوں سے اسکی دیکھتے ہیں انقلاب روز

لب پر ہے جان کچھ یہ شبِ وعدہ ہی نہیں
اپنی تو یوں ہی رہتی ہے حالت خراب روز

وہ مہرباں ہوئے بھی تو کیا ہر شب آئیں گے
آنکھیں ہیں کیوں امید میں محرومِ خواب روز

بڑھنے سے قدر حسن کے بڑھنے لگا غرور
ہوتا ہے عاشقوں پہ اب انکا عتاب روز

سمجھے نشاطِ نشہ کے رنجِ خمار ہے
پیری بھی وہ شب ہے جسکا کبھی تھا شباب روز

آتا ہی عکسِ خط سے صفائی میں رخ کی فرق
اس آئینہ کی گھٹتی ہی جاتی ہے آب روز

بیتابیوں سے ہوتے گئے نامراد ہم
یعنی بڑھا بتوں کی طرف سے حجاب روز

یارب یہ عکس ہے مرے تغیرِ رنگ کا
یا وہ بدلتے رہتے ہیں رنگِ نقاب روز

ممکن سہی کہ ایک شبِ غم بسر کروں
لیکن محال ہے کہ ہو یہ صبر و تاب روز

کیا تشنہ نور کا ہوں میں خاکی کہ ہاتھ میں
مانند آفتاب ہے جام شراب روز

دیوانگی میں بے غم و حسرت گزر گئی۔
بھولا ہوں کرکے عمر رواں کا حساب روز

کیا ہجر قبلِ مرگ سزائے دوام ہے
ہم زندگی میں سہتے ہیں کیوں یہ عذاب روز

اچھا ہوا بہار گلستانِ عشق ہے
آنکھوں سے اب تو بہنے لگا خونِ ناب روز

یارب وہ دن بھی ہو کہ پھرے نامہ بخیر
رکھتی ہے بیقرار امیدِ جواب روز

ہر شب سنا کہ بزم عدو تم سے گرم ہے
یوں ہی ہوا کئے جگر و دل کباب روز

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | رہیے نہ کبھی وطن میں تو افسردہ دل نہو<br>گل کو نصیب باغ میں ہے فتح باب روز | ۱۴ |

ہم کو دلدار عزیز اپنا دل زار عزیز — دیں نہ دیں جنس عزیز اور خریدار عزیز

خوار رہکر ہوئے برسوں میں وفادار عزیز — طولِ آزار سے ہوتے ہیں یہ بیمار عزیز

اس قدر کیوں ہے خدا عشق کا آزار عزیز — مبتلا اس میں ہمیشہ رہے دوچار عزیز

کبھی زنداں سے نکلنے نہیں دیتا باہر — پاسباں کو ہیں مگر اُسکے گرفتار عزیز

یہ سبب رونق دل کے وہ متاعِ بازار — یوسفِ دل ہوئے یا یوسفِ بازار عزیز

اللہ اللہ بتوں کا وہ تبختر وہ غرور — کسکے ہیں انکے سوا نخوت و پندار عزیز

کافرِ عشق بتاں ہوں یہی مذہب ہے مرا — صورتِ رشتۂ جاں ہے مجھے زنار عزیز

مجھے اے نالہ تری بے اثری ہے منظور — رہ مرے دل میں کہ ہے خاطرِ دلدار عزیز

یہ مجھے کوچۂ جاناں سے اُٹھالاتے ہیں — دوست جو کرتے ہیں کرنا نہیں زنہار عزیز

قیس دیوانہ نہیں تھا تو گیا کیوں سوئے دشت — ہوتے ہیں کوئے صنم کے در و دیوار عزیز

دلِ جاں باز کو بھی ابروئے قاتل ہے پسند — جسطرح مردِ سپاہی کو ہو تلوار عزیز

فتنۂ عشق میں کیا شانِ سرافرازی ہے — کہ چڑھاتے ہیں عزیزوں کو سرِ دار عزیز

دولتِ حسن غلاموں کو بناتی ہے شاہ — تہمتِ عشق سے ہوتے ہیں سبکسار عزیز

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | تیری شامت ہی تھی بیٹھے بٹھلائے تو نے<br>کیوں حسینوں کو دیا دل کہ ہوا خوار عزیز | ۱۷ |

عشوہ و ناز ہیں اُنکے تو ہوں خواہانِ نیاز — ایک اپنا دلِ بیمار ہے سامانِ نیاز

ہاں تمہیں صرفہ نہیں ناز میں ہمنے مانا — یہ بھی تو سمجھو کہ ہے ہمکو بھی امکانِ نیاز

جوہر عجز ہے آئینۂ اندوہِ نہاں
اسکو پہچانتے ہیں قدر شناسانِ نیاز

تھا محبت سے نیاز اُس سے ہوئی محبتِ یار
صدقے میں اپنی محبت کی ہوں قربانِ نیاز

سُنتے ہیں وہ گہر افشانِ تکلم ہوں گے
ہم بھی پھیلائے ہوئے بیٹھے ہیں دامانِ نیاز

کیا یہ لازم ہے کہ پامالِ فلک بھی ہوں میں
بندۂ عشق سہی تابعِ فرمانِ نیاز

حُسنِ سیراب پہ کیا پھولے ہو آؤ دیکھو
دل کے داغوں سے مرے سیرِ گلستانِ نیاز

میں حرم سے سوئے بتخانہ پھر آیا ناچار
اللہ اللہ رے اے شدتِ حرمانِ نیاز

بارِ خاطر نکرو آہِ حزیں کو سن لو
کہ یہ ہے زمزمۂ مرغِ خوش الحانِ نیاز

اور کچھ بھی نہ سہی خاکِ رہِ شوق تو ہو
روشِ نقشِ قدم جانے نہ دے خانِ نیاز

درخورِ ناز یہی تھا کہ نہ دیکھیں وہ ادھر
ہم کریں جان فدا ہے یہی شایانِ نیاز

شرطِ اول ہے کہ ہو بے غرضی سے خورسند
اے گدا چاہیے جو قربِ درِ سلطانِ نیاز

بیکسی دل شدگی رنج و بلائے اندوہ
عشق نے دی ہے مجھے نعمتِ الوانِ نیاز

رونقِ خلوتِ معنی نہیں جز سوز و گداز
نالۂ دل ہے مرا شمعِ شبستانِ نیاز

ہم وفادار ہیں جمعیتِ خاطر کے لئے
ہاتھ سے چھوٹینگے کیوں زلفِ پریشانِ نیاز

شوقِ ناسوت ملائک کو ہوا باعثِ وجد
جب ہوا نغمہ سرا مطربِ خوش خوانِ نیاز

| ۲۰ | مددِ شعر مجھے روح سے ہوتی ہے نزکی<br>نسخۂ دل ہے بغل میں مرے دیوانِ نیاز | ۵ |
|---|---|---|

نزعِ جاں اور شوقِ یار ہنوز
جانبِ در ہے چشمِ زار ہنوز

سینہ سے بھی لگالیا اُن کو
اور دل کو نہیں قرار ہنوز

دل تغافل سے نیم بسمل ہے
نہ ہوا تھا نگہ کا وار ہنوز

ایک قصہ ہے میرا حال خراب — نہیں سنتا ستم شعار ہنوز
نہیں بھولا نگاہِ ناز کا لطف — تیر سا ہے جگر کے پار ہنوز
بے سبب ہیں خفا تو ہونے دو — ہیں فدا اُنکے جاں نثار ہنوز
ذوقِ گفتار شوقِ وصل نہ پوچھ — محو ہے شب سے رازدار ہنوز
خاک میں ملکے نقشِ پا ہوں ترا — نہ دیا ہاتھ سے وقار ہنوز۔
کتنے رہرو مٹے کہ راہ میں ہے — کارواں کارواں غبار ہنوز
نقشِ بندِ نظارہ ہے حسرت — دل میں ہے جلوۂ بہار ہنوز
شب کا وعدہ تھا صبح ہونے لگی — مجھے انکا ہے انتظار ہنوز۔
دلِ پُرسوز جل کے خاک ہوا — داغ باقی ہے یادگار ہنوز
مژدہ اے چشم و دل نہیں بیکار — صنعتِ آفریدگار ہنوز

## قطعہ

تر زباں داستانِ قیس سے ہے — دشت کا ایک ایک خار ہنوز
خونِ فرہاد کا یہ رنگ جما — لعل اُگلتا ہے کوہسار ہنوز
مرگِ بلبل جو عشقِ گل میں ہوئی — سنبلِ تر ہے سوگوار ہنوز۔
مرگیا آپ جل کے پروانہ — شمع غم سے ہے اشکبار ہنوز
ایک میں ہوں کہ ظلم سہتا ہوں — اور بندہ ہوں تیرا یار ہنوز
اور تو وہ کہ مجھسے بے پروا — نہیں اسپر بھی شرمسار ہنوز

۵ — تھا نہ کی کوئی باوفا عاشق
کوے قاتل میں ہے مزار ہنوز — ۲۰

| ۱۶ | ردیف سین | ۱ |
|---|---|---|

نمود سوزِ جنوں ہے بہار ایکے برس
چمن میں گل کو ہے جوشِ شرار ایکے برس

لٹا چکے زر و دولت بہار پیشیں ہیں
درِ مغاں سے چلے شرمسار ایکے برس

کبھی جراحتِ سینہ ہوا نہ تھا ناسور
بہار چھوڑ گئی یادگار اب کے برس

خرامِ یار سے پامال کرنا سیکھا ہے
کچھ اور ہے روشِ روزگار ایکے برس

کہیں وہ رشکِ مہِ عید پھر نظر آئے
گزار دینگے سرِ رہ گزار ایکے برس

وہ رشکِ گل سرِ شام آئے صبح جا نہ سکے
اسی طرح برس ابرِ بہار ایکے برس

فراقِ یار سے رنگِ خزاں بہار میں ہے
ہمیں تو گل نظر آتے ہیں خار ایکے برس

مجھے ہے جوشِ جنوں کو ہکن سمجھتے ہیں
چھپے ہیں سبزہ میں یوں کوہسار ایکے برس

کدورتِ غم و حسرت ہنوز دل میں ہے
مثالِ ابر ذرا چشمِ زار اب کے برس

وفورِ اشک سے میرے زمانہ ہے شاداب
نہیں کسی کی نظر میں غبار اب کے برس

ہوا ہوں وحشتِ دل سے بہار میں مجبور
غلط ہے مسئلۂ اختیار اب کے برس

دہانِ غنچہ و آغوشِ گل ہے فالِ مراد
بنے گی صورتِ بوس و کنار ایکے برس

ملی ہے ایکے مرے دل کو شورشِ بلبل
کہ ایک دم میں ہیں نالے ہزار ایکے برس

عدو کے حصہ میں فرحت مرے نصیب میں غم
یہی ہے کیا فلکِ بدشعار ایکے برس

نہ وصل ایک شب اُسکا نہ ایک دن دیدار
نئی ہے گردشِ لیل و نہار ایکے برس

نہ کی وفاتِ عزیزاں جدائی احباب
ہوا نزولِ بلا بے شمار ایکے برس

گھٹ کے مر جانے کو اچھا تو ہے زندانِ قفس
چھوٹ جائیگی مگر صحبت یارانِ قفس

میں خس و خار نشیمن کے لئے لاتا ہوں
بخت ہنستے ہیں کہ ہوتا ہے یہ سامانِ قفس

صورتِ مہد ہے ظاہر مگر آرام کہاں
گردشِ چرخ ہے کیفیت پنہانِ قفس

ایک قالب کی ہے اس سے بھی تو رونق آخر
صید کو اس لئے نہ کہئے کہ نہیں جانِ قفس

قید ہو کر کوئی اندازِ جنوں جانتے ہیں
تم پھڑکنا کہو ہم کہتے ہیں جولانِ قفس

سینۂ چاک ہے لازم دلِ نالاں کیلئے
یعنی ہے مرغ نوا سنج ہی شایانِ قفس

یاد ہے کشمکشِ دام کھلا در تو کیا
جورِ صیاد ہے میرے لئے دربانِ قفس

ہو مبارک چمن اے بلبلِ آزاد تجھے
مغتنم ہے ہمیں یہ گوشۂ احزانِ قفس

پردہ رکھا مری بے بال و پری کا اس نے
میں گرفتار رہوں شرمندۂ احسانِ قفس

اے زکی تنگی دل زیرِ فلک لازم ہے
اس میں بھی حال نظر دیکھتے ہیں شانِ قفس

## ردیف شین

۱ — ۱۹

ہوتی کیوں تاجِ شہی کو یار کے در کی تلاش
پیکرِ نقشِ قدم میں ہے کسی سر کی تلاش

خاک کوئے غیر میں ہے جسمِ لاغر کی تلاش
اللہ اللہ اپنی ہستی بندہ پرور کی تلاش

کشتگانِ عشق ہیں نعش غنا اٹھینگے خاک
انکے مدفن پر عبث ہے شورِ محشر کی تلاش

کیجئے قرباں دلِ بسمل کو تا ضائع نہ ہو
جستجو تیر و سناں کی تیغ و خنجر کی تلاش

وہ دہاں بے نشاں تھا چشمۂ آبِ حیات
کیوں نہ ہوتی ہیچ ناکامی سکندر کی تلاش

گم ہوا ہے نامۂ پر سوز لے کر وہ سعید
کرتے ہیں ظلِ ہما میں ہم کبوتر کی تلاش

جاں نثاروں کے گلے زیرِ نگاہِ تیغ ہیں
کس قدر حیرت فزا ہے چشمِ جوہر کی تلاش

پوچھتا ہے بزمِ دشمن میں تجاہل سے مجھے
ہو گئی حسنِ ادا یار ستمگر کی تلاش

| | |
|---|---|
| دل ہے سرشارِ الم ساقی سے کہدو اسکو ہے | چشمِ عاشق کی طرح لبریز ساغر کی تلاش |
| دل حزیں اُسپر بتوں کی آرزو اے وائے عقل | شیشۂ نازک بغل میں اور پتھر کی تلاش |
| کچھ نظر آتا نہیں غیر از خیالِ روئے دوست | خانۂ تاریک تن میں ہمنے اختر کی تلاش |
| کونسا شوریدہ سر یارب دماغ آسا ہوا | کرتی ہے ہر دم صبا بوئے گلِ تر کی تلاش |
| کھو کے عقل و ہوش کو دل عشق کا جویا ہوا | کارواں گم کردہ کو ہوتی ہے رہبر کی تلاش |
| اُسکے نورِ حُسن سے روشن ہوا ربطِ فروغ | مہر و مہ کو روز و شب ہے بزم اختر کی تلاش |
| دیکھتے قسمت میں کیا لکھا تھا ملنا خاک میں | اسلئے ہے ہم کو جم کے کاسۂ سر کی تلاش |
| گرد باد در دو غم میں درمیانِ ارض و چرخ | عشق کے خانہ بدوشوں کو کہاں گھر کی تلاش |
| سعی کا پایاں فنا تھا بازگشت یاس کیا | تھی شرارِ جستہ گویا تیرے مضطر کی تلاش |
| ہیں سراپا خاک وہ ڈھونڈھیں دلِ پُرسوز کو | کرتے ہیں شوخی سے خاکستر میں اخگر کی تلاش |

| ۲ | اے نرگس حیرت سے ہر سو دیکھتے ہو بزم میں<br>سچ بتاؤ تم کو ہے کس ماہ پیکر کی تلاش | ۱۰ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| نازک ہے دلِ یار نہ ہو غم کی خبر کاش | نالہ مرے دل میں پھرے محرومِ اثر کاش |
| میں یاد میں اسکی دی وخود اکو نہ جانوں | یہ عمر دو روزہ یونہیں ہوجائے بسر کاش |
| نقصان دل و جاں ہے تو راضی ہوں عوض سے | کچھ اور محبت میں نہ ہو خوف و خطر کاش |
| ہم دہر میں ہر ایک بد و نیک سے ملتے | لیکن ترے ملنے سے کئے جاتے حذر کاش |
| عشاق کے نالوں سے جگر ہوتے ہیں ٹکڑے | ہمدم کسی بیدل کا نہ ہو مرغِ سحر کاش |
| ہم قالبِ خاکی کو لئے پھرتے ہیں کب سے | گر جائے کہیں دوش سے یہ بارِ سفر کاش |
| بیتاب ہے پیہم کہیں تیروں سے چھدے یہ | دل باعثِ آزار ہے اسکا ہو ضرر کاش |

دکھلاؤں ہجوم غم اسیران وفا کو
دیدے کوئی ہمسایۂ زنداں مجھے گھر کاش

دل ولولۂ شوق کا انجام تو جانے
دیکھیں وہ تغافل سے ادھر ایک نظر کاش

اطوار زمانہ کے بدل جاتے ہیں آخر
کچھ دن کے لئے عشق بھی ہو جائے ہنر کاش

اُس فتنۂ آفاق کو کیوں دیکھنے نکلے
رسوائے جہاں ہوتے نہ یوں شمس و قمر کاش

ہیں عہد جوانی میں فلک مرتبہ ہوتا
بارِ غم الفت سے نگوں ہوتی کمر کاش

بے درد نہیں گریہ مرا وہ بھی تو جانیں
اشکوں میں چلا آئے کوئی لختِ جگر کاش

مجھ بے سر و پا خاک نشیں کی بھی بلے داد
اے بیکسی شوق وہ آجائیں ادھر کاش

بے منت درباں ہے مجھے حسرت دیدار
محمل کا اُٹھے پردہ سر راہ گزر کاش

۴

محشر میں بھی آبرو دے اہلِ خطا سے
تو ام ہوں زکی دیدۂ تر دامن تر کاش

۱۵

کھولے ہوئے رہتے ہیں گل دامن آغوش
بنتا ہے غرض شوق میں تیرے چمن آغوش

باہر ہیں تہی نقد تمنا سے مرے ہاتھ
حسرت سے مگر پُر ہے درون کفن آغوش

اب تو ہے کسی کے خم گیسو میں پریشاں
ہاں تھا دل آوارہ کا پہلے وطن آغوش

بن جاتی ہے سر کی یہ سپر روز مصیبت
شام غم ہجراں ہے پناہ محن آغوش

بارِ غم دوری سے بنا ہو کے خمیدہ
ہم شکل کماں پاؤں سے تا فرق تن آغوش

آئینہ ہوا پردہ در سادگی حُسن
سرگرمی تزئیں میں ہی پرتو فگن آغوش

خمیازہ کش شوق ہوں خنجر ہی لگا دے
خالی رہے کب تک بُتِ نازک بدن آغوش

اندوہ کی کثرت سے ہے اب حلقۂ ماتم
شیون کی صدا سنتے جو ہوتی دہن آغوش

جو تجھ سے ہم آغوش ہوا چھٹ نہ سکا وہ
کیا دائرۂ سحر ہے اے سحر فن آغوش

دلکش ہے دل آسا ہی کشاکش بھی ہوی ہے
ہاں زلف کی مانند نہیں دل شکن آغوش

اُڑتے ہیں ہوا سے جو شرار آتشِ دل کے
ہر سانس میں ہے شعلہ زن پیرہن آغوش

تصویر بغل میں تری ہیں محوِ تماشا
گوشہ میں ہے خلوت کے مجھے انجمن آغوش

| ۳ | کیا جانے نزکی کوئی گذرتی ہے جو دل پر<br>افسوس کہ رکھتی نہیں صوت و سخن آغوش | ۱۵ |
|---|---|---|

| ۱ | ردیف صاد | ۱۵ |
|---|---|---|

دل کو حرماں سے زیادہ ہوئی دیدار کی حرص
جیسے پرہیز سے بڑھ جاتی ہے بیمار کی حرص

پائمال ایک قدم میں ہو جہاں ایک میں حشر
اللہ اللہ تری شوخیِ رفتار کی حرص

یار کی یاد میں پابند علائق نہ رہا
نکل گئی دل سے مرے سبحہ و زنار کی حرص

ہو کے بیہوش پڑے رہتے ہیں ہاں دل عاشق
بیکسی بھی ہے ترے سایۂ دیوار کی حرص

مجھ سے دیوانہ کو کیا دیر و حرم سے سروکار
لئے پھرتی ہے مگر جلوۂ دیدار کی حرص

دلِ رنجور ہے بالطبع حریصِ آفات
کہ اسے حرص کا آزار ہے آزار کی حرص

خونِ دل پینے کو میرا ہی دہن وا ہر آن
لب سوفار کہے دیتے ہیں سوفار کی حرص

حال ابتر سہی لیکن ہے طبیعت عالی
بیکسی میں بھی مجھے ہے ترے دربار کی حرص

نہ وہ ہاتھ آئے کسیکو نہ کسی کو یہ ملے
ہوس اکسیر کی ہے خاک در یار کی حرص

ہمکو کیوں باعث کلفت ہو قفس سا زنداں
دلکے داغوں سے مٹا لیتے ہیں گلزار کی حرص

مفت ملتا ہو وہ کیوں چھوڑیں دلِ مسکیں کو
جنس ارزاں ہو تو بڑھتی ہے خریدار کی حرص

کہہ کے سن لیتے ہیں کچھ آئے ملامت ہی سہی
دل سے جاتی ہی نہیں لذت گفتار کی حرص

ہم جیسے سمجھے ہیں شہرت یہی تشہیر بھی ہے
یہی سودا ہے کہ ہے گرمی بازار کی حرص

ذوقِ دیدار سے تسکینِ طبیعت معلوم
کم کہیں ہوتی ہے مے پینے سے میخوار کی حرص

۱

متصل اُگتی رہی قبرِ زکی پر نرگس
بعدِ مردن بھی اُسے ہے وہی دیدار کی حرص

۱۵

عالم میں اُسکی ذات کا دیکھا ظہورِ عام
اطلاق سے ہوا ہے تعین میں نورِ خاص

غم جس جگہ ہے قلزمِ ذخار ہے مگر
میرے دلِ حزیں میں ہے اُسکا وفورِ خاص

دوری سے امتیاز ہے مجھ میں رقیب میں
نزدیک عام رہتے ہیں رہتے ہیں دورِ خاص

اندوہِ عشق و درد و وفا کا نہ پوچھ حال
ادراک اُسکا خاص ہے اُسکا شعورِ خاص

ٹھیرا جدا مقام کسی کا کسی کا عرش
معراج ہر کلیم جدا اور طورِ خاص

دنیا ہے غیر کو انہیں شاید فریبِ مہر
سرگوشیوں کا مجھ سے سبب ہے ضرورِ خاص

ساقی کے فیضِ عام سے ناکام ہی سہی
ہم خلد میں پئیں گے شرابِ طہورِ خاص

وہ ماہ شمعِ بزمگہِ دہر ہے مگر
فانوس میں وجودِ بشر کے ہے نورِ خاص

غافل ہیں ماسوا سے تو واصل ہیں اسطرف
ہم بیخودوں کی بیخبری ہے حضورِ خاص

سیماب و برق و شعلہ میں ہے اضطراب کیا
انداز کوئی سیکھ دلِ ناصبورِ خاص

تعزیر اوجِ مرتبہ ہے راہِ عشق میں
منصور وار کیجئے کوئی قصورِ خاص

قطعہ

آزاد و رند جانتے تھے سب ہمیں زکی
ہم زندگی میں کرتے تھے فسق و فجورِ خاص

جب وقت آگیا کہ ہوں رخصت جہان سے
اس لطف سے گئے کہ ہو جیسے حضورِ خاص

القصہ اپنی وضع الگ تھی زمانہ سے
اُٹھنے میں قبر سے بھی ہو حشرِ ضرورِ خاص

| | | |
|---|---|---|
| سر گرم ناز آئے وہ محشر خرام ہو | | مرقد پہ اپنے چاہئے شورِ نشور خاص |
| ۲ | ٹھیرے ادائے خاص کے عاشق ہی تو ضرور<br>جنت بھی خاص چاہئے غلمان و حور خاص | ۱۸ |

## ردیف ضاد

ازل میں پوچھتے تو کہتے ہم بتا کے عوض
ملے یہ چیز دلِ درد آشنا کے عوض

غمِ فراق ہے دیدارِ دلربا کے عوض
پڑا عذاب میں دل چشمِ مبتلا کے عوض

ملو جو خون مرا پاؤں میں حنا کے عوض
بہارِ لالہ نظر آئے نقشِ پا کے عوض

چمن میں غنچۂ دل بھی نہ دیکھنے کو ملے
جو کوئے یار کی آئی ہوا صبا کے عوض

پڑا ہوں سایۂ دیوارِ یار میں بیہوش
ملا مقامِ سعادت مجھے ہما کے عوض

یہ اپنا سود و زیاں کاروبارِ عشق میں ہے
کہ ایک داغ ملا اس قدر وفا کے عوض

تمہارے کشتۂ حسرت کی سعی خاک ہوئی
غبار ہاتھ میں ہے دامنِ قبا کے عوض

یہ ضعف اور دلِ زار نالہ پُر زور۔
نکل نہ جائے کہیں جان ہی صدا کے عوض

وفا سرشت ہوں سرگشتگانِ الفت کو
فغانِ دل سے بتاتا ہوں رہ درا کے عوض

ستم سزائے محبت ہے یوں ہی لیکن
کبھی کرم بھی کیا کیجئے جفا کے عوض

مریضِ عشق کی صحت ہے جان کا جانا
پلائیں زہر مجھے چارہ گر دوا کے عوض

بلائے گردشِ چشمِ بتاں معاذ اللہ
یہ پیس ڈالے گی مردم کو توتیا کے عوض

بدل گیا ہے غضب رنگ چشمِ ساقی کا
خمار قہر ہے اب نشۂ حیا کے عوض

یہ تنگِ بے اثری ہائے میرے سینہ میں
خدنگ کیوں نہ ہوا آہ نارسا کے عوض

| | | |
|---|---|---|
| سحر ہوئی شبِ غم یوں کہ ہر نفس لب پر<br>تلافیِ غم و حسرت نہ ہو خطاب تو ہو۔ | | گلہ تھا طالعِ ناساز کا دعا کے عوض<br>وہ ناسزا ہی کہیں کاش مرحبا کے عوض |

مرے نصیب کہ وہ حال پوچھیں ورنہ کبھی
زباں سے شکر نکل جائے مدعا کے عوض

| ۱ | ردیف ۔ طاء | ۱۲ |
|---|---|---|

| | | |
|---|---|---|
| حاوی جو پائے معنیِ تاکید کے خطوط<br>ٹھیرے ہلال مژدہ رساں عید کے خطوط<br>ہم جامِ مے میں دیکھتے ہیں موجِ رنگ ہر<br>اُسکے شعاعِ رُخ سے نظر خیرہ ہو گئی<br>ملنے سے پہلے انکو کھلا اضطراب دل<br>کرتا ہوں میں خطوں میں جو اظہارِ شوقِ وصل<br>لکھی جو میں نے آرزوے قتلِ یار کو<br>کس درجے ہے نشاط و بلاغت بھری ہوئی<br>معنی ہیں ایک صورت ظاہر جدا جدا<br>معنے نکالتا ہے سخن ساز لفظ میں<br>غم دینے دیر کرکے محرم میں آئے ہیں | | پڑھکر ہنسے وہ منتظرِ دید کے خطوط<br>وعدہ ہے وصل کا یہ ہیں امید کے خطوط<br>پیشِ نظر ہیں ساغرِ جمشید کے خطوط<br>تیرِ نگاہ دوز ہیں خورشید کے خطوط<br>آئینہ ہاے در وتھے تمہید کے خطوط<br>لکھتے ہیں وہ جواب میں تردید کے خطوط<br>بھیجے عدو نے بھی مری تائید کے خطوط<br>خط اُسکے ہیں عطارد و ناہید کے خطوط<br>رنگِ شیون ہیں دفترِ توحید کے خطوط<br>شاہد ہیں اُسکی صنعتِ تجرید کے خطوط<br>اُس بےوفا کے بھیجے ہوئے عید کے خطوط |

| ۲ | تاخیر کیا ہے آنے میں دم لب پر آگیا<br>لکھوں کئی تم اور ابھی نہیں تاکید کے خطوط | ۱۸ |
|---|---|---|

غم بناوٹ ہے اضطراب غلط
ہر سخن کا ملا جواب غلط

بارہا مر کے ہم جئے شب ہجر
ہو گیا عمر کا حساب غلط

سیر میں وہ جو بام پر ٹھیرے
ہو گیا ثابت آفتاب غلط

عشق میں فرقِ مرگ و زیست نہیں
یہہ حوادث یہہ انقلاب غلط

نہ ہوا وصل دلربا تعبیر
شوق میں دیکھتا ہوں خواب غلط

ہجر کے صدمے دل اُٹھائے گا
وصل اغیار کی ہو تاب غلط

اُسکی آنکھیں ہیں جامِ آبِ حیات
کہتے ہیں ساغرِ شراب غلط

عشق میں مرنے کا زمانہ ہے
حاصلِ زندگی شباب غلط

غم نہ اُٹھا تو مر گیا فرہاد
عشق کا تھا یہ انتخاب غلط

مٹ گیا دہر سے نشاں اپنا
نقش تھا صورتِ حباب غلط

دلفریبانہ ہے یہہ عیاری
سادگی سے ہیں بے حجاب غلط

پھر گئے وہ وفا پرستوں سے
ہو گئی کیا رہِ صواب غلط

مہر ورزی میں ہے دل آزاری
لطف اُنکا غلط عتاب غلط

بے حقیقت ہے آدمی جیسے
شکل آبِ رواں سراب غلط

آرزوئیں بھری ہیں بے معنی
دل بغل میں ہے یا کتاب غلط

رُخِ دلدار پر ہجومِ نگاہ۔
مانعِ دید ہے نقاب غلط

سوزِ دل ہے یہاں وہاں نہ سہی
یہ غلط ہے کہ ہے عذاب غلط

آن کے وعدے تری وفا کا اثر
اے زکی خانماخراب غلط

## ردیف ظاء

اچھا نہیں سہی نہو ابات کا لحاظ
رکھئے مگر تلافی مافات کا لحاظ

تم اپنے عہد پورے کرو میں وفا کروں
لازم ہے دونو سمت ملاقات کا لحاظ

صبح شب وصال ملاتے نہیں وہ آنکھ
پیش نظر ہے وقت سحر رات کا لحاظ

واعظ غلام پیر مغاں جانتے ہیں رند
بس اسقدر ہے قبلۂ حاجات کا لحاظ

یہ کم نگاہیاں ہیں بتوں کی بلائے جاں
واللہ دیکھنا کہ ہے کس گھات کا لحاظ

کہتے نہیں صباح و مسا کی قضا شراب
رکھتے ہیں اہل میکدہ اوقات کا لحاظ

کثرت میں بھی تصور وحدت سے شادہ
آئینۂ صفات میں رکھو ذات کا لحاظ

خلق خدا کو دیتے ہیں آزار بے خطر
مطلق نہیں بتوں کو مکافات کا لحاظ

اللہ سے تسبیح ہے تعلیم تا ہمیں
انفاس کا خیال ہو ساعات کا لحاظ

۱ — منہ سے نکل نہ جائے کہیں بات راز کی
رکھ بیخودی میں بزم خرابات کا لحاظ — ۱۰

بن کے کس شان سے بیٹھا سر منبر واعظ
نخوت و عجب ہیولے ہے تو پیکر واعظ

تجھکو خدمت ملی رندوں کے برا کہنے کی
تیری تقدیر میں تھا یہ ہی مقدر واعظ

ذات سے تیری ہیں اسباب ہلاکی مادہ
سخن طعن ہے گویا دم خنجر واعظ

کھل گیا پیچ کہ کیوں باندھی ہے دستار گراں
کچھ نہیں فرق کہ ہے سخت سبکسر واعظ

یہ تمہارا قدم گشتہ ہے شمشیر ستم
سخت تر ہو گئے جتنے ہوئے لاغر واعظ

ہم تہی دست نکالے گئے میخانوں سے
مسجدوں میں وہی بن بیٹھے ہیں اکثر واعظ

پھر کہ ریش حنائی کو نہ ہوتا یہ گماں | کہ لگا منہ سے ہے جام مے احمر واعظ
یہ تمہیں ہو کہ پڑے دغدغۂ حشر ہیں ہو | فارغ البال ہے اک ایک قلندر واعظ
پند بے سود سے بہتر تھا کہ یا ہو کہتے | کاش انساں کے عوض بنتے کبوتر واعظ
اے خدا خیر کرے آئے یہاں بھی حضرت | دیکھنا یارو کھڑے ہیں سر محشر واعظ
میکشوں کے لئے وا ہی ابھی باب توبہ | کیوں ہوئے جاتے ہو مایوس برادر واعظ
نظر آیا اب اسے دہر کا فانی ہونا | دیکھکر رونے لگا قبر سکندر واعظ
آفتاب مے پر نور کا تو دیکھ فروغ | بن گیا خطِ شعاعی خطِ ساغر واعظ
روز و شب قصد ہیں مسجد کے ہی اوارہ حرم | وحشت زہد میں کیا بھول گیا گھر واعظ
سنگ کعبہ کو تو مانو گے بتوں کو نہ سہی | محترم آپکی ملت میں ہے پتھر واعظ
خو سے باز آئیں کہاں کرتے ہیں تلقین کلمہ | نزع کیوقت کھڑے ہیں سر بستر واعظ
سورۂ شمس کی تفسیر کا کچھ لطف ملے | دیکھلے کاشکے اسکا رخِ انور واعظ
قہر ہے شکلِ عبوس اور جبینِ پر چیں | عجب انداز کا انسان ہے ستمگر واعظ
للہ الحمد کہ ہر وقت جپا کرتے ہو | ہوگیا نام بتاں تم کو بھی ازبر واعظ
قدر میخانے ہیں پیراہنِ صد چاک کی ہے | معتکف کعبہ میں ہو اوڑھ کے چادر واعظ
چپ رہو سہی بھی دو سر بگریبان ہم چند | چھوڑ کر جائیں کہاں دامن محشر واعظ

| ۲۲ | جنکو ہو خاطرِ رندانِ گنہگار کا پاس<br>اے زکی ایسے زمانہ میں ہیں کمتر واعظ | ۲ |
|---|---|---|

کیا کہوں اس کی دوستی کا حظ | مٹ گیا دل سے زندگی کا حظ
پھر کہتے ہیں بھی تو ہیں پورے | خاک ہوا ان سے دشمنی کا حظ

ہر نفس میں خلش ہے حسرت کی
دل سے بڑھ کر ہے بیدلی کا حظ

آنکھ بھر بھی قدم گراں نہ ہوا
اُن سے پایا ہے نازکی کا حظ

ایک جرعہ میں تِشنہ ہلاک ہوا
خشکیٔ لب ہے تازگی کا حظ

اسکے کوچے میں غیر آبیٹھا
اُٹھ گیا دل سے بیکسی کا حظ

حورزاہد کو تم مجھے ہو نصیب
آدمی سے ہے آدمی کا حظ

موت گویا سفر ہے راحت کا
ہے جنازہ میں پالکی کا حظ۔

خندہ تھا برق خرمنِ ہستی
گل سے پوچھے کوئی ہنسی کا حظ

تھا خیال وصال میں مدہوش
یاد آتا ہے بیخودی کا حظ۔

خوف تھا وقت وصل اب ہے خیال
کبھی حاصل ہوا کبھی کا حظ

غم سے میں روؤں اور یار ہنسے
اس میں ہے میرے مدعی کا حظ

آنکھ رہبر کے نقش پا سے لگا
دیکھ پھر کیا ہے پیروی کا حظ

نالۂ مرغ صبح دلکش ہے
ہم نوائی ہے ہمدمی کا حظ

ذوق جلوہ ہے ہستی انساں
روح ہے عشقِ سرمدی کا حظ

وصل آغاز تھا فراق انجام
کاہش افزا ہے آج وی کا حظ

وہ تڑپتا ادا سے چھوڑ گئے
خاک میں مل گیا کسی کا حظ

| ۱۶ | یوں بسر کر جہان میں کہ زکی<br>ملے ہستی میں نیستی کا حظ | ۳ |
|---|---|---|

## ردیف عین

گرم کردیتی ہے شب کو صحبتِ غمخانہ شمع
تا سحر کہتی ہے سوزِ ہجر کا افسانہ شمع

مے کدہ میں ہے ہلاکِ حسرتِ رندانہ شمع
بھر رہی ہی آنسوؤں سے عمر کا پیمانہ شمع

یوں نشانِ عاشقِ جاں باز ہو پامال حیف
کاش سر پہ ڈالتی خاکسترِ پروانہ شمع

گردباد آسا جنونِ عشق اگر سر میں نہیں
قید کیوں فانوس میں ہی صورتِ دیوانہ شمع

تجکو اک شب مجکو صبحِ حشر تک سوز و گداز
اسکو کہتے ہیں فروغِ ہمتِ مردانہ شمع

غم کدہ کی قدر بالینِ مزار آکر ہوئی
کس قدر معمور تھا حسرت سے وہ ویرانہ شمع

ہم نفس بنتی ہے مجھ آتش بیاں کی یہ سنو
رکھتی ہے گویا زباں پر عشق کا افسانہ شمع

یہ پرستاری شبستانِ حیاے یار کی
اور فرقِ ناز پر یہ افسرِ شاہانہ شمع

شرح روز بیکسی ہے لغزشِ تمکین و ضبط
ہے رہ و رسمِ وفا سے کس قدر بیگانہ شمع

جوشِ سودا سے ہوا فوارۂ آتش دماغ
سر میں رکھتی تھی خیالِ عشقِ بیباکانہ شمع

نرگسِ مخمورِ ساقی پھر بلا انگیز ہے
پھر دکھا دے مجکو دورِ ساغر و پیمانہ شمع

شام سے تا صبح ہوں گلچیں گلزارِ خلیل
میری تربت پر گل افشاں ہی صبا روزانہ شمع

ٹھہری یہ ثابت قدم تقلیدِ اہلِ سوز میں
ایک ہی وضع کی ہے عاقل و فرزانہ شمع

## قطعہ

شعلہ کیا دیکھکر وہ گیسوے پر پیچ و خم
پیشکش کرتی ہی سر پر رکھکے زریں شانہ شمع

اشک کیسے عوض ہیں وہ سراپا ناز ہے
نذر کو لائی ہے سلک گوہرِ یکدانہ شمع

اُسکا جلوہ ہی بہارِ دیدہ و دل اے نسیم
جیسے ہوتی ہے فروغِ منظر و کاشانہ شمع

## ردیف غین

داغِ دل پنہاں کفن میں ہے لیئے مدفن چراغ
ہو گیا روشن نہیں بجھتا تہِ دامن چراغ

مونہہ نہ کھولا وصل کی شب اُس نے رخصت ہو گیا
پیچھے تھا مرغِ سحر پہلے ہوا دشمن چراغ

پیچھے جاتی ہے نشانِ نعل پر بادِ نسیم
زیر پا رکھتا ہے گو یا یار کا توسن چراغ

پھونکنے کو کھینچے ہی لاتا ہے جذبِ شوقِ عشق
بن گیا خاکستر پروانہ سے گلخن چراغ

نورِ مطلق دلبری حسن مقید سے فریب
ہو نہیں سکتا فروغِ وادیِ ایمن چراغ

کیا مروں جب حُسنِ روز افزوں کی آئیں منتیں
نازنینانِ جہاں رکھکر سرِ مدفن چراغ

گرمیِ ہنگامہ کا یہ بھی لئے جاتا ہے داغ
بزم سے جلتے ہوئے کرنے لگا شیون چراغ

بادہ ساغر میں نہ ہو تو ہو کہاں آنکھوں میں نور
کب ضیا بخش صنم خانہ ہو بے روغن چراغ

جب نہ آتا میں نظر تو لوٹتا منزل میں کون
میں غلط سمجھا دلیلِ راہ تھا رہزن چراغ

بیکسی کو دیکھتا ہوں دیدۂ حسرت سے میں
میرے غمخانہ میں ہے دیوار کا روزن چراغ

اشکِ پیہم میں ہے کیا تابش شرارِ غم کی ہے
ہوتے ہیں آبِ رواں میں جیسے نور افگن چراغ

ہے نمودِ حسن کو زیبا لباسِ شرم بھی
پردۂ فانوس سے ہے زیرِ پیراہن چراغ

قدر ہے اس قالبِ خاکی کی سوزِ عشق سے
ایک سفالِ کم بہا ہے جب نہ ہو روشن چراغ

واجب و ممکن ہیں یوں گرمیِ بزمِ حدوث
جان ہے نورِ منزہ اور بشر کا تن چراغ

طرزِ تعلیمِ وفا میں سادگی شوخی سے ہے
قبرِ دشمن پر جلاتا ہے بتِ پرفن چراغ

| ۲ | دل کے داغوں سے بڑھی سینہ کے زخموں کی بہار<br>چشمِ بد دور اے زکی ہیں زینتِ گلشن چراغ | ۱۴ |
|---|---|---|

بھڑکا جو ہوکے شعلہ دل پر محن میں داغ
سینہ سے تا بجیب پڑے پیرہن میں داغ

یوں مجھکو غیر سے ہے تری انجمن میں داغ
گلچیں سے عندلیب کو جیسے چمن میں داغ

کس درجہ دلمیں آگ ہی یارب بھری ہوئی
سوز نفس سے پڑتے ہیں لب پر سخن میں داغ

گل میں نسیم سرد یہاں نالہائے گرم
میری طرح ہے کہنے کو اُسکے دہن میں داغ

خال سیہ ہے یار کے رخسار صاف پر
دیکھا نہ ہو تو دیکھو گل یاسمن میں داغ

یہ ضبط بو ہے نافہ کہاں تیرے عشق کا
آہو چھپائے پھرتے ہیں دشت ختن میں داغ

کرتے ہو قتل خون سے دامن بچائیو
دیجائے سادگی نہ کہیں بانکپن میں داغ

قدر عقیق کچھ نہ ہو مردم کی آنکھ میں
ہمرنگ مہر میں جو دکھاؤں یمن میں داغ

خاموشیوں میں سرو چراغاں بنا ہوں میں
سوز دروں سے بسکہ فروزاں ہیں تن میں داغ

جاتا ہوں داغ فرصت ہستی لیے ہوئے
مانند گل ہیں سینہ کے اندر کفن میں داغ

گردوں نجوم پر نہو نازاں کہ اس قدر
پڑتے ہیں میرے ایک دم شعلہ زن میں داغ

رندوں کے حال سے ہیں حجابات مرتفع
ظاہر ہوئے شبینہ کے ہیں پیرہن میں داغ

قسمت ہے اپنی اپنی کہ ساقی کے ہاتھ سے
ساغر ملا عدو کو ہمیں انجمن میں داغ

۴۳

بے التفاتیوں میں ہے صورت فراق کی
غربت کا دوستوں سے نہ کی ہو وطن میں داغ

۱۸

تھا رات اُسکی رہ میں جبیں ماہ کا چراغ
نور چراغ ہیں کف پا نقش پا چراغ

برسوں سے جل رہا ہے شب و روز متصل
کیا سیکھے ایک رات میں دل کی وفا چراغ

تھا شمع ساں یہاں مجھے سوز و گداز رشک
سرگرم دید اُسکی شبستاں میں تھا چراغ

یہ یادگار ہے دل حسرت پرست کا
محفل میں یار کی نہ بجھا اے صبا چراغ

آلودۂ غبار ہوس دل سفال ہے
روشن ہو معرفت سے تو ہے بے بہا چراغ

دونو کو اُسکی بزم میں نسبت ہی ایک سی
میں آشنائے درد ہوں سوز آشنائے داغ

بھاری ہے رات آجکی اُسیرِ بیکسی
ہے کنجِ غم میں آپ کا بیمار یا چراغ

میں مر گیا ہوں جنبشِ دامانِ یار پر
جلنے نہ دیگی میری لحد پہ ہوا چراغ

کھل جائے داغ سینہ جو ہو چاک مثلِ گل
ہم غنچہ وار رکھتے ہیں زیرِ قبا چراغ

جلتا ہے روز رات بھر اُنکے واسطے
عاشق کا ہے مگر دلِ بے مدعا چراغ

یادِ رُخِ بتاں نے عجب شعبدہ کیا
سینہ سے دل نکال لیا رکھدیا چراغ

حُسنِ بتاں ہے گرمیِ ہنگامہ کا سبب
محفل میں داغِ دل ہیں کہ ہیں جابجا چراغ

سوزِ دروں کی قدر مگر جانتا نہیں
برباد کر رہا ہے دمِ شعلہ زا چراغ

کیا کام روشنی کا مریضِ الم کے گھر
ملتا نہیں ہے ڈھونڈھیں جو بہرِ دوا چراغ

سرگرمِ جلوہ شاہدِ گل اور تیرہ شب
اے عندلیب داغِ جگر کا دکھا چراغ

تھا ایک رات نورِ نظر یا یہ دن ہے آج
سنگِ ستم سے پس کے ہوا توتیا چراغ

گُم کردہ رہ سوادِ دیارِ وفا میں ہوں۔
بن جائے کاش کے خضرِ رہنما چراغ

بے نام و بے نشاں تھا نہ کی اُسکے نام کا
روشن تو اپنے نام سے رکھدیا خدا چراغ

| ۱ | ردیف ۔ فاء | ۱۸ |
|---|---|---|

گل کھلے فصلِ بہار آئی گلستاں کیطرف
لیچلا جوشِ جنوں مجکو بیاباں کی طرف

ناز سے کم دیکھتے ہیں جیب و داماں کی طرف
کیوں نظر ہوگی مری خاکِ پریشاں کیطرف

مجکو حیرت ہے کسے دیکھوں کدھر مصروف ہوں
چشمِ گریاں کی طرف یا زخمِ خنداں کیطرف

مہرِ گردوں سر کہیں دیوار سے ٹکرا نہ جائے
خیرہ چشمی سے نجا تا اُسکے ایواں کی طرف

کب جدا نالہ سے ہی ماہیت اشک گرم کی
آگ پانی ہو کر آجاتی ہے مژگاں کیطرف

اسکو وہ نفرت کہ ہر دم مانعِ نظارہ ہی
ہمکو یہ خود دیکھ لیں اُس آفتِ جاں کیطرف

ایک دل کیا زیرِ فرمانِ محبت ہے ہوا
ورنہ کیوں جاتی نسیم مصر کنعاں کی طرف

شمع آسا ہے فروغِ زندگانی ہر نفس
دیکھنے کی ہو جو فرصت روئے جاناں کیطرف

دعوی دل خستگی پر ہے تبسم غیر کے
ملتفت ہیں بارے میرے دردِ پنہاں کیطرف

واشد خاطر کی حسرت ہی اسیری میں مجھے
دیکھتا ہوں روزنِ دیوارِ زنداں کیطرف

نکلا پہلو سے عجب انداز آرائش سے تیر
قطرۂ خوں دل نظر آتا تھا پیکاں کیطرف

چشم بد دور اسکا ساماں نشاط و عیش و ناز
دیکھتا ہے ماہ کیوں اسکے شبستاں کی طرف

غیب ہے ہر نفس بربادیوں تعلیم ضبط
موج خونِ دل سے رواں ہے چشم گریاں کی طرف

ہے بیانِ معنی پر پیچ و تابِ شوقِ دید
دیکھنا حسرت سے میرا اُسکے درباں کی طرف

ضعف سے میرے ہوا اظہارِ حسرت بعد قتل
ہاتھ بڑھکر رہ گیا قاتل کے داماں کیطرف

تیرے الطاف و کرم سب پر ہیں ای عالم نواز
اک نظر فرما مرے حال پریشاں کیطرف

رشک سے فارغ انہیں بزم میں یکجا کیا
دیکھتے تھے سب مرے داغ نمایاں کیطرف

جائے عبرت ہی نہ کی اطراف عالم میں نہی
ہے ہجوم بیکسی گور غریباں کی طرف

| ۱ | ردیف قاف | ۱۲ |
|---|---|---|

ہمدم یار جو ہوتے نہیں دیوانۂ شوق
روز و شب کس سے کہا کرتے ہیں افسانۂ شوق

لن ترانی ہے جواب حجب عزت و ناز
ہے نشید لمنِ نالۂ مستانۂ شوق

ساغرِ بادہ ہے ناموس حریفان عزیز
مدد اے جرأت رسوائی رندانہ شوق

کرتے ہیں دل کی تباہی کی ہم اُنسے تصریح
اس کنایہ میں کہ ہے بادہوا خانہ شوق

دل کو اندازِ تغافل سے نہ چھیڑا ہو ساقی
بیخبر دیکھ کہ لبریز ہے پیمانۂ شوق

گل و تمشا ہے آرائش ویرانہ کہاں
دل میں بالیدہ رہے سبزۂ بیگانۂ شوق

یہ فانوس میں اُس شمع طرب کی ہوگا
سوزِ غم سے نہیں جلتے پر پروانۂ شوق

اے ترا جلوہ چراغ رہ سر منزلِ عشق
اے ترا وصل گل زینت کاشانۂ شوق

بیوفا ایک نظر لطف کہ ہو جائے گی
پھر بقدر نفس آبادی ویرانۂ شوق

خاکِ انساں ہے مگر بحر جواہر یعنی
صدف دل سے ملا گوہر یکدانۂ شوق

کیوں نہ بھولا کبھی لیلے کو اگر سودا تھا
قیس دیوانہ کو ہم کہتے ہیں فرزانۂ شوق

وصل میں ہوش نہ تھا عرض تمنا کا زکی
گم ہوا بیخودی شوق میں افسانۂ شوق

## ردیف کاف

| ۱ | ردیف کاف | ۱۱ |
|---|---|---|

یارب اُنکے در پہ ہم ہونگے جبہہ سا کبتک
دیکھیں اُنکو خوش آئے طرز التجا کب تک

اے شبِ فراق اتنا اور طول پیدا کر
تا فلک نہ پہنچے گی آہِ نارسا کب تک

کہتے ہو بیاں کیجو روزِ حشر اپنا غم
کس قدر کہا ہمنے تمنے پھر سنا کب تک

صلح اُن سے کرنی ہی کرکے غیر کی منت
اے دل ستم پیشہ نازش وفا کب تک

حسن و عشق کے ہاتھوں جان کشمکش میں ہے
اس معاملہ کا ہو دیکھیں فیصلا کبتک

یوں نکل ہی جائیگی جاں عاشقِ بیتاب
دلربا اُٹھاؤگے پردۂ حیا کب تک

مجکو دردِ بے صبری لحظہ لحظہ افزوں ہے
قاصد اُسکے آنے کا مژدہ لائیگا کب تک

سہتے سہتے غم سینہ بھر گیا کدورت سے
اس غبار حسرت کو میں چھپاؤنگا کب تک

کہتے ہیں وہاں جاکر جان تازہ آتی ہے — اُس گلی میں مٹتا ہے دیکھیں نقش پا کب تک
خلد میں مجھے لائیں ہرزہ گردیاں تیری — اے جنوں دکھائیگا کوئے دلربا کب تک

۲ — ۱۶

درد عشق کے ہاتھوں ہر زکی بجا دلگیر
ہم بھی ہو گئے حاجت کیجئے دوا کب تک

گئی خاک اُڑتی اُڑتی پس مرگِ لامکاں تک — مرے خاک اُڑلے دیکھو یہ جنوں کہاں کہاں تک
تری گردشِ نگہ سے یہ بلند و پست دیکھی — کبھی ماہی زمیں تک کبھی ماہ آسماں تک
مرے دوشِ ناتواں نے محبت اتنا بار کھینچا — نہ پہنچ سکا سر آخر تری سنگ آستاں تک
مجھے دیکھکر قفس میں دل برق ہوگیا داغ — گئے مثلِ مرغ بسمل خس و خار آشیاں تک
یہ ہدایت وفا ہے کہ نہ چھوڑ مذہب عشق — یہیں کعبہ سمجھوں پہنچوں میں اگر درِ بتاں تک
بجز اسکے رازِ دل کیا کہ مثال شمع پھونکا — نفسِ زبانہ زا نے مرے سینہ سے زباں تک
بھرے کیا ہیں فصلِ گل میں ستم جفائے صیاد — کہ اسیرِ دامِ ہستی نہ رہینگے ہم خزاں تک
مری جان زار و محزوں ہوئی غم میں مفت برباد — یہ ہوائے خوش نہ پہونچی ترے غنچۂ دہاں تک
چلو خضر ابھی ہٹا لیں دم خنجرِ بتاں سے — ہوسِ نشاطِ دنیا غمِ عمر جاوداں تک
نہ جلا مجھے خموشی کہ ہے میری زندگانی - — صفتِ شرار آتش دمِ گرمی فغاں تک
ترے نشترِ مژہ سے نہیں کون ریش افگار — دل و جاں سے لے جگر تک رگ و پے سے استخواں تک
یہ ہوا عروج گریہ کہ رہا نہ کوئی ہم چشم — مرے آنسوں وہ اُٹھ گئے چرخ و کہکشاں تک
وہ اگر نہ آئیں کچھ تو افزا انتظار کا ہو — شب وعدہ ہے مبارک مجھے مرگ ناگہاں تک
دلِ نامراد بس کر یہ امید کب بر آئی - — کہ وہ روزِ حشر سن لیں شب ہجر کے بیاں تک
رہے بیٹھے خاک بر سر پہ طریقِ نقش پا ہم — اور اُٹھے تو رکھ کر اُٹھے تری رہ میں نقد جاں تک

جو بھی شکستہ پائی ہی ضعف سنگ رہ ہے
تو نے کی سبیل کیا ہے کہ پہنچئے کارواں تک

| ۱۸ | ردیف گاف | ۱ |
|---|---|---|

آتش میں لخت جگر کٹ کے مشکل سے الگ
جوسے خوں آنکھوں کی ہوتی ہے رواں دل سے الگ

رکھئے کیوں تصویر یار آئینۂ دل سے الگ
نقش حیرت کب ہوا ہے ماہ کامل سے الگ

جان پر حسرت ہوئی یوں جسم بسمل سے الگ
ہاتھ دامن سے جدا سر پائے قاتل سے الگ

جوش وحشت میں برنگ بوے گل آزاد ہیں
اسکے دیوانے رہے قید سلاسل سے الگ

ہیں ستمکش ہوں جہاں میں متاع ناقبول
برق بھی قسمت سے گرتی ہے تو حاصل سے الگ

دیکھنا کافر بتوں کی شوخیاں بہر خدا
بتکدے ہیں چشم کے ہیں کعبۂ دل سے الگ

سینہ مجمر غم شرر دل مشت خس دم باد تند
نالہ وہ شعلہ کہ ہوا اجزاے شامل سے الگ

جمع تھے اشک آنکھ میں مژگاں سے پھیلے ہر طرف
مردم کشتی نشیں ہوتے ہیں ساحل سے الگ

لازم روے منور ہے ترا خال سیاہ
داغ ہوتا ہی نہیں ہے ماہ کامل سے الگ

اللہ اللہ امتیاز عجز و ناز عشق و حسن
ساربان کہتا ہے مجنوں کو کہ محمل سے الگ

کشت سے خرمن ہوا خرمن کا یہ انجام ہے
داغ بربادی اٹھایا رنج حاصل سے الگ

اتحاد ذات ہے معنی مگر ادغام عشق
مل گئے دو دل تو پھر رہتے ہیں مشکل سے الگ

ہجر جاناں میں دماغ نالہ موزوں کہاں
آشیاں اپنا بنائینگے عنادل سے الگ

بیخودی در پردہ ہے ہنگامہ ساز انجمن
گوشۂ خاطر میں ہیں وہ اہل محفل سے الگ

موت ہوگی یا قدم رکھنا ہی راہ عشق میں
ہم سفر ہونے لگے پہلی ہی منزل سے الگ

خواب میں بھی ہمکو ہے ذوق تماشائے جمال
دیدۂ بیدار دل ہے چشم غافل سے الگ
حیف در بخت جانی وائے عذر نازکی
ہو نہیں سکتا مرا سر دستِ قاتل سے الگ

ہمنے دیکھا رند و مستِ بے تعلق ہر زکی
کفر و دیں سے ہیں مجبر حق اور باطل سے الگ

| ۱ | ردیف لام | ۱۸ |
|---|---|---|

یار کی فرقت میں کب ہیں زینت گلزار گل
سینۂ عاشق کے سمجھو زخم دامن دار گل
بسکہ تھے اُس رشک گل کے طالب دیدار گل
آمد آمد سُنکے پہنچے تا سرِ دیوار گل
پڑ رہے ہیں بے سر و پا رہگزار یار میں
ورنہ تھے کس کی نظر میں رونق بازار گل
خواب میں بے پردہ دیکھا اُس سراپا ناز کو
اُسکے بستر پر ہے محو طالع بیدار گل
زخم پرخوں نے دکھایا یہ چمن زار وفا
تیر شاخ گل ہے پیکاں غنچہ ہے سوفار گل
اُسکے روے لالہ گوں کا وصف کرنا ہی محال
برگ سے کہنے کو تو پیدا کرے منقار گل
اُسکے در پر رنگ فیض عام کا کیا پوچھنا
کاسہ دریوزہ لاتا ہے دم اتیار گل
کیوں نہ کرتا نازکی کا پاس دانا تھا گہر
سادگی سے ہو گیا اُسکے گلے کا ہار گل
ہو گیا ہے رنگ زرد اللہ رے درد انتظار
بنگیا شوق بتاں میں نرگس بیمار گل
سینہ و دل ریش ہونگے جب چلی مشقِ صبا
دیکھنا کیا کیا کھلاتی ہے ابھی تلوار گل
حسن تمکیں آزما کے شوخیاں ثابت ہوئیں
جنبش باد صبا سے جب ہوئے سیار گل
ایک دم گوشۂ توجہ سے ذرا سُن لیجئے
جوش حسرت سے سراپا ہے لب اظہار گل
جلوۂ نازک کسی کا یوں ہوا گیتی فروز
اہل بینش کے لئے ہی پردۂ اسرار گل

کرکے گلگشت چمن وہ دلربا جس دم چلا
بیکسی سے پاؤں پر رکھنے لگا دستار گل

خستہ ہوگی خاطر بلبل یہ کیا انداز ہے
غافلو دیکھو نہ توڑو باغ میں زنہار گل

صنعت رنگیں بہار حسن کی ہے پیش چشم
اُسکے جلوے سے بنے ہیں ذرۂ دیوار گل

اور کیا ہے عاشق بیکس کے مدفن کا نشاں
شمع کشتہ یا کہیں سوکھے ہوئے دو چار گل

۲ — ہمنشیں یار ہیں دشمن تو کچھ بیجا نہیں
ساتھ میں آخر نہ کی باغ جہاں میں خار گل — ۱۳

اُس بت ناآشنا کو میرا جاسوس خیال
جب کہیں پاتا نہیں کرتا ہے پابوس خیال

پردہ ہاے دلمیں اُسکو تاب مستوری کہاں
ہے وہ شمع حسن برق انداز فانوس خیال

ہے خلاف صحبت دلبر جو یہ وصل خیال
کردے اے بخت نگوں نظارہ معکوس خیال

یار کی نفرت سے ہم پہلے تھے محروم جمال
اب بزور ضعف ہیں مدت سے مایوس خیال

آبروے چشم دیدار حیات افزا ترا
تیرے عارض کا تصور وجہ ناموس خیال

ہیں براہ شوق پامال خرام ناز یار
عشقبازوں کے تدرو جان و طاؤس خیال

خامشی و بیخودی کیسی ہجوم فکر کیا
ہم مگر ہیں محو یاد یار و مانوس خیال

اُس ہمہ خوبی کا محسوس نظر ہوتا ہے دور
اوج طالع ہے اگر ہوجائے محسوس خیال

دلربا بیگانہ خو ہیں لیکن آزادی نہیں
پیشگاہ عشق سے رہتے ہیں محروس خیال

کون سی امید ہے عالم میں جو مجھ کو نہیں
ذات سے میری ہی ایک نبوہ محبوس خیال

ہے غرور ناز اُن کو ہم کو پندار نیاز
یعنی حسن و عشق ہیں محکوم و مرؤس خیال

گر لباس جسم عریاں ہو کفن یا خاک دشت
چاہیے گرد رہ جاناں ہو ملبوس خیال

اے نزگی غیروں کے دل میں کہیں نہ ہو گی جگہ

| ۱۶ | جا نہیں سکتا وہاں تک میرا جاسوس خیال | ۳ |
|---|---|---|

کیوں ایسی دلفریب ہے یارب ادائے گل
جلوہ ہے کس کا خلوتی پردہائے گل

کیجو نسیم اور کسی سے تمنائے گل
مہجور یار اور دماغ ہوائے گل

یوں ہی تو اہل وضع کا ہوتا ہے امتیاز
بلبل سے جان دی نہ گئی رونمائے گل

دیکھے ہیں ٹکڑے ٹکڑے جگر اسکے عشق میں
کیا چاک پیرہن سے ہو ثابت وفائے گل

امید ہے کہ پھر انہیں محشر میں دیکھ لیں
ہے عندلیب مدعی خوں بہائے گل

سنتا نہیں ہے کوئی تری بزم ناز میں
لفظ الم ہوا ہے مگر مدعائے گل

سیر چمن کو آؤ تو از راہِ بے خودی
اس ناز رنگ و بو کو ابھی بھول جائے گل

گفتار معجزہ وہ دہن چشمۂ حیات
کس کی بلا سُنے سخن ناروائے گل

تم سے صنم کو دیکھکے میں اسکو دیکھتا
کافر ہوں جو ہوئی ہو نگہ آشنائے گل

ہے شوق یار میں ہمہ تن رنگ اضطراب
موج بہار کیوں نہ ہو زنجیر پائے گل

تو بیکسی سے اور ہوئے زینت مزار
ہے خاک پر پڑا دل صد پارہ جائے گل

تسکیں کو ہائے وہ نگہ شرمگیں کہاں
بجلی سہی تبسم تاب آزمائے گل

اس بے اثر نوا میں کہاں رنگ اعتبار
بلبل نے زندگی میں کہا پھر بھی ہائے گل

نیرنگ شوق سے ہو مجکو ذوق وصل
ہے ناخن خیال میں بند قبائے گل

نازک مزاجیوں سے وہ ہوتے ہیں سرگراں
بلبل کی داستاں کہو یا ماجرائے گل

| ۱۶ | نقش و نگار دہر ہیں دام ہوا ڑکی<br>ہے باغ سبز یہ زر گل کیمیائے گل | ۴ |
|---|---|---|

چڑھائے مہر سے قاتل نے اپنے ہار کے پھول
گل مراد ہیں گویا مرے مزار کے پھول

بیاں جو کیجیے کچھ حسرت ہم آغوشی
وہ کہتے ہیں متحمل نہیں فشار کے پھول

دکھاؤنگا تمہیں گلزار آتشیں کی بہار
پڑینگے دامن ہستی میں جب شرار کے پھول

وہ رنگ و بو نسہی انکی یادگار تو ہیں
مری نظر میں ہیں داغ خزاں بہار کے پھول

نسیم ذوق کی شوخی ہے دشمن تمکیں
ہلیں ہوا سے تو شاید ہیں اضطرار کے پھول

نچھوڑیں اور تغافل کوئی خبر کردے
کہ آج ہو گئے اُنکے امیدوار کے پھول

بہار دہر سے بے سود ہے امید بقا
سحر کے شام نہیں لائق اعتبار کے پھول

نمود عالم کون و فساد ہے برباد
خراب دیکھے ہوئے ہیں ہزار بار کے پھول

اسیر دام محبت ہے چاہئے تسکیں
قفس میں رکھدے کوئی عندلیب زار کے پھول

ملی ہے آنکھ کی صورت تو رنگ اخگر کا
جلے ہوئے ہیں مگر سوز انتظار کے پھول

سوائے بندہ نہیں عاشق اُنکا نام کو بھی
یہ وضع کیا ہے کہ معشوق ہیں ہزار کے پھول

ہوائے حسن ادا ہے خلاف وضع عبث
حباب بن نہ سکے آپکو اُبھار کے پھول

بنے ستم زدہ عشاق خار دشت الم
بتاں تنگ قبا باغ روزگار کے پھول

شہید ذوق نظر محو یار تھا فرہاد
گواہ دیدہ حیراں ہیں کوہسار کے پھول

نسیم فیض کے جلوے ہیں ورنہ دنیا میں
مطیع کسکی صبا کسکے اختیار کے پھول

| ۵ | زکی کو خاک مدینہ سے ہی سرافرازی<br>بنائے گا گل دستار اُس دیار کے پھول | ۱۶ |
|---|---|---|

بادۂ شوق سے کسکے ہی بھرا ساغر گل
جوش مستی سے گرے پڑتے ہیں گل بر سر گل

حسن پردہ تھا دم حشر کھلا جوہر گل
سینہ چاکوں کی جماعت میں ہوا محشر گل

بلبل خستہ کی فریاد کا ستا معلوم
گو بصورت ہمہ تن گوش ہوا اور گل

رہگئی دیدۂ خونبار کو حسرت باقی
یار کا جلوہ گہ ناز ہوا منظر گل

ورق گل پہ اگر لکھتے ہیں اسکو نامہ
نظر تیز سے کر لیتے ہیں ہم مسطر گل

چشم بد دور تری بزم گہ ساز تزئین
ہیں جہاں مشعل مہ ساغر خور مجمر گل

پڑ گئی یار کی شمشیر نگہ کیا اس پر
صورت زخم ہے آلودہ خوں پیکر گل

حسن منعم ہے جہاں میں سبب ناموری
گل کو کیوں کہتے شہ گل جو نہوتا زر گل

عذر دعوے جو حسینوں سے کرے کافی ہے
یہی داماں تر گل یہی چشم تر گل

حور و غلماں یہی بن بن کے ملینگے ہم کو
خلد ہے ملک بتاں جیسے چمن کشور گل

کیوں نہو سلسلۂ عشق و جنوں میں صد چاک
ہے مرا زخم جگر ہادی گل رہبر گل

دشت میں آبلۂ پا ہوگئے خونابہ فشاں
لگیا عالم وحشت میں ہمیں بستر گل

بے ثباتی کا جما رنگ اڑا رنگ ثبات
طعمۂ خاک زمانہ نے کیا افسر گل

نہیں بے روح یہ جسم اور نہ بے جسم یہ روح
ہنگیاں نگہت گل ہے دم جاں پرور گل

گوش و گردن میں بتوں ہی کے ہے پھولوں کی بہار
یعنی ہے نام خدا حسن بتاں زیور گل

چشم عبرت سے بامعان نظر دیکھ نرگس
باب امید معانی فنا ہے در گل

| ۲۰ | ردیف میم | ۱ |
|---|---|---|

جوش جنوں میں تنگ ہیں دیوار و در سے ہم
مانند سایہ بھاگتے ہیں ڈر کے گھر سے ہم

ہم سالک ہیں طریق صفا میں گہر سے ہم
راہ نیاز عشق میں چلتے ہیں سر سے ہم

عالم کو تیری طرز تغافل دکھائینگے
اٹھینگے بیوفا نہ تری رہگذر سے ہم

عہدِ شباب وقتِ خزاں یاد آگیا
روئے لپٹ کے باغ میں ہر اک شجر سے ہم

بھرتے میں زخم کے وہ گل افشانیاں کہاں
جی میں ہے دلکو چھیڑ دیں پھر نیشتر سے ہم

کہتا ہے راست آئینگے کیوں وہ غیور ہیں
نسخے الجھ رہے ہیں عبث چارہ گر سے ہم

یاروں کی آرزو ہے رقیبانہ آرزو
اُٹھ جائیں پہلے مرگ ہی کیوں اُسکے در سے ہم

بے مہر کیوں ہو یہ بھی کہیں غیر یار ہے
کرتے ہیں انتظارِ اجل عمر بھر سے ہم

بے چین جب وہ ہو گئے تسکینِ دل کہاں
اے آہ تنگ آئے ہیں تیرے اثر سے ہم

ظاہر ہوا نگاہ تحیر سے رازِ عشق
اُسکی نظر سے گر گئے اپنی نظر سے ہم

ازبسکہ نامراد ہیں فصلِ بہار میں
باغ جہاں میں ہیں شجر بے ثمر سے ہم

دے فرصت کلام تو اے اضطرابِ شوق
خط کا جواب مانگتے ہیں نامہ بر سے ہم

وہ کعبہ لیچلا ہے ہمیں اور فکر ہے
کرتے ہیں ذکر کوے صنم راہبر سے ہم

تھا عشق ہی کہ خاک سے انساں بنا دیا
پھر اس سے ہی کچھ اور بنینگے بشر سے ہم

اے چرخ ہوتے اپنے ہی کاش اختر مراد
آخر وطن سے دور ہیں خوگر سفر سے ہم

تھے چشم روزگار میں ناکام و بے ہنر
ہاں دیدۂ حسد سے بچے اس ہنر سے ہم

اک تازہ ماجرا ہے کہئے طلسم شوق
سنتے ہیں ہر دم اپنے دل بے خبر سے ہم

برگشتہ ہم سے ہے مژۂ یار مثل بخت
کیوں کر یہ خار در نکالیں جگر سے ہم

ہوگی بلائے تازہ شب غم شگفتگی
پژمردہ اور ہوں گے نسیم سحر سے ہم

| ۱۴ | یوں ہی فروغ داغ جگر تھا وہاں زکی<br>زنداں کو یاد کرتے ہیں نور قمر سے ہم | ۴ |
|---|---|---|

ایک جھلک کیا بتادیں رہ ترے رہبر کو ہم
آ دکھادیں تا بہ کس رشک بت آذر کو ہم

کیسے خوش ہیں جہاڑ کر خار و خس بستر کو ہم
وائے نادانی کہ پھر ڈھونڈھیں تن لاغر کو ہم

خفتگان اُمید شد میں اُنسے ہو گیا حسن سلوک
جادۂ مقصود سمجھے ہیں خط مسطر کو ہم

جائیں زنداں سے کہاں ہو وحشت خانہ خراب
کر چکے تھے پہلے ہی رو رو کے ویراں گھر کو ہم

آنکھ ڈر فریاد کا ہے ہمکو اُنکے پاس کا
دیکھتے ہیں بت ہمیں یوں اور محشر کو ہم

صلح کے بدلے کہیں برہم نہو وہ پُر غرور
پاے نازک پر جو گستاخانہ رکھدیں سر کو ہم

یادگار تیر جاناں کچھ خلش باقی رہے
دلمیں آتا ہے جگر میں توڑ دیں نشتر کو ہم

چرخ پر بھی ہے یہی سوز تمنا شعلہ زن
اپنے داغ دل کو دیکھیں یا مہ انور کو ہم

یار کا وعدہ غلط اپنا کہا باور نہیں
چین دیں کیونکر خدایا اس دل مضطر کو ہم

یہ ادا کرتا ہے پیغام شہادت بت پرست
یک زباں ہنی زباں ہیں کہتے ہیں خنجر کو ہم

دل سے رکھتے ہیں لباس یوسف گل کو عزیز
اسمیں پاتے ہیں تری بوئے نفس پرور کو ہم

مے کہاں ساقی کہاں یاران ہمدم اور ہم
کیوں ملائیں خاک میں اس بے بہا جوہر کو ہم

| ۱۷ | اے زکی نافہمی و دیوانگی کی حد بھی ہے<br>حال تیرا کیا سنائیں اُس پری پیکر کو ہم | ۳ |
|---|---|---|

کر کے برہم یار کو اپنا ضرر کرتے ہیں ہم
اختلاط غیر کا شکوہ مگر کرتے ہیں ہم

نقش پا کی شکل عالم سے سفر کرتے ہیں ہم
زیر پا مٹتے ہیں جس سے گزر کرتے ہیں ہم

جلتے گزری ہے ہماری غم کدہ میں رات بھر
تجکو بھی ٹھنڈا ابھی شمع سحر کرتے ہیں ہم

اس میں ہی مضطر ہے وہ کیا کیجئے امید اثر
جانکر بھی نالہاے بے اثر کرتے ہیں ہم

بیوفا تھا آگئی پھر اُسکی آنکھوں میں حیا
عشق آخر کچھ سمجھکر دیکھ کر کرتے ہیں ہم

آج کیا جانیں کہا کیا وہ بھی سنکر رو دیئے
ورنہ اظہار تمنا بیشتر کرتے ہیں ہم

جبہ سائی عجز ہیں مانند نقش بوریا
یوں طریق خاکساری میں بسر کرتے ہیں ہم

ہم نہیں جاتے تو رہتا ہے نہیں اپنا خیال
جائیں کیوں محفل میں انکی دل میں گھر کرتے ہیں ہم

ہم وہ ناداں اور یہ وہ دشمن اہل فراغ
پھر فلک سے آرزوے بال و پر کرتے ہیں ہم

جب ہوا اذن تماشا انکی بزم ناز میں
صرف اسدم شمع ساں نور بصر کرتے ہیں ہم

وہ ہماری قدرداں ہے اسکے ہم جوہر شناس
تیغ جوہر دار سے عرض ہنر کرتے ہیں ہم

روتے ہیں ہم بارہا کھینچتے ہیں آہ سرد
چارۂ داغ دل و سوز جگر کرتے ہیں ہم

ہستی موہوم میں ہے شکل فانوس خیال
جب یہ پردہ اٹھ گیا قطع نظر کرتے ہیں ہم

اسکو بھی فرحت دل محزوں کی ہے مد نظر
اس سبب سے آبروے چشم تر کرتے ہیں ہم

بے تکلف عشق ہے غارت گر ایماں مگر
حضرت ناصح کو کیا یہ بھی اگر کرتے ہیں ہم

خامشی میں صورت آئینہ پیش نفس
اپنی حیرت سے ترا وصف کمر کرتے ہیں ہم

۴

توبہ توبہ کفر ملت ہوگیا یہ کیا کہا
اے زکی عشق بتاں سے کب حذر کرتے ہیں ہم

۱۵

معنی شناس عشق جو ہیں نکتہ دان غم
کہتے ہیں گوشت پارۂ دل کو زبان غم

اسکے سوا کہیں نہیں ملتا نشان غم
میرا دل ستم زدہ ٹھہرا امکان غم

نقطہ کی شکل دائرۂ غم میں ہیں وہ کون
اے اہل غم فراغ ہے کیسا جہان غم

رکھتا ہے ایک ایک کو تقریب عشق سے
مہمان دل ہے غم کبھی دل میہمان غم

رکھا گیا جو نام سویدا یہ پردہ ہے
مخلوق دل کے ساتھ ہے داغ نہان غم

گویا شنیدنی ہیں سب افسانہائے عشق
سنیئے تو مختصر سی کبھی داستان غم

رہ رہ کے جز تلافی غم کا ہے ذکر کیا
محروم انبساط ہیں فریادیان غم

لیتا ہے حسب حوصلہ ہر ایک دیکھئے دل
کھولی ہے جب سے زلف نے سینہ دکان غم

یک قطرہ خون دل پہ یہ کچھ ہو رہا ہے حیف
مشق عتاب بارقش تیر امتحان غم

میرا نہ ہو وجود تو ہو جائے یہ بھی نیست
اسباب پر نظر ہو تو ہوں میں ہی جان غم

بلوہ سا کیا نالۂ آتش فشاں میں ہے
جاتا ہے روشنی میں مگر کاروان غم

بے یار مے حرام ہے مانند خوں مجھے
ہے ابر ناگوار طبیعت بسان غم

فصل شباب میں ہے رخ زرد سے عیاں
برباد کر رہی ہے ابھی سے خزاں غم

اس نامراد دل کی ہوس کو تو دیکھئے
حشر ایک روز ا سپر امید بیان غم

| ۱۲ | یوں ہی جو ضعف ہر نفس افزوں ہا انکی<br>دشوار ہے تحمل بار گران غم | ۵ |
|---|---|---|

ہوتا ہے بار خاطر صیاد زیر دام
کر اے دل اسیر نہ فریاد زیر دام

یعنی تھی تمکو لذت بیداد زیر دام
کانٹے بھی رکھدیئے ستم ایجاد زیر دام

ہے عاشقوں کے دل کا نشیمن بتوں کی زلف
یہ چند آشیانے ہیں آباد زیر دام

کب سے اُٹھا رہا تھا میں آزار جانکنی
کی مرگ نے مگر مری امداد زیر دام

اس کشمکش سے کوہ کا صدمہ خفیف ہے
اچھا ہوا نہ آیا تھا فرہاد زیر دام

خوش ہیں کہ بے حجاب تمہیں دیکھتے تو ہیں
ہیں آپ کے اسیر بھی آزاد زیر دام

تم ذبح کر کے سیر تپش کیوں نہ دیکھ لو
اس مشت پر کو کرتے ہو برباد زیر دام

یہ غلغلہ ہے کہ یار نے اپنا تو کر لیا
لوگوں کو یہ گماں کہ ہے فریاد زیر دام

نکلے تھے حسرت چمن آشیاں میں کیوں
آتا ہے ہائے کنج قفس یاد زیر دام

پھر کس جگہ ہے وجود فغاں میں اگر نہیں
پنہاں ہے قصر چرخ کی بنیاد زیر دام

وہ اور تجھ سے صیدِ زبوں کو کرے شکار — اتنا تڑپ نہ اے دل ناشاد زیرِ دام

کھلکر کمندِ زلف گئی سر سے پاؤں تک
لے دیکھ لے زکی کہ ہے صیاد زیرِ دام

| ١ | ردیف نون | ١٨ |
|---|---|---|

رسوا کن جہان نگہ ناز ہی نہیں — پنہاں رہے یہ عشق کا انداز ہی نہیں

پیدا صدا ہو جس سے یہ وہ ساز ہی نہیں — میرے دل شکستہ ہیں انداز ہی نہیں

کیوں قصد کوہکن کا سناتے ہو بار بار — کیا اس زمانہ میں کوئی جانباز ہی نہیں

انجام یہ ہوا شب بزمِ نشاط کا — دیکھا سحر تو شمع سرافراز ہی نہیں

قید قفس سے چھٹنے کی کیا آرزو کروں — باقی پروں میں طاقت پرواز ہی نہیں

تقریر دل فریب کا اُنکی جواب کیا — جائے سخن ہو جس میں وہ اعجاز ہی نہیں

دشمن کا وصل دوست سے یوں سازگار ہے — گویا وہ چرخ تفرقہ پرداز ہی نہیں

وحشت میں تھک کے بیٹھ رہے مثل نقشِ پا — وہ جوش ہی نہیں وہ تگ و تاز ہی نہیں

ہاں اہل بزم دعوی ذوق نظر درست — سرگرم جلوہ وہ بتِ طناز ہی نہیں

مدت سے دل بھی خوگر حزن و ملال ہے — میرے خلاف طالع ناساز ہی نہیں

دل جل گیا تو نالہ بھی لب سے نکل گیا — فرقت میں کوئی ہمدم و ہمراز ہی نہیں

وصل صنم ہوا نہ بر آئی امیدِ مرگ — گویا درِ قبول دعا باز ہی نہیں

تشہیر درد کا دلِ مضطر بھی ہے سبب — خانہ خراب دیدۂ غماز ہی نہیں

ایما و طعن و طنز بھی ہے ذکر غیر بھی — ہاں گفتگوے شوق میں ایجاز ہی نہیں

کیا تاب ناگہاں ہدف دل اٹھا سکے
تیرِ نگاہ جو غلط انداز ہی نہیں

کیوں تمکو ہائے طرزِ تغافل پسند ہے
جس میں قریب مہر نہو ناز ہی نہیں

طومار عشق دو تسلسل کا ہے طلسم
انجام ہی نہیں کہیں آغاز ہی نہیں

۲ — کیا کچھ نہیں ہجوم غم و یاس ہے ترکی
دل تک رسا . ئی ہوس و آز ہی نہیں — ۱۹

جمع ہو بیم تپش سے خاطرِ قاتل کہیں
ہو چکے ٹھنڈا نگاہ ناز کا بسمل کہیں

چاہتے ہیں یوں حسینوں کو ترکی عاقل کہیں
یہ بھی کوئی وضع ہے آنکھیں کہیں ہیں دل کہیں

کہہ نہ بیٹھیں عاشقانِ مضطرب غافل کہیں
یوں نہ کہئے قابلِ تسکیں نہ پایا دل کہیں

بے نشاں پایا عدم میں اس جہاں میں نام محض
ہستی موہوم تجکو ڈھونڈتا ہوں مل کہیں

رہنمائی اپنے بخت نارسا کی دیکھنا
شوق میں پہونچے کہیں ہم رہ گئی منزل کہیں

میرے حالِ زار عشق کو کن کی شرح کیا
ایک مرنا تھا ہوا آساں کہیں مشکل کہیں

ناصحوں پر ہوا بھی عالم زناں مصر کا
یا خدا آجائے وہ برہم زن محفل کہیں

آسماں سے برق کو یوں میل کیوں ہے بار بار
جمع بھی روئے زمیں پر ہے مرا حاصل کہیں

دیکھ لے سیر شب مہتاب ماہ چاردہ -
بام پر آجائے وہ رشک مہ کامل کہیں

تم پر آخر چل گیا جادوئے ربطِ غیر ہائے
یہ خدا ناکردہ کیا سوچے کہ ہوں قائل کہیں

گم ہو دل پہلو سے تا تم ہی رہو پیش نظر
درمیاں سے اٹھ چکے یہ پردۂ حائل کہیں

پیرو نقش قدم ہو رہگزار دہر میں -
کرکے وا چشم بصیرت بیٹھ رہ غافل کہیں

تفرقہ فطرت میں ہے کیا ہو بیاں حد فراق
کی زباں پیدا کہیں تن میں رہا یا دل کہیں

تنگ اہل کارواں ہے خانماں برباد قیس
کہتے ہیں ہوگا غبار آس پاس محمل کہیں

وقفِ امواجِ پریشانی ہے عقل دوربیں
قلزمِ غم کا نظر آتا نہیں ساحل کہیں

ہیں موہوم بے نام و نشاں وہ بے نظیر و بے مثال
یہ بدیہی دعوے ہیں ہو سکتے ہیں باطل کہیں

انکو پاس وضع سے ہے ننگ میری سمع راہ
ہنس کے کہتے ہیں ملا تھا صورت سائل کہیں

چارسُو گلشن عالم میں ڈھونڈھا تجھکو یار
کھول کر مثلِ گل آغوش محبت مل کہیں

۴۳

جلوۂ دلدار کی نیرنگیاں دیکھ اے زکی
اسکو عالم سے جدا پایا کہیں شامل کہیں

۱۴۳

یہ تیر نگیں نگہ یہ تبسم نقاب میں
کیا بے حجابیاں ہیں تمہارے حجاب میں

صورت نہیں ثبات کی دہر خراب میں
ہستی ہے ایک نقش طلسم حباب میں

وہ نالہ اے درد سے چونک اٹھے خواب میں
یہ اور اضطراب ہوا اضطراب میں

رشک عدو سے بزم میں جلتے تھے متصل
کچھ اگلی صحبتوں کا مزہ ہے عذاب میں

اسکی طلب میں ہر نفس آغاز شوق ہے
رکھتا ہے کون عمر گذشتہ حساب میں

جور فلک ستم زدۂ ناز پر کہاں
شان ادائے دوست ہے ہر انقلاب میں

ہر سو ہے میرے آتش داغ جگر محیط
گویا سکون ہے کرۂ آفتاب میں

ہر بات میں حوالہ ہے ہر بحث میں سند
ناصح کو مانتے ہیں ہم اہل کتاب میں

ٹھہرا خمار بے خبری ذوق بے خودی
نشہ ہے چشم یار کا جام شراب میں

کہتے ہی مجکو آئی شب غم عدو کی موت
ہوتی ہے مستجاب دعا اضطراب میں

کیوں آؤں ہوش میں کہ ہو پھر حسرت فراغ
ذوق خیال یار سے ہوں محو خواب میں

اقرار بندگی سے نہیں بندہ پروری
مد نظر یہ تھا کہ سنیں ہاں جواب میں

لکھتے ہو اس قدر غزل مختصر تر کی

| ۱۳ | آزردہ ہوگئے اہل مذاق انتخاب میں | ۴ |
|---|---|---|

تسکیں کا رنگ دیکھئے اُن کے جواب میں
شوخی کلام میں ہے تجاہل خطاب میں

تہمت سے دلبری کی ہوں یوسف عذاب میں
چھپ چھپ کر آپ جاتی ہیں زلیخا کے خواب میں

دیکھا جو اُسکا جلوہ رخِ آفتاب میں
ذروں نے دل کو تھام لیا اضطراب میں

لیلےٰ کے نام سے بھی تھی مقصود ایک شان
دیکھا تو غیر قیس نہ تھا کچھ نقاب میں

یارب وہ اُسکی خاطرِ نازک یہ خوے مہر
بے التفاتیوں کا گلہ ہے عتاب میں

خالی ہیں گو شبہاے دل و دیدہ غیر سے
رہئے اگر پسند ہے رہنا حجاب میں

کیفیت نظارۂ و سوز جگر نصیب -
مستی شراب میں ہے نہ لذت کباب میں

آوارگی تھی فطرت آدم کہ خلد سے
آباد ہونے آئے جہانِ خراب میں

اُسکی نگاہ پھرتے ہی پھرنے لگا جہان
آثار بیکسی کے ہیں اس انقلاب میں

رونا اگر یہی ہے تو آنکھوں کے سامنے
سب ڈوب جائیگا کرۂ خاک آب میں

بدقسمتی نے اُس سے کیا مجکو ہم کلام
دشمن کا حال کہتے لگا اضطراب میں

نظارگی کی صورت ذوق نظر ہے یہ
ورنہ کہاں وہ آئینۂ ماہتاب میں

| ۱۸ | پیری میں سختیاں ہیں یہ تعبیر ہے زکی<br>دیکھا تھا خواب عیش جو عہدِ شباب میں | ۵ |
|---|---|---|

نہ سہی تیغ اگر دستِ ستمگر میں نہیں
صفِ عشاق وہاں ایک ہی خنجر میں نہیں

ذوقِ تسکیں ہے طبیعت میں مقدر میں نہیں
تشنہ اُس مے کا ازل سے ہوں جو ساغر میں نہیں

وہی سبزہ وہی وحشت وہی ویرانی ہے
اور کیا دشت میں ہوگا جو مرے گھر میں نہیں

دیکھکر ضبط وہ تسکیں سے ہیں ایسے غافل
آرزو وصل کی گویا دلِ مضطر میں نہیں

غم زدہ ہے چمن آرا ہے دماغ آساں ہے
مگر اُس کا کوئی انداز گل تر میں نہیں

شمع کشتہ ہوں میں پروانہ جاں باختہ ہوں
سوزِ غم دل میں نہیں شورِ جنوں سر میں نہیں

باعث لطف ہے ہر بار سوال بوسہ
یہ غلط ہے کہ مزہ لفظ مکرّر میں نہیں

اُٹھ چکا پہلے ہی تربت سے اُٹھانے ہیں مرے
اُسکی رفتار کا وہ فتنہ جو محشر میں نہیں

عالم بے خودی و بے خبری میں ہے فرق
لذّتِ خون جگر بادۂ احمر میں نہیں

چشم بدبین عدو ہی میں کھٹکتا ای کاش
خار ہونا بھی نصیب تن لاغر میں نہیں

حُسن اعجاز بتوں میں ہے ترا جزر کلام
گُل میں یہ بات کہاں ہے یہ تو اکثر میں نہیں

کب دلِ سرد ہوا سوزِ وفا کے قابل
خاک میں شعلہ نہیں آبلہ پتھر میں نہیں

شعلۂ برق نہیں داغ تمنا ہوں میں
جنبش سوزِ فنا بھی مرے شہپر میں نہیں

روز کٹ جاتی ہے امید سحر میں شب غم
نفس شوق کی برش دم خنجر میں نہیں

اشک غم سے ہے عبث ریشِ جگر کی امید
کاوشیں ریزۂ الماس کی گوہر میں نہیں

نقش پا ہو کے بنا آئینہ وحشتِ دل
کوے اغیار میں ہوں کوچۂ دلبر میں نہیں

دیکھتا ہوں کہ ترے شوق میں ہیں محو جہاں
خواب کا نام بھی چشم مہ و اختر میں نہیں

۶

دوری منزلِ مقصود کا کیا چارہ زکی
کارواں میں ہوں مگر خاطر رہبر میں نہیں

۱۹

بلبل خامہ نہیں طوطی تصویر نہیں
کون حیرت زدۂ شوخی تقریر نہیں

ضعف غیرت ہے کہ میں درخور تحذیر نہیں
طوق گردن میں نہیں پاؤں میں زنجیر نہیں

یار سے وصل کے اقرار کی تدبیر نہیں
شرم بن بن کے سکھا دیتی ہے تقدیر نہیں

ناز کی بات ہے گو شوخی تقریر نہیں
دلفریب آپ سے کم آپ کی تصویر نہیں

ہوگئے جذب محبت سے یہ دونو کیا ایک | کیوں دلِ تنگ میں یارب خلش تیر نہیں
کوئے قاتل سے نکلنے نہ دیا تا دمِ مرگ | بیکسی کو نہ کہو میری کہ زنجیر نہیں
مہرباں وہ نہ ہوئے دل ہی کو تسکین ہوئی | یہ غلط ہے کہ دمِ سرد میں تاثیر نہیں
بت ہیں بیباک جفا پیشہ مُحیل و مکار | نوجوانوں کے برابر فلکِ پیر نہیں
مرغِ دل طائرِ جاں زار و زبوں ہیں غم ہے | پاس میرے ترے قابل کوئی نخچیر نہیں
ایک ہنگامہ کی رونق ہے ہجومِ غم سے | دل شگفتہ ہوں میں عزلت میں بھی دلگیر نہیں
قتلگہ مشق گہِ ناز ہے اُن کے نزدیک | آگئے تو ہاتھ میں خنجر نہیں شمشیر نہیں
یہ بھی کچھ بات ہوئی بات نہ پوچھی جائے | بے گناہی کی صفِ حشر میں توقیر نہیں
دل ہو قابو میں تو لکھوں اُنہیں کچھ اپنا حال | رسمِ تحریر تو ہے طاقتِ تحریر نہیں
شوخیِ رنگ سے خورشید فروغ افزا ہے | زنگِ آئینۂ خاطر تری تصویر نہیں
بت پرستی میں بھی عشاق کو ہے یادِ خدا | یہ وہ کافر ہیں کہ مستوجبِ تکفیر نہیں
عشرتِ وصلِ حسیناں دلِ ناکام کہاں | حسنِ تدبیر نہیں خوبیِ تقدیر نہیں
ضعف مانع سہی یونہی سہی کئے جاتے ہیں | کوئی دم نالۂ کوتاہ میں تقصیر نہیں
پاسباں غیر وہ مغرور رسائی معلوم | بیکسی عرضِ وفا کی کوئی تدبیر نہیں

| ۱۶ | قابلیت ہے تری ذات میں ورکار زکی<br>فیض میں مبدءِ فیاض کے تاخیر نہیں | ۷ |
|---|---|---|

میں کہوں کیونکہ خموشی میں مزا ہوتا نہیں | ہے یہ شیرینی کہ لب سے لب جدا ہوتا نہیں
جعد میں پیچ و خمِ زلفِ رسا ہوتا نہیں | فتنۂ خوابیدہ دمسازِ بلا ہوتا نہیں
بے خودیِ شوق نکلی اوجِ بختِ دراز گوں | یار سے کہتا ہوں وہ جو مدعا ہوتا نہیں

بدر ہو جاتا ہے کسب نور سے ہر مہ ہلال
لیکن اُس خورشید رو کا نقش پا ہوتا نہیں

روئے دلبر رشک دشمن درد ہجراں شوق وصل
مثل آئینہ ہمارے دل میں کیا ہوتا نہیں

وادی درد محبت کی نہ پوچھو سرگزشت
ہم سفر ہو خاک کوئی رہنما ہوتا نہیں

رخصت تسکین دل دیتی نہیں تمکین حسن
وہ لب نازک تبسم آشنا ہوتا نہیں

اُسنے کی کس ناز سے یارب نگاہ دلفریب
شکر احساں کی طرح یہ حق ادا ہوتا نہیں

ہوں سراپا انقباض ای وائے ذوق انبساط
دل دیا ہے مجکو وہ عقدہ جو وا ہوتا نہیں

میں دعائے وصل کرتا ہوں تو وہ تسکین غیر
کہتے ہیں دیوانہ ہے اسکا کہا ہوتا نہیں

مجکو فریاد تغافل اُس سے دل کو صبر و شکر
یہ ہی ساز ناموافق ہم صدا ہوتا نہیں

اُسکو لطف عشق بازی ذوق جانبازی مجھے
بوالہوس ہم پیشۂ اہل وفا ہوتا نہیں

یوسف گل ہے کسی کا پردہ دار راز عشق
بے سبب تو چاک داماں قبا ہوتا نہیں

بے خود ایسا کر دیا کافر بتوں کے شوق نے
فکر دیں ہوتی نہیں ذکر خدا ہوتا نہیں

وقف طوفان حوادث چاہیے داغ وفا
کب چراغ لالہ پامال صبا ہوتا نہیں

| ۱۵ | راست کہتے ہو نزلی دمساز پیری کون ہے<br>ہم نفس شعلہ چراغ صبح کا ہوتا نہیں | ۸ |
|---|---|---|

خامشی سے جو زباں محرم و دمساز نہیں
دل سودہ زدہ شورش کدۂ راز نہیں

یار کی بزم میں تصویر ہوں گویا میں بھی
دیکھنے کو ہوں جو کچھ پوچھو تو آواز نہیں

تیری لیلےٰ کو بُرا ہم نہیں کہتے مجنوں
مگر اُس فتنۂ عالم کے سے انداز نہیں

روش برق ہے سرگرم روانی ہر دم
توسن عمر کو کچھ حاجت مہماز نہیں

روکش پردہ میں تمکین نظر کو اسباب
مقصد شوق تنک ظرفی اعجاز نہیں

در ہوا قطرہ تو دریا سے جدا ہوتا ہے
اسکی خلوت وہ شبستان حیا ہی کہ جہاں
ہمت شوق سے اڑکر چمن قدس کی سیر
فیض کا وقت ہے وہ دیتی ہیں ساغر بسعترد
بوالہوس میری طرح ظلم گوارا کرتا۔
کریسر بزم جہاں میں غرش و ناخوش دم چند
نقش ہے ایک ترے روئے نگارین کا خیال
یہ غم دل تو نہیں ہے کہ کہا کچھ نہ کہا
حسرت وصل بتاں ہی مجھے قسمت کے خلاف

یہ غلط ہے کہ خودی تفرقہ پرواز نہیں
ناز مشاطہ نہیں آئینہ غماز نہیں
قفس تنگ جہاں مانع پرواز نہیں
کب در میکدہ ہنگام سحر باز نہیں
اور کیا ہے یہ اگر شعبدہ ناز نہیں
یہ جگہ رہنے کی اے شمع سرافراز نہیں
دل آزاد میں رنگ ہوس و آز نہیں
قصۂ شوق میں گنجائش ایجاز نہیں
بات یہ خاک بنے گی جو خدا ساز نہیں

| ۹ | خوب ہنگامۂ عالم کا تماشا دیکھا<br>اب تری پاؤں میں یارائے تگ و تاز نہیں | ۱۷ |
|---|---|---|

آبروئے اہل ہمت کو ملایا خاک میں
تو نہ ہوتا تو کہاں یہ نور ہوتا خاک میں
ہجر میں اس رشک گل کے اسقدر رویوں بیدریغ
اسکے خنجر سے گلے ملکر ہوئے جسدم جدا
وہ بھلا کیا جانیں کیا ہوتا ہی جان دل کا حال
خوشۂ انگور ہے تعبیر لفظ باغباں
سر کے بل راہ وفا طے کرکے میں نے جان دی
وہ تماشائی کہ دلمیں رکھتے ہیں ہم داغ عشق

گردش ساغر ہے گویا گردش افلاک میں
وہ ترے جلوے میں دیکھا جو نہ تھا لولاک میں
نکہت گلزار سے آنے لگا دم ناک میں
دست و پا تڑپا کیے مقتل میں سر فتراک میں
انکی تیرہ صلح جو میں غمزۂ بیباک میں
میکشوں کے دل ہوئے ہیں جمع نخل تاک میں
رفتہ رفتہ سعی میری ملگئی یوں خاک میں
کوئی دانا آگ رکھتا ہی خس و خاشاک میں

خاک ڈالوں تنگیٔ صحرا پہ کیا سر پر جنوں
غیر حسرت کچھ نہیں ہی دامن صد چاک میں

عکس افگن آئینہ میں جیسے نور آفتاب
یوں ہی پیوستہ ہی اسکا جلوہ قلب پاک میں

جس ادا کو قتل ناحق بوالہوس کہتا ہی وہ
ایک شان بے نیازی ہے بت سفاک میں

شوخی و بیگانگی میں دلربائی ہے کچھ اور
طرز رم دیکھی ہے ہمنے آہوئے چالاک میں

ساغر لبریز میں ہو جیسے گل زیب فزا
یوں تصور یار کا ہے خاطر غمناک میں

کیوں نہو تبدیل ماہیت کا مجکو اعتراف
میرے بخت بد سے ہے تاثیر سم تریاک میں

پردہ میں بھی ہی عیاں شوخی کہ بنکر آئے ہیں
ایک تصویر خیالی عالم ادراک میں

اسکی حرمت جب مسلم ہو چکی اسکے لئے
محتسب ناداں عبث ہی دختر رز کی تاک میں

۱۰ — تفرقہ ہے چشم احول میں وگرنہ ای زکی / بادۂ وحدت بھرا ہے ساغر لولاک میں — ۱۳

کہنے کو محرم عشرت کدۂ یار نہیں
میں وہاں ہوں کہ ملک کو بھی جہاں بار نہیں

باغ ہستی میں ہوں میں ایک گل پژمردہ
چشم بیدار نہیں طالع بیدار نہیں

سچ کہا تو نے ترا جلوہ نہیں حوصلہ سوز
پردہ اٹھے تو نہیں طاقت دیدار نہیں

اس سے میں کفر محبت کا ہوا ہوں پابند
یہ گلے میں مرے زنجیر ہے زنار نہیں

وعدۂ روز ازل جام خرابات ہوا
نشۂ ذوق وفا سے کوئی ہشیار نہیں

مل گئی داد ہوا بزم خموشاں محشر
کون افسوں نہ وہ جادوئے گفتار نہیں

باغ عالم ہے عجب دام مشبک کہ جہاں
کوئی آزاد نہیں کوئی گرفتار نہیں

جو کرے تجکو سزاوار ہے بیشک ہے تو
بے نیازی تری نخوت نہیں پندار نہیں

ایک سر منزل فرسودہ ہے عمر جاوید
شوق ہو بدرقہ راہ تو تکرار نہیں

میں دم مرگ ہوں اس نقد رواں سے محروم
کف خالی ہیں مرے ساغر سرشار نہیں

بزم میں انکی خموشی ہے عجب فال مراد
کس کو اس طرز تغافل سے سروکار نہیں

ہے نمودار فنا دہر کی تعمیر خراب
پائداری کے یہاں کچھ بھی تو آثار نہیں

۱۱

نہیں مطبوع زکی ہم کو کلام مہمل
قابلِ فہم ترے معنی دشوار نہیں

۱۳

سرو میں ناز کئے قامتِ دلدار نہیں
دلربایانہ ادا شوخی رفتار نہیں

دیکھ اے دست جنوں سینہ میں ہے یار کا شوق
چیر دامن کو گریباں میں اگر تار نہیں

رخصت عرض تمنا تو دم نزع ہوئی
دم شماری سے یہاں فرصت اظہار نہیں

جس سے تزئین نہ ہو پیکاں کی وہ کیا لخت جگر
خون دل کیا وہ جو رنگ لبِ سوفار نہیں

یار کو توڑنے میں اسکے محابا کیوں ہو
کچھ مرا شیشہ دل خاطر اغیار نہیں

گو حیاتِ ابدی ہو وہ نفس ہے بیکار
جس نفس میں خلش شوق کا آزار نہیں

پاس ہیں وہ مگر اُٹھنے نہیں دیتے پردہ
جا گزیں دلمیں ہیں آنکھوں میں نمودار نہیں

ہو چکی چارہ گری کرنی ہے ماتم داری
آج پہلو میں صدا ہے دل بیمار نہیں

ذکر کرتے ہیں ترا خلق تماشائی ہے
ورنہ دیوانوں سے کچھ رونق بازار نہیں

گھر سے اچھا ہے بیاباں دل وحشی لیکن
سر شوریدہ کے ٹکرانے کو دیوار نہیں

دل سودا زدہ ہے ایک متاع کاسد
مفت دیتا ہوں مگر کوئی خریدار نہیں

کہتے ہیں سرزنش غیر سے مرتے کیوں ہو
بیوفا لفظ ہے خنجر نہیں تلوار نہیں

۱۲

عشق میں خیر نہیں لیکے زکی کی یارب
اسنے وہ کام کیا ہے جو سزاوار نہیں

۱۴

غم و نشاط کی تاثیر کس بیاں میں نہیں
اثر نہیں ہے تو بیری ہی داستاں میں نہیں

عیاں مرے دلِ نالاں کا غم فغاں میں نہیں
یہ وہ جرس ہے کہ شور اسکا کارواں میں نہیں

مرے سخن میں اثر ہے حرارتِ دل کا
مثالِ شمع کوئی شعلہ گو زباں میں نہیں

کہاں وہ دردِ خموشی وہ غنچہ وار کہاں
وہ کاوشیں نہیں وہ خونِ دل دہاں میں نہیں

نہیں رہے دلِ سوزاں کے ٹکڑے شاید
بہار پہلی سی آہِ شرر فشاں میں نہیں

یہ مٹ نہ جائے کہیں نقشِ آب کی مانند
کہ تاب موجِ نفس جسمِ ناتواں میں نہیں

دکھائیگی مجھے حیرت اب اور کیا یارب
وہ بات کیا ہے کہ جو جلوہ بتاں میں نہیں

تمہارے دیکھنے کو یہ نگاہیں پھیلی ہیں
شعاعِ مہر کو کچھ جستجو جہاں میں نہیں

بر آئے جس سے مری حسرتِ جواں کی
خدنگ وہ فلکِ پیر کی کماں میں نہیں

یہ وہم ہے کہ یہ تنکے قفس نہ ہو جائیں
کشودِ خاطرِ وابستہ آشیاں میں نہیں

گذر رہی ہے جو دل پر کہوں تو کس سے کہوں
وہ بات سُن سکے یہ تاب رازداں میں نہیں

دہن سے نکلے کھلا مجکو راز ہیم و امید
وہ بات کر نہ سکے میری بیکسی کہ نکلے ہاں میں نہیں

غضب ہجوم بلا کا ہے ڈر کے مارے میرے
ٹھہر نا سا یہ بھی تیرا مرے مکاں میں نہیں

یہ وہم جانے وہ دیں وہ کس کو دل دینگا
خیال میں نہیں یہ بات تو گماں میں نہیں

حیاتِ خضر کشاکش ہے دامِ ہستی کی
فراغ ایک نفس عمرِ جاوداں میں نہیں

نہ کر سکی کوئی کام اپنا آہ بے تاثیر
جگر میں زخم نہیں رخنہ آسماں میں نہیں

| ۱۴ | ہزار حیف کہ جیتے تھے جنکو دیکھ کے ہم<br>ندگی وہ لوگ اب اس کہنہ خاکداں میں نہیں | ۱۳ |
|---|---|---|

خدایا بھر گئے کیوں تھے ہم کچھ ناصبوری میں
گھٹا جاتا ہے تنگی سے دلِ رنجور سینے میں

فروغ شعلۂ داغ جگر سے محو حیرت ہوں — فروزاں ہو گئی گویا کہ شمع طور سینے میں
گل نرگس نہیں مستوں کی تربت پر گریہ ہے — کہ ہیں زخم نگاہ ساقی مخمور سینے میں
میسر جو نہو صہبا پئیں گے خون دل اپنا — یہ ہمنے تاک رکھی ہے مئے انگور سینے میں
یہ کچھ بے اختیاری ہے تو کیا ہو اختیار اسکا — قیامت شور اٹھاتا ہے دل مجبور سینے میں
اسی سے ہر نفس قطع و برید زندگانی ہے — دم انساں بنایا ہے دم ساطور سینے میں
جراحت کوئی مجمر ہے کہ ہو جاتا ہے خاکستر — بھرے جاؤں کہاں تک مرہم کافور سینے میں
رہے تا وقت مرگ آباد مثل گل سبو گرد و نو — بتوں کی شکل آنکھوں میں خیال حور سینے میں
نگہ سے کسکی ہے سراپا یہ اندوہ پذیرائی — کہ مثل مست رہتی ہے وفا مغرور سینے میں
محبت کے سبب سے یہ عجب ہنگامہ برپا ہے — ہجوم شوق خاطر میں غم موفور سینے میں
بحال بیخودی وہ کہہ رہا ہوں جو نہ کہنا تھا — شراب تند ہے یا معنی مستور سینے میں
تم اس رفتار حشر انگیز سے آتے ہو ڈرتا ہوں — مبادا آرزو سے مردہ ہو محشور سینے میں
ید بیضا میں جز اعجاز موسی کوئی کیا سمجھا — وہ مجھسے پوچھ جو کچھ ہے تری پرنور سینے میں

| ۱۳ | زکی تیر حوادث مثل باراں کیا برستے ہیں<br>بنایا نیش غم نے خانۂ زنبور سینے میں | ۱۴ |
|---|---|---|

ہمنے کاٹی ہے شب غم نالہ و فریاد میں — وائے گر ہوں یہ نفس بھی زیست کی تعداد میں
خون یہ مجھ بیگنہ کا تھا کہ وقت بازپرس — ہو گیا طوق اسیری گردن جلاد میں
بیہاں کی صورت نہ گردن کو اسکے کہتے تھے عدم — ہے عدم میں بھی یہ جھگڑا مانی و بہزاد میں
ہم تو خوگر ظلم کے ہیں رحم کب درکار ہے — لطف کرتے ہو تو گنتے ہیں اسے بیداد میں
دمبدم ہوتا ہے حاصل زخم تازہ داغ نو — یہ ہے سرمایہ ہمارا عالم ایجاد میں

شکوے سے تیرے کبھی خالی نہ رکھتا تھا اُسے — جا گزیں غم ہو گیا کیونکر دلِ ناشاد میں

مرگ عاشق ہی نہیں ہے انتہائے ظلم عشق — جانِ شیریں بھی گئی آخر غمِ فرہاد میں

بید بے برگ و ثمر کو کچھ نہیں خوف خزاں — ہیم ہجراں کیا ہو میری خاطر آزاد میں

ہو کے شامل میرے دود دل نے کی اسکی مدد — پائداری ورنہ کیا تھی چرخ بے بنیاد میں

مخزن داغ محبت ہے دل ویراں مرا — گنج زر کس کو ملا ہے خانۂ آباد میں

بیٹھنے دیتی نہ وحشت کوئے جاناں میں مجھے — ناتوانی تھی مگر ثابت قدم امداد میں

کس کو لے آئی اجل یارب سوئے نخچیر گاہ — داغ کسکے خون کا ہے دامنِ صیاد میں

۱۵

اے ذکی بھولو بتوں کو تم کرو ذکرِ خدا
کوئی دم ایسا بھی گذرا ہے تمہاری یاد میں

۱۶

حق محبت عزیز اور ادا کیا کریں — اب ہیں بیمار غم میری دوا کیا کریں

تم کو ستمگر کہیں اور برا کیا کریں — اُسکے سوا کیا کہیں اسکے سوا کیا کریں

اُنکو مذاقِ ستم عذر جفا کیا کریں — خو ہمیں تسلیم کی اس کا گلہ کیا کریں

عشق بتاں چھوڑ دیں اُسے جو اچھا ملے — حور جناں کے لئے ترک وفا کیا کریں

کہتے ہیں وہ لیکے دل تجھسے کریں کیا سلوک — شکلِ تلافی کوئی تو ہی بتا کیا کریں

جب نہ کرو وعدہ بھی ہجر میں تم میری جاں — وجہ تسلی ہو کیا دل سے کہا کیا کریں

ٹھیرے نہ فریاد بھی جرم کہیں دیکھئے — یہ بت بیداد گر روز جزا کیا کریں

لائیں اُنہیں کس طرح تا کہ جنازہ اُٹھے — ہیں متحیر مرے اہلِ عزا کیا کریں

سایہ جو درکار ہو جمع ہے دودِ فغاں — تیری گلی کے گدا ظلِ ہما کیا کریں

بزم کو بے خود کیا جلوہ نے اب دیکھئے — چشم و نگہ کیا کریں ناز و ادا کیا کریں

طائر دل زلف سے جو نہ چھٹے خوب ہے
چھٹکے نہیں بال و پر اُسکو رہا کیا کریں

خاک نشیں ہونے کو خلق ہوئی سایہ دار
گلشن ہستی میں ہم نشو و نما کیا کریں

ایک رونے میں ہیں لاکھ طرح کے بناؤ
جس سے وہ ہوں غضب ایسی خطا کیا کریں

مرغ سحر بول اُٹھا وصل کی شب ہو چکی
دانہ ہوئے آپ کے بند قبا کیا کریں

عشق میں بدنام میں حُسن میں مشہور تم
چرچے یہ کیونکر نہوں پھر خدا کیا کریں

۱۶

زیست تری بدمزہ مرگ تری ناگوار
تیرے لئے اے زکی دوست دعا کیا کریں

۱۶

پھر بے حجاب دیکھوں بت شرمگیں کو میں
یارب ترس گیا نگہ دل نشیں کو میں

یہ بھی ہے ناز کی جسے کہتے ہیں لاغری
دل سے پسند وہ مجھے اُس نازنیں کو میں

کہدی بنا کے بات کہ وہ مجھکو دیکھ لیں
محفل میں ڈھونڈھتا ہوں سخن آفریں کو میں

سجدے کرونگا نقش قدم پر ترے یونہیں
داغ وفا بناؤنگا داغ جبیں کو میں

سوز جگر ہے نبض میں ڈرتا ہوں جل نہ جائے
کرتا ہوں آب چشم سے تر آستیں کو میں

کہتا ہوں اُسکا جلوہ رہے دل میں استوار
مہماں سمجھ رہا ہوں خدایا مکیں کو میں

یہ کس کی جستجو نے سراسیمہ کر دیا
بھول آیا راہ شوق میں دنیا و دیں کو میں

ناکام وصل یار ہوں مرنے سے شاد ہوں
سم جانتا ہوں اپنے لئے انگبیں کو میں

اللہ رے بیکسی نہ گئی گوش یار تک
رہتا ہوں سنکے آپ ہی آہ حزیں کو میں

دشمن کو بھی نکالا مرے ساتھ بزم سے
دونگا دعائے خیر رقیب لعیں کو میں

غافل ترے خیال میں ہے خوابگاہ ناز
پُر دیکھتا ہوں لاشوں سے مہد زمیں کو میں

آکر جو وہ بھی کشمکش نزع دیکھ لیں
سمجھونگا جان فزا نفس واپسیں کو میں

| | |
|---|---|
| دامن تھا اُنکا ہاتھ میں صبح شبِ وصال | کیونکر سنبھالتا دل اندوہگیں کو میں |
| اس آئینہ میں تیرا ہی جلوہ ہے ورنہ کیوں | حیرت سے دیکھتا رہوں ماہ مبیں کو میں |
| اے گریہ لختِ دل کو عبث رائگاں نکر | دیتا ہوں اُسکے نام سے زیب آستیں کو میں |

۱۷

مقصود ہے زکی اُسی آرام جاں کا ذکر
سمجھا ہوں ہم کلامی روح الامیں کو میں

۱۵

| | |
|---|---|
| مایوس ہوں اثر سے تو فریاد کیا کروں | وہ سُنتے ہی نہیں دل ناشاد کیا کروں |
| ایسا مٹا کہ خاک بھی باقی نہیں رہی | اپنے کو راہ شوق میں برباد کیا کروں |
| ہوتی ہے جب ستم کی تغافل سے آرزو | پھر اپنے منہ سے شکوے بیداد کیا کروں |
| میں دیکھتا ہوں اُس چمنِ حُسن کی بہار | ذوق نظر نہیں گل و شمشاد کیا کروں |
| لاؤں نئے نئے جگر و دل کہاں سے روز | تو ہی بتا کہ اے ستم ایجاد کیا کروں |
| حیرت سے شش جہت نگراں خموش ہوں | ہر دم جو سامنے ہو اُسے یاد کیا کروں |
| غم کا ہے یہ ہجوم کہ ہے تلخ زندگی | شیریں کا رنج ماتم فرہاد کیا کروں |
| مجکو ہی جب گراں سر شوریدہ ہو گیا | حیراں ہوں صرف ہدیہ جلاد کیا کروں |
| میں ہمکنار دوست ہوں کیونکر ہے یہ شکل | زندہ نہیں ہیں مانی و بہزاد کیا کروں |
| دل کو ستم عزیز بتوں کا جفا پسند | بہر خدا بتاؤ کہ فریاد کیا کروں |
| گھر کو بنا بنا کے لٹایا ہے بار بار | وحشت اگر یہی ہے تو آباد کیا کروں |
| آزاد کیوں رہا نہوا میں اسیر کیوں | دل میں ہے داغ حسرت صیاد کیا کروں |

قطعہ

| | |
|---|---|
| دیکھا مجھے قفس میں تو کہتے ہیں ناز سے | ہے ہے علاج رنج خداداد کیا کروں |

یہ حال ہے کہ طاقت پرواز ہی نہیں / اس ناتواں اسیر کو آزاد کیا کروں

| ۱۸ | تعمیر قصر و کاخ زکی خوشنما سہی<br>پیش نظر ہے سستی بنیاد کیا کروں | ۱۱ |
|---|---|---|

مجکو اشکوں نے ڈبویا ہمہ تن پانی میں / صورت مردم دیدہ ہے وطن پانی میں

کھول کر سینہ در رخ آئے تھے وہ کیا سرآب / تھا ہجوم گل و شمشاد و سمن پانی میں

غرق ہونے سے بجھی آتش وعدہ لیکن / نہ مٹے ہجر کے کچھ رنج و محن پانی میں

تھی خرابی مجھے آتا جو خیال گریہ / ڈوبتا مثل صدف چرخ کہن پانی میں

کچھ تو اسرار ہے دیوانگی موج میں بھی / زلف خوباں ہے مگر سایہ فگن پانی میں

رشک سے ہے در ناسفتہ صدف میں بیتاب / ڈالو کیوں بہر خدا عکس دہن پانی میں

آگ اگر دست حنائی سے لگائی تم نے / دھو کے ہم زخم دکھاتے ہیں چمن پانی میں

سیر کیا سیر لب جو سے ہوں ہم دیکھتے ہیں / اسکی رفتار کا بے ساختہ پن پانی میں

اللہ اللہ رے طراوت تری حسن شاداب / تر نظر آنے لگا سیب ذقن پانی میں

آبرو سے ہی گیا تیرا غریق بیکس / کف دریا نے دیا اسکو کفن پانی میں

| ۱۹ | نظم امواج کو دیکھ اور صدائے موزوں<br>ہاں موثر ہے زکی ذوق سخن پانی میں | ۱۶ |
|---|---|---|

اس تکلف میں وہ لطف مئے گلفام کہاں / میرا انکار کہاں آپکا ابرام کہاں

آگئی کام مری گوشہ نشینی آخر / پوچھتے ہیں وہ کہ رہتا ہے وہ گمنام کہاں

لحد تنگ ہوئی منزل اول دیکھوں / آگے لیجائے مجھے گردش ایام کہاں

دل سودہ زدہ گیسوئے مسلسل میں پھنسا / سچ ہے دیوانہ کو اندیشۂ انجام کہاں

ہر قدم پر روش اشک گرا جاتا ہوں
اس تمنا میں کہ لے دست کرم تھام کہاں

درد و غم کا ہی عبث شکوہ خدا سے ایدل
جب وہ بت ہی نہو آرام تو آرام کہاں

بات بھی کوئی کہ قاصد طلب جاں ہے تجھے
اُسنے بھیجا ہے تجھے وصل کا پیغام کہاں

چشم فیاض سے رکھتے ہیں امید ساغر
جائیں ساقی ترے زنداں مئے آشام کہاں

آج محشر میں بھی ہے طول بیاں کا شکوہ
آپ پھر سُنتے مرے حسرت و آلام کہاں

خشک ہیں دامن دشت و جبل ای چشم ابھی
موج دریا کو دیا اشک نے الزام کہاں

کیا بُرا تھا شب غم داغ جگر لیکن وہ
سیر مہتاب کو آتے ہیں سر بام کہاں

رگ و پے ضعف سے زنجیر گراں ہیں صیاد
یہ تن زار کہاں کشمکش دام کہاں

ہم بھی زاہد یونہیں کہدینگے تمہیں کوثر پر
وجہ تسکین جگر ہیں قدح و جام کہاں

**قطعہ**

ہر نفس شوق وطن میں ہے دم بازپسیں
ضعف سے دیکھئے پہنچاؤں میں ناکام کہاں

ہم سفر روز مرے کہتے ہیں دیکھیں یارب
یہ چراغ سحری پہنچے سر شام کہاں

| ۲۰ | خوار و رسوا ہے ترکی عشق بتاں میں کیسا<br>ہائے کم بخت گئی غیرت اسلام کہاں | ۱۶ |
|---|---|---|

بھول جانا ہم کو ربط اغیار کا اچھا نہیں
یاد رکھنا شیوہ یہ آزار کا اچھا نہیں

دیکھ لے تو بھی تو آخر اے مسیحائے زماں
حال کہتے ہیں ترے بیمار کا اچھا نہیں

ارتکاب کفر ہے کھینچو تو اے دست جنوں
ٹوٹ جانا رشتۂ زنار کا اچھا نہیں

پھر کہاں جائینگے یارب بادہ نوشاں خراب
بیٹھنا میخانہ کی دیوار کا اچھا نہیں

سر پٹک گھٹ گھٹ کے آخر دل کو سودا ہو گیا
ضبط کرنا حسرت دیدار کا اچھا نہیں

ہے شب غم کس قدر ذوق تماشائے بلا
بند ہونا دیدۂ بیدار کا اچھا نہیں

کیوں نگاہ قہر کرتے ہو دل رنجور پہ
بے کسوں پر کھینچنا تلوار کا اچھا نہیں

جان ہے آنکھوں میں ترے عاشق مشتاق کی
اب چھپانا روئے پرانوار کا اچھا نہیں

ای دل ناداں ہے یہ بند بلا دام فریب۔
یوں لپٹنا طرۂ طرار کا اچھا نہیں

اور کیا ہوگا گلوں کے منہ سے رنگ اڑتا نہیں
یہ تو شیون بلبل گلزار کا اچھا نہیں

سنتے آئے ہو کہ ہوتی ہیں یہ باتیں دل خراش
ہیں تو کیا قصہ مرے غمخوار کا اچھا نہیں

چشم پرخوں بن گیا آخر دہان زخم دل
بوسہ لینا لب سوفار کا اچھا نہیں

ہوتی ہے دل پر نگاہ چشم میگوں بار بار
دور پیہم ساغر سرشار کا اچھا نہیں

ایک ان کو سن لیجیگا برپا قیامت ہو گئی
یہ طریقہ آپ کی رفتار کا اچھا نہیں

حیف دشمن اور تم سے محو ذوق التفات
یہ اثر تو جادوے گفتار کا اچھا نہیں

۲۱

فکر دنیا ہے کبھی اندیشۂ عقبیٰ کبھی۔
اے زکی یوں بھول جانا یار کا اچھا نہیں

۱۳

ہم کام اس وجود سے بن کر غبار لیں
ہوں خاک ہی تو بوسۂ پائے نگار لیں

رخ کی ترے بلائیں جو پروانہ وار لیں
کیا دور ہے کہ انکو یہ زلفیں ہی مار لیں

شوخی سے باز آئیں اگر وہ تپش سے یہ
تصویر انکی دل میں ہم اپنے اتار لیں

کچھ ایسے تنگ ہیں غم دل سے کہ جی میں ہے ہم
کہتے ہیں دل کو دیکے غم روزگار لیں

چشم بتاں میں پنجۂ مژگاں ہے یہ راز
لینا ہو خون دل تو بطرز فشار لیں

پہلو وہ کونسا ہے تجھے جس سے آئے چین
کروٹ ہم اب کدھر کو دل بیقرار لیں

جب ہم نے اپنی خانہ خرابی ہی کی قبول
گھر کیوں نہ زیر سایۂ دیوار یار لیں

سر پر اڑائیں کیا جو نہ روئے زمیں سے ہم
انبوہ خاک تو وہ خاشاک و خار لیں

ہم اپنی بیدلی سے ہیں بے برگ بے نوا
ہو ایک دل تو عشق کے جھگڑے ہزار لیں

ناصح قمار عشق کو ہم چھوڑ دینگے آپ
باقی ہے ایک جان ذرا اسکو ہار لیں

مجھسے ہیں نامراد زیادہ جہاں ہیں
اہل ہوس کہ جو غم ناپائدار لیں -

چھیڑو نہ ایک بوسہ میں بھرتا ہی جی تو کب
جان اور اب کہاں ہے کہ جو بار بار لیں

| ۲۲ | ہم گن تو ہیں زندگی شب غم کی صعوبتیں<br>جو دام حق سے فرصت روز شمار لیں | ۱۳ |
|---|---|---|

صلح کرنے کو وہ جب آتے ہیں لڑ جاتے ہیں
کام اپنے یونہیں بن بن کے بگڑ جاتے ہیں

انکو کیا ہی کہ غم اپنا ہیں کسی سے نہ کہوں
اسی حیلے سے مگر مجھ سے بگڑ جاتے ہیں

انکی رنجش کا کریں شکوہ ہمارا کیا مونہہ
بوسہ لینے کے لئے ہم بھی تو اڑ جاتے ہیں

گھر جو ویران ہوا اپنا تعجب کیا ہے
نالۂ درد سے تو شہر اُجڑ جاتے ہیں

شانہ سے ہوتی ہے ژولیدگی دل افزوں
زلف خمدار میں بل اور بھی پڑ جاتے ہیں

دیکھکر اس بت آزادہ روش کے قد کو
سرو گلزار بھی حیرت سے اکڑ جاتے ہیں

یہ نئی چھیڑ نکالی ہے کہ چلتے چلتے -
میرے سینہ سے وہ خنجر کو رگڑ جاتے ہیں

سیل گریہ کی ہو تاثیر تو اغیار ابھی
شجر نو کی طرح اُس سے اُکھڑ جاتے ہیں

بیوفا کہتے ہیں کیوں لوگ بتوں کو یارب
وہ تو غیروں کے لئے مجھسے بگڑ جاتے ہیں

ایک تو وادی وحشت ہی نہایت پرہول
طرفہ یہ حضرت دل مجھسے بچھڑ جاتے ہیں

گلشن حسن کی کیا بات یہی اور بہار
جب حسیں ہنستے ہیں پھول سے جھڑ جاتے ہیں

جب کسی شکل سے تسکین نہیں ہوتی دل کو
تیری دیوار سے ہم سینہ رگڑ جاتے ہیں

| ۲۳ | اے زکی فکر و غم اتنا بھی نہ رکھ دل میں کہ یہ<br>دل عاشق میں یونہیں جلکے پکڑ جاتے ہیں | ۱۷ |
|---|---|---|

تغافل نا نہ ہے اُسکے گماں میں
شکایت شکوہ ہے میرے بیاں میں

ملی راحت مجھے نزع رواں میں
تری شوخی تھی مرگ ناگہاں میں

وہاں اُڑتے ہیں سر شاید نہاں ہے
دم تیغ اُسکے سنگ آستاں میں

قیامت ہے کہ دل جو پائے تسکیں
تری خو کم نگاہی امتحاں میں

ودیعت میں نے رکھا بیکسی کو
پس مردن غبار ناتواں میں

وہ لے لیں دل تو میں چھُٹ جاؤں غم سے
کمال مصلحت ہے اس زیاں میں

اسی اک رمز کے ہیں مختلف نام
کمر میں نازکی تنگی دہاں میں

رہائی ہے مری ننگ اسیری
کہ زندہ ہوں قفس سے آشیاں میں

ترے غم میں بنا ہوں شکل تصویر
نہ دم تن میں نہ گویائی زباں میں

اسیر زلف خوباں خضر بھی ہیں
مجھے ہے یہ عمر جاوداں میں

گئی مر کر ہی دل کی بے قراری
ملا آرام دل آزار جاں میں

رہینگے اب خدائی میں بتوں کی
بہت گزری ہے دور آسماں میں

فلک کو انجم رخشاں مبارک
مجھے داغ جگر اپنے مکاں میں

کہوں میں بار بار اپنی حکایت
اثر ہے کچھ تو در رازداں میں

مری ہستی بھی ہے وہ لفظ موہوم
کہ ہے اُسکے دہان بے نشاں میں

ہمیں تھی جستجوے گنج معنی ۔
وگرنہ کام کیا اس خاکداں میں

زکی پیچھے شاید رہ گیا آج ۔

بجا کہتے ہو اعدائے وفا ہیں -
تمہارے ملنے میرے مدعا ہیں

نہیں ہیں نام کو ہیں ہم بھی کیا ہیں
شکست حال کی گویا صدا ہیں

کسی سے کیوں ملیں بے مثل ہیں وہ
ستم اُسپر یہ ہے ناآشنا ہیں

ہوئے دلبر تو یہ بیگانگی کیا
مگر وہ بھی کسی پر مبتلا ہیں -

تبسم پر بکے گا ہے نگہ پر
ہمارے جان و دل بھی بے بہا ہیں

ترے در پر نہونگے جب مٹیں گے
ہم آخر یادگار نقش پا ہیں

انہیں کیا ربط ہی نیکوں سے دیکھیں
برائے چندے ہم بھی پارسا ہیں

جلاؤ مار ڈالو نام ثبت ہے -
بشر کیا خاک سمجھے آپ کیا ہیں

تعالی اللہ جناب عشق کی شان
ہمارے مقتدا ہیں پیشوا ہیں

ہوئے گم اوج پرواز فنا ہیں
ترے جانباز ہم بال ہما ہیں

ہوئی عادت سے ناکامی طبیعت
ملیں بھی وہ تو کہتا ہوں جدا ہیں

کہاں ہے حسرت ذوق تپیدن
دل بسمل وہ خنجر آزما ہیں -

تری دیوار کا سبزہ ہوا خشک
نہ کہنا پھر کہ نالے نارسا ہیں -

کہوں پھر کہکے ہوں خود ہی پشیماں
مرے مطلب وہ لفظ ناروا ہیں

بڑھا ذوق اسیری جب انہوں نے
کہا کہدو کہ اب سے یہ رہا ہیں

کھلے گا حشر کو کس نے لیا دل
مرے شاہد ترے ناز و ادا ہیں

نہیں کھلتا کسی سے ان کا عقدہ
مگر گوہر ترے بند قبا ہیں

مرے غم سننے سے آپ ہی کیوں شرم
ترے ملنے کی یہ بھی کیا دعا ہیں

| | |
|---|---|
| ادھر دیکھو نہ دیکھو تم سے کیا ضد | بھلا سمجھو نہ سمجھو ہم فدا ہیں |
| حسیں مرتے ہیں انکی صورتوں سے | جو سچ پوچھو تو عاشق بھی بلا ہیں |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵ | جنوں میں گھر تو لٹتا ہے زکی کا<br>مگر حضرت گئے صحرا کو یا ہیں | ۱۳ |

| | |
|---|---|
| ہم جو نازِ بتاں اٹھاتے ہیں | ستم آسماں اٹھاتے ہیں |
| کسی پردہ نشیں پہ مرتے ہیں | درد و رنج نہاں اٹھاتے ہیں |
| ایک سودائے وصل یار میں ہم | کیسے کیسے زیاں اٹھاتے ہیں |
| میں دل اہل بزم پر ہوں غبار | بیٹھتا ہوں جہاں اٹھاتے ہیں |
| نہ رہی باغ میں وہ آب و ہوا | ہم بھی اب آشیاں اٹھاتے ہیں |
| کیا سہے گا کوئی تمہارے ظلم | ایک ہم سخت جاں اٹھاتے ہیں |
| وہ بٹھاتے بھی ہیں جو مہر سے پاس | ہو کے نامہرباں اٹھاتے ہیں |
| حرف ہستی غلط ہے اہلِ نظر | دل سے اسکا نشاں اٹھاتے ہیں |
| مرکے چھُٹ جاتے ہاں تونے خضر | کیوں غمِ جاوداں اٹھاتے ہیں |
| وہ بھی اہل وفا کو دیکھتے ہیں | خنجر خوں فشاں اٹھاتے ہیں |
| اپنا دل اپنے بت پہ ناصح کون | جو ہم انکے ہاں اٹھاتے ہیں |
| روز ہوتا ہے قتل کا وعدہ | آپ لطف زباں اٹھاتے ہیں |

آگیا پھر زکی نشانے پر
پھر وہ تیر و کماں اٹھاتے ہیں

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ردیف واو | ۱۷ |

نہ جانے دیگا زندہ جانب بیت الحزن ہمکو
تری دیوار کا سایہ ہے تیغ راہزن ہمکو

تلاش یار میں ہے ہر قدم سیر چمن ہمکو
گل صحرائے غربت ہوگیا داغ وطن ہمکو

تسلی جاں کرینگے نذر شرم بے نوائی سے
وداع یار ہے گویا وداع راہزن ہم کو

نہ بھیجے جو نسیم تازہ ہر دم مبدء فیاض
نیا ہو تم حباب آسا دل پیرہن ہمکو

رہا کرتی ہے پیش چشم صورت خواب راحت کی
کفن ہے قبر میں آئینہ صبح وطن ہم کو

تہی دست تمنا رہ گیا جیب ہوس خالی
تحیر تھا تماشائے بتان سیمتن ہم کو

اسیری سے نہ چھٹنے پائے تا انجام عمر آخر
بلائے جاں ہوئی زنجیر زلف پرشکن ہمکو

اسیکے نور کا ہر شے میں جلوہ غافلو دیکھو
زبان حال سے کہتی ہے شمع انجمن ہمکو

یہ برق خرمن ہستی ہے کیا معلوم تھا ہمدم
جلاتا ہے ہمارا نالۂ آتش فگن ہم کو

پس مردن ترا جلوہ فروغ چشم حیراں ہے
صدف آسا در مقصد ملا زیر کفن ہم کو

بتائے صلح عشق و حسن باہم ہے مبارک ہو
ہماری سادگی تمکو تمہارا بانکپن ہم کو

کبھی انداز جاں بخشی کبھی طرز ستمگاری
دکھاتی ہے غضب نیرنگ چشم سحر فن ہمکو

نیاز عشق و ناز حسن کے جوہر دکھاتے ہیں
ملا آئینہ ایجاد ربط جان و تن ہم کو

بیاض چہرۂ روشن صباح زندگانی ہے
صفائی عارض سادہ بہار یاسمن ہم کو

طبیعت کیوں ہوئی نازک اگر عاشق بنایا تھا
دیا ہوتا دل مجنوں دماغ کوہکن ہم کو

ہجوم شوق کا پایاں تھا نامی کہ خاموشی
دم عرض تمنا ہوگئی مہر دہن ہم کو

| ۲ | زکی اوج معانی پر ہے اب پرواز اندیشہ<br>اڑاتا ہے عروج نشۂ ذوق سخن ہمکو | ۱۵ |
| --- | --- | --- |

گل ہے وہ رنگ محبت جسکی آب و گل میں ہو
سینہ ہو صد چاک داغ نامرادی دل میں ہو

جو ہر تن میں ہے یارب راحت روح و دل
کاش دم کی وہ روانی خنجر قاتل میں ہو

بدگمانی یار کے حق میں دل مہجور حیف
وہ خدا ناکردہ کیوں اغیار کی محفل میں ہو

دیکھیں تو اے عشق اسکا دل ادھر کھنچنے لگے
ایسی کچھ تاثیر جذب خاطر مائل میں ہو

ہجر میں ہیں جاں بلب اس بے نیازی تا کجے
رحم کے قابل ہیں وہ جو ایسی مشکل میں ہو

پوچھیے مجھ سے یوں اشک غم اللہ رے حسن قبول
ذہن سلطاں میں ہے جو ذہن سائل میں ہو

دونو آنکھیں مل گئے دو ٹکڑے اگر تو بیں نہیں
ایسے منظور نظر کیوں ہے کہ گویا دل میں ہو

شاد غم نے چشم گریاں دی دل وحشی دیا
تا اتباع تلازم وادی مرے حاصل میں ہو

حیف ہے تجکو ہو شیون وضع تمکیں کے خلاف
کوئی انداز تپش ایسا ترے بسمل میں ہو

قیس وجد ذوق میں ہے محو صد نیرنگ عشق
لیلے لیلے کہہ رہا ہے اور تم محمل میں ہو

پردہ کش شوخی ہے یہ وہ ہے لباس سادگی
مہر تاباں میں ہو تم تم ہی مہ کامل میں ہو

دل فریبی میں ہے یکتا جادوے چشم بتاں
یہ معلم ہو تو تعلیم فسوں بابل میں ہو

جاں فزائی سنتے ہیں مدت سے اعجاز مسیح
ہو نہ ہو یہ بھی ادائے شوخ اس قاتل میں ہو

خلوت باہم کہاں جبتک رہی شکل حجاب
چشم و دل میں بھی اگر ہو پردہ حائل میں ہو

| ۳ | سر پر آئی صبح پیری یعنی شام زندگی —<br>تم ز کی سرگشتہ ابتک حسرت منزل میں ہو | ۱۸ |
|---|---|---|

نہ کہیے خیرہ جو کچھ ہو تو انفعال بھی ہو
خدا گواہ کسی کا اگر خیال بھی ہو

بسان شمع سر ذوق عرض حال بھی ہو
زباں ہلانے کی اس بزم میں مجال بھی ہو

زمیں کو نقش ملے اسکے نعل توسن کے
فلک کو ناز عبث ہے اگر ہلال بھی ہو

وہ کیا حیات ہے کیا لطف زندگی جسمیں
غم فراق بھی ہو حسرت وصال بھی ہو

فروغ مہر ملے دل کو نورِ بدر ملے
اگر نصیب میں ہے داغ تو کمال بھی ہو

وہ سرگراں ہی رہیں گے طریق تمکیں سے
رہِ وفا میں اگر کوئی پائمال بھی ہو

وفا شعار ہو تم اور بے وفا ہیں ہوں
چلو یونہیں سہی جھگڑے کا انفصال بھی ہو

عبث ہے بزم میں امید بسط خاطر کی
نشاط کیا ہو جہاں غیر بد سگال بھی ہو

کبھی نہ چھوڑینگے اس وضع التفات کو ہم
تمہاری طرز تغافل سے گو ملال بھی ہو

ہم اسکی راہ میں بیٹھے ہیں نقش پا کی طرح
قدم اٹھائیں تو لغزش کا احتمال بھی ہو

ہزار بار جنوں میں کروں گریباں چاک
فلک کے ہاتھ سے اتنا فراغ حال بھی ہو

دل حزیں کو مرے دیوے وہ دلربا یارب
کہ جس میں مہر و محبت بھی ہو جمال بھی ہو

ہم اسکے وصل کے دن اپنی دم سے گنتے ہیں
یہ وہ حساب نہیں جسمیں ماہ و سال بھی ہو

سمجھ لیا اُسے عجز خیال سے بے مثل
نظیر ڈھونڈھیں نظر میں اگر مثال بھی ہو

ہجوم بیکسی شوق سے ہے چپ ناچار
گدا کو تیرے کہیں طاقت سوال بھی ہو

تمہارے ابرو و عارض کا یہ تماشا ہے
کہ ایک وقت میں ہو بدر بھی ہلال بھی ہو

جگر کا داغ کہیں مہر نیم روز نہ ہو
کمال خاک ہوا وہ جسے زوال بھی ہو

زکی شباب گیا اب کہاں کہ خاطر میں
اُمنگ بھی ہو عناصر میں اعتدال بھی ہو

نہو جو شیشہ نہ ہو ساغر و شراب تو ہو
بغل میں دل نہوا آنکھوں میں خون ناب تو ہو

بغل میں کوئی ہو تسکین اضطراب تو ہو
وہ مست ناز نہو یہ دل خراب تو ہو۔

نمود شعلہ ہو ذات اپنی نقش آب تو ہو
بقائے شمع تو ہو ہستی حباب تو ہو

وہ جانفزا لب نازک وہ بوسۂ شیریں
حیات خضر سہی کوئی کامیاب تو ہو

اثر ہے آتش غم کا فنائے ہر موجود
وگرنہ سینہ میں دل کی جگہ کباب تو ہو

عدو بھی یاد کرینگے شب وصال کے لطف
وہ دن تو آئے زمانہ کو انقلاب تو ہو

خموش ہو گئے کیوں عرض شوق وصال پر آپ
نہ ہو قبول تمنا مگر جواب تو ہو

وہ شوخ وعدہ فراموش بخت خوابیدہ
نصیب خواب کہاں ہے خیال خواب تو ہو

بہار رنگ رخ لالہ گوں نظر آئے
خدا کرے کہ کوئی صورت عتاب تو ہو

ہوا قصور اگر زہرہ وش کہا میں نے
تم آفتاب تو ہو اور ماہتاب تو ہو

کرم دریغ نہ فرما وہ تربیت فرما
کہ قطرہ بحر تو ہو ذرہ آفتاب تو ہو

جو سوز ناز نہ ہو خاک ناتواں میں تو ہو
روانی نفس باد و موج آب تو ہو

کہوں گا حال دل بے قرار سر تا سر
وہ وقت آنے دو وہ مجھ سے بے حجاب تو ہو

عدو کی بزم میں کیوں سادگی سے جاتے ہو
کچھ اور صورت تزئیں نہ ہو نقاب تو ہو

نہ ملئے گا شب آدینہ وعدہ تو کیجے
عذاب دور نہ ہو خفت عذاب تو ہو

قریب جذب محبت میں کاش آ جائے
کسی طرح دل مضطر کو صبر و تاب تو ہو

| ۱۴ | زکی نہ بھول جوانی کو عہد پیری میں<br>اگر شباب نہ ہو حسرت شباب تو ہو | ۵ |
|---|---|---|

اے بتو حرف غلط سمجھے تھے کیا تم مجھکو
لوح ہستی سے کیا دیکھتے ہی گم مجھکو

اسکے کوچہ سے نکلکر خرد و ہوش کہاں
اور دیوانہ کئے دیتے ہیں مردم مجھکو

ہائے یہ خندہ و چشمک ہیں ادائیں اسکی
چھیڑتے ہیں شب وعدہ مہ و انجم مجھکو

جو تپ وحشت سے رہا میں تمہارے دلمیں
کیا گلہ تم سے اگر بھول گئے تم مجھکو

اشک نکلے ہے ہیں منہ پر غم دل کے آثار
تھا مگر خون رواں رنگ تبسم مجھکو

یوں تری بزم سے نکلا کہ خودی میں نہ رہا — قطرۂ بادہ ہوا دانۂ گندم مجھ کو

قابل فیض گداز آئینہ دل جو ہوا — ہوگیا جوہر معنی سے تلاطم مجھکو

عشرت وصل ہوئی ہے سبب شادی مرگ — خندۂ صبح ملا جائے تبسم مجھکو

میں دم جلوہ بھی نظارہ سے محروم رہوں — اسقدر بے خودی شوق نہ کر گم مجھکو

ساتھ پھرتی ہے کسی کشتہ رفتار کی روح — ہے بجا آپ کے سایہ سے توہم مجھکو

کھل گیا راز کہیں بزم میں حیرت کیوں ہے — نقش دیوار نظر آتے ہیں ہردم مجھکو

حال دل صورت آئینہ ہے چہرے سے عیاں — ہے خموشی میں بھی گویا کہ تکلم مجھکو

دل میں تھا گرد کدورت الم آنکھوں میں ہے اشک — نظر آیا کرۂ خاک سے قلزم مجھکو

| ۱۳ | روسیاہی کا ہے اس خاک سے پردہ مقصود<br>نہیں بے وجہ زنی فکر تیمم مجھکو | ۶ |
|---|---|---|

کھینچو نہ مرے سینہ سے یوں تیر کو دیکھو — بیدل نہ کرو بسمل دلگیر کو دیکھو

میں بزم میں ہوں وہ نہیں پہچانتے مجکو — کام آئی کہاں رنگ کی تغییر کو دیکھو

کرنی ہے اگر صلح تو ہے پاس سخن کیا — مل جاؤ بس اب جانے دو تقریر کو دیکھو

یارو یہ خوشی کیوں ہے اگر نامہ بر آیا — وہ لکھتے ہیں کیا نامہ و تحریر کو دیکھو

بھرتا ہے کہیں ایسی خراشوں سے مرا دل — تکلیف نہ ہو ناخن شمشیر کو دیکھو

عین تہ دل ہی اک سخت بلا میں ہوں گرفتار — زلفیں نہ دکھاؤ مری زنجیر کو دیکھو

ہاں ذبح کرو شوق سے گھبراؤ نہ اتنا — زانو پہ نہ رکھو سر نخچیر کو دیکھو

آتی ہے نسیم سحری بھی تبر افشاں — میرے نفس گرم کی تاثیر کو دیکھو

لب پر ہے یہاں جان وہی آئے نہ قاصد — اُس پیک الموت کی تاخیر کو دیکھو

میں نے جو کہا وصل کا خواب آئے تو ہنسکر
وہ کہتے ہیں اب خواب میں تعبیر کو دیکھو
دیتا ہوں انہیں جان وہ باور نہیں کرتے
ہمت کو مری دیکھئے تقدیر کو دیکھو
اس میں بھی ہیں اُس شوخ کی چتون کی ادائیں
بن بن کے بگڑجاتی ہے تصویر کو دیکھو

۷

اغیار کو یوں حکم نہ دو قتل زکی کا
تم آپ بھی اُس قابل تعذیر کو دیکھو

۱۳

جوش وحشت میں ملی صحبت انساں ہمکو
خضر کو دشت مبارک رہے زنداں ہمکو

جوہر آئینہ ہے ریگ بیاباں ہم کو
اس سے آئینے میں نظر معنی پنہاں ہمکو

جان دیتی نہ ہو کیوں وصل میں آساں ہمکو
کیا شب ہجر میں ہوتا ہے پشیماں ہمکو

تھا بہت بار غم اے اہل عدم اپنے پاس
ضعف لایا ہے مگر بے سروساماں ہمکو

ربط ہم اس سے بھی اندوہ والم میں سر کو
کنج عزلت کے برابر ہے گریباں ہمکو

صفت گل ہمہ تن آگ ہے پیراہن میں
دہن شعلہ نظر آتا ہے داماں ہم کو

ہجر جاناں میں دماغ اتنا کہاں سے لائیں
نکہت گل کئے دیتی ہے پریشاں ہمکو

صورت یار میں اگر شب وعدہ لی جان
جانتا تھا ملک الموت بھی ناداں ہم کو

شور سینہ میں بھرا ہے جسے کہتے ہیں نفس
خلق ہوتے ہی کیا عشق نے نالاں ہم کو

ہاتھ اگر دفن نہ ہوتے تو کفن بچ رہتا
اب تو اُٹھنا ہی پڑا قبر سے عریاں ہمکو

بیم جاں ملکے بتوں سے جو نہ ہوتا تو کیوں
دم رخصت بخدا سونپتا ایماں ہمکو

کثرت حسرت ارماں سے وہ ہنگامہ رہا
ہوگئی روز قیامت شب ہجراں ہمکو

۸

ابتو ہنستے ہیں زکی عشق میں ہم صورت زخم
خون رُلوائینگے آخر لب خنداں ہم کو

۱۰

تم اپنی دیوار میں جو روزن بنا بنا کر بگاڑتے ہو ‏— ہمارے مرغ نظر کا مسکن بنا بنا کر بگاڑتے ہو

اسیر گیسوئے پر شکن کا حریف ہوگا اب اس محن کا — عبث یہ زنجیر و طوق آہن بنا بنا کر بگاڑتے ہو

نہ دیجے زخموں پہ زخم پیہم وگرنہ کیجے نہ فکر مرہم — کہ میرے سینہ کو رشک گلشن بنا بنا کر بگاڑتے ہو

قلم سے ناخواستہ تمہارے ٹپک پڑا حرف لطف تنہا — وگرنہ کیا خط میں یار پر فن بنا بنا کر بگاڑتے ہو

شب وصال اور شغل تزئیں بنانے بیٹھے ہو زلف پر چیں — یہ کھیل طرہ ہی اور ناگن بنا بنا کر بگاڑتے ہو

خدا سے ڈر کر ذرا تو سمجھو کہ تم مرے نقش زندگی کو — ستم کی صورت غضب کی چتون بنا بنا کر بگاڑتے ہو

یہ دل خدا ساز ہی ہمارا کچھ اسمیں شکوہ نہیں تمہارا — تمہیں کہیں کیا کہ شغل من بنا بنا کر بگاڑتے ہو

گلوں سے پوچھو ہو کیوں پریشاں تری کسی ہو جا نہ ویراں — کہ ہر چمن میں نیا نشیمن بنا بنا کر بگاڑتے ہو

تمہارے زیور میں سج کے داخل ہوا ہی زیب سہرا نبی غافل — گہر کو تم زیب گوش و گردن بنا بنا کر بگاڑتے ہو

| ۱۳ | ملا چکے خاک و خوں میں اسکو مگر عداوت ہی اب بھی ہمکو<br>گلی میں اپنی نہ کی کا مدفن بنا بنا کر بگاڑتے ہو | ۹ |
|---|---|---|

لے آئے دم مردن اس رشک مسیحا کو — ہم دیکھتے ہیں اپنے اعجاز تمنا کو

طول اور سیاہی میں ایسی ہی نہ خوشبو میں — اس زلف سے کیونکر دوں نسبت شب یلدا کو

تھا عالم وحشت میں مدت سے جو صحرا گرد — زنجیر بپا لائے آج اس ترے شیدا کو

یہ عشق کہاں کا ہی دشمن دل و جاں کا ہے — کیا کام دیا یارب مجھ بے سر و بے پا کو

بہتر ہے یہیں اسکا انصاف کرو ورنہ — محشر میں بلائیں گے پھر آپکے رسوا کو

آئینہ بنایا ہے اور صورت آئینہ — میرے دل حیراں کو اسکے رخ زیبا کو

حسن اور محبت میں کیا فرق جو یہ ہم ہوں — ہم لخت جگر سمجھے برگ گل رعنا کو

رم دیدگی وحشت ظاہر ہے ان آنکھوں سے — بیگانہ سمجھتا ہے وہ شوخ شناسا کو

یہ جذب محبت تھا اور نہ علاقہ کیا | پیراہن یوسف کو اور دست زلیخا کو
سو بار جیا مر کر دھوکے ہیں قیامت کے | آرام نہیں تیرے مشتاق تماشا کو
اب قاف سے کیا نکلے فرہاد کے ماتم ہیں | پھونکا شرر غم نے بال و پر عنقا کو
آثار حوادث ہیں نیرنگ محبت میں | ہم کو ہے پریشانی آسود کی اعدا کو

۱۰ کیوں بوسہ نہ دینے پر آزردہ ہوا ناداں
سمجھا نہ ذکی اسکے انداز اور ایما کو ۱۷

کیا اس سے فزوں خوبی جنت کا گماں ہو | یا باغ ہو یا میکدہ یا کوئے بتاں ہو
مجھ بے سرو پا سے کہو کیا ضبط فغاں ہو | دے چرخ اگر داغ جگر مہر دہاں ہو
بار دل افسردہ ہے افسانہ شب غم | آجائے اگر موت وہی خواب گراں ہو
تسلیم و رضا چاہیئے ہر گونہ ستم پر | وہ کافر ملت ہے جو خواہان اماں ہو
کبتک سہے کوئی تپش متصل اے دل | پہلو سے نکل جا تو مرے برق جہاں ہو
مرتا ہوں تب ہجر میں گھر اپنے بلا لو | بیمار کو اچھا ہے جو تبدیل مکاں ہو
اُٹھنے دے اگر ضعف تو ہے خوبی وحشت | لڑکوں کو بلا لاؤں جو کچھ تاب و تواں ہو
محشر کو بھی جولانگہ ناز آپ بنا دیں | تمکیں جو نہ تھامے ہوئے توسن کی عناں ہو
میرے دل ویراں میں تو دل ہی نہیں لگتا | پھر چشم عدو میں بھی نہیں ہو تو کہاں ہو
تیشہ ہی ہوا اسمیں رواں شیر کے بدلے | فرہاد کی تقدیر کہ وہ کوہ فساں ہو
خون جگر آجائے لبوں پر دم تقریر | جو کاوش پنہاں سے مجھے جوش بیاں ہو
حسرت ہے کہ ہیں جان دوں یوں تشنہ لبی سے | بے آب وہ خنجر صفت ریگ رواں ہو
دل سوز اگر وہ ہی تو میں بھی ہوں فاکیش | کیوں باغ نہ سمجھوں میں اگر داغ خزاں ہو

| | |
|---|---|
| ہوتی ہے فدا جان حزیں ناز و ادا پر | تم راحت جاں کہتے کہو آفت جاں ہو |
| یہ بخت کہاں ہائے کہ میں بھی کبھی دیکھوں | لب پر ترے میرا لب خونابہ فشاں ہو |
| دل میں ترے غم ہو ترے کوچہ میں اڑے خاک | مرنے کا اثر ہو مرے مٹنے کا نشاں ہو |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱ | کہتے ہو دکھاتے ہیں وہی جادۂ مقصود<br>تم ایسے زکی معتقد پیر مغاں ہو | ۱۲ |

| | |
|---|---|
| شوخی میں ہے ایسی نظر اسکی کہ نہ پوچھو | لے جاتی ہے جاں بشر ایسی کہ نہ پوچھو |
| تھا وصل ہوئی شب بسر ایسی کہ نہ پوچھو | پر نکلی وقت سحر ایسی کہ نہ پوچھو |
| وہ زلف وہ رخ وہ لب و دنداں کہ بیاں کیا | وہ سینہ وہ نازک کمر ایسی کہ نہ پوچھو |
| کچھ صلح کی باتوں میں ہوا ذکر عدو بھی | رنجش ہوئی بار دگر ایسی کہ نہ پوچھو |
| دی آہ تو قسام ازل نے مجھے لیکن | قسمت سے ملی بے اثر ایسی کہ نہ پوچھو |
| کیا دخل حسینوں کی طبیعت میں ہوا ہے | ہے قسمت آئینہ مگر ایسی کہ نہ پوچھو |
| کیا خاک تھی ٹھہری نہ مرے اشک کے آگے | جاتی رہی آب گہر ایسی کہ نہ پوچھو |
| تم مضطرب ایسے ہوئے جاتے ہو کہوں کیا | آئی ہے عدو کی خبر ایسی کہ نہ پوچھو |
| گو وضع نے جانے نہ دیا بزم میں اسکی | پر دل کو کشش تھی ادھر ایسی کہ نہ پوچھو |
| کم حوصلہ کہیے نہ تنک ظرف سمجھئے | رونے کو تو ہے چشم تر ایسی کہ نہ پوچھو |
| قاتل کی شکایت تو نہیں ہے مگر اک بات | آئی ہے لب زخم پہ ایسی کہ نہ پوچھو |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳ | دی جان زکی نے نہ کیا ترک وفا کو<br>کر جاتے ہیں اہل ہنر ایسی کہ نہ پوچھو | ۱۴ |

| | |
|---|---|
| نہاں دل میں نہ آنکھوں میں عیاں ہو | کہو تو میری جان آخر کہاں ہو |

| | |
|---|---|
| وفا کا یوں مکرر امتحاں ہو | یہ اچھا ہے کہ قاتل بدگماں ہو |
| نہ ہو نازک مزاجی ناتوانی - | تو پھر کیوں زندگی بارِ گراں ہو |
| وہ آئیں یا اجل غم جائے یا دم | جو ہونا ہے الٰہی ناگہاں ہو |
| جلانا تھا مجھے اے برق یہ کیا | کہ میں ہوں اور داغ آشیاں ہو |
| غضب میری طرح اُس پر بھی آیا | سنا ہے تم عدو پر مہرباں ہو |
| مسیحا اُس سے سیکھیں تم باذنی | تو یہ لفظ مکرر داستاں ہو |
| فدا ہوں میں بتوں پر قصہ کوتاہ | نصیب خضر عمرِ جاوداں ہو |
| جنوں میں سر کو پھوڑوں کس سے یارب | در و دیوار بھی ہوں جب مکاں ہو |
| طلب سے آگئی نوبت فغاں کی - | نہ دو بوسہ تو کیا مہرِ دہاں ہو |
| جلائیں کیا دھواں اُٹھے کہاں سے | نہ ہو دل ہی تو کیونکر آسماں ہو |
| تمہیں کیا کہیے شوخی یہ حیا وہ | رہو تو دل میں آنکھوں سے نہاں ہو |
| پڑا ہوں کشمکش میں شوق و غم کی | مجھے مرنے کی پھر فرصت کہاں ہو |

| | | |
|---|---|---|
| ١٣ | مٹا دل سے خیالِ نقشِ ہستی<br>نہ کی پہلے فنا سے بے نشاں ہو | ١٦ |

| | |
|---|---|
| جان و دل سازگار ہیں دونو | یعنی تم پر نثار ہیں دونو - |
| وصل ہو یا فراق ہو اُس کا | ستم روزگار ہیں دونو |
| چشمِ گریاں ہے اشک ابتر ہے | کچھ عجب بد شعار ہیں دونو - |
| گل و بلبل کو تم کرو جو نثار | ایک دو کیا ہزار ہیں دونو |
| روز و شب ہے انہیں کسی کی تلاش | مہر و مہ بے قرار ہیں دونو |

ہیں بلاتے ہیں وہ نہ آتے ہیں
دل سے بے اختیار ہیں دونو

وعدۂ وصل وقتل غیر درست
لائق اعتبار ہیں دونو

آفریں تم کو ایک ناوک میں ۔
جگر و دل فگار ہیں دونو

لطف تیر نگہ مژہ میں کہاں
یوں تو سینہ کے پار ہیں دونو

غم و حسرت کا کچھ حساب نہیں
کیا کہوں بے شمار ہیں دونو

بے صنم کیا ہو ذوق ساغر و جام
چشم خونابہ بار ہیں دونو

وہ مرے دیکھنے کو دیکھتے ہیں
ربط غم سے دوچار ہیں دونو

اشک میں رنگ گل شراب میں بو
موج باد بہار ہیں دونو ۔

آپ کا عہد میری زیست ہی ایک
سخت ناپائدار ہیں دونو ۔

دم عیسیٰ ہو یا نسیم چمن ۔
اسکی رہ کے غبار ہیں دونو

۱۴۱

اب زنگی آپ میں کہاں ہوگا
آج پھر ہمکنار ہیں دونو

۱۴۲

آ چھلکے کوئی دلربا سے کہو
دم آخر ہے التجا سے کہو

پاشکستہ تھا دستگیر ہیں خضر
راہ بھولا ہوں رہنما سے کہو

میں نے اچھا تمہیں کیا مشہور
تم برا کہتے ہو بلا سے کہو

اپنا نام و نشاں نہیں کہ ڈریں
خطر راہ نقش پا سے کہو

راز کی بات کون جانے گا
جو کہو مجھ سے بے نوا سے کہو

سگ کوے صنم کو مجھ سے ہی عار
مژدہ استخوان ہما سے کہو

غیر کیا جانے لطف مرگ وصال
مجھ سے محروم مدعا سے کہو

میرے نالے تو کیا اٹھا ینگے حشر
اپنی رفتار فتنہ زا سے کہو

ڈوبتا ہے سفینۂ امید
ناخدا کون ہے خدا سے کہو

بیخودوں کی بھی کچھ خبر رکھے
نگہ غفلت آشنا سے کہو

خواب غفلت سے کارواں چونکے
میری گردش لب درا سے کہو

غم سے کبتک کوئی نہ گھبرائے
خوش کہاں تک ہے جفا سے کہو

آرزو ہے کہ اپنا کہہ لیجے
گو کسی لفظ ناروا سے کہو

سخت بے مہر و بے وفا ہے زکی
ہاں ذرا پھر اُسی ادا سے کہو

| ۱۴ | ردیف ہائے ہوز | ۱ |
| --- | --- | --- |

شغل کیا حسرت و درد و غم و آزار کے ساتھ
ہاں شب ہجر گزر جاتی ہی دو چار کے ساتھ

تیر کو حرف طلب یوں ہے دل زار کے ساتھ
ایک زباں لگ گئی گویا لب سوفار کے ساتھ

تم سے کیا خوش ہو کوئی عرض تمنا کرکے
حسرتیں خاک میں مل جاتی ہیں انکار کے ساتھ

اُسکی نیکی سے ہیں ہم رند بھٹکانے بیٹھے
کیوں عقیدت نہو میخانہ کے معمار کے ساتھ

تو ہی کچھ شرم کر اب اپنی مسیحائی کی
ہے مسیحا کو عداوت ترے بیمار کے ساتھ

مٹ گیا راہ میں اُسکی روش نقش قدم
ہیں ہم بھی دنیا سے چلا رونق بازار کے ساتھ

وہ پھر ہی گیا کہ اُدھر یہ بھی کھچی جاتی ہے
جان وابستہ ہے شاید نگہ یار کے ساتھ

نور کو کالبد خاک سے کیا نسبت تھی
ہاں قریب اُسکو دیا مژدہ دیدار کے ساتھ

پھوڑ سکتا نہیں سر کو بھی یہ بے سامانی
کاش گریہ مجھے کھوتا در و دیوار کے ساتھ

ایک کو ایک سے ہے مثل جلاجل شہرت — حشر توام ہے تری شوخی رفتار کے ساتھ

ہیں عجب نام خدا عشق بتاں کے الجھاؤ — یعنی چاہو رگ جاں کھینچ لو زنار کے ساتھ

آتش حسن دہاں لعل یہاں لالہ ہوئی — سینۂ دشت جلایا دل کہسار کے ساتھ

۲ — ہے زکی ساغر خالی کی طرح بے معنی
دل لبے کیف مرا دیدۂ بیدار کے ساتھ — ۱۸

رکھا جو کہیں اس نے پیش نظر آئینہ — حیرت سے ہوا میرا حال دگر آئینہ

دل میں لیے پھرنے کو نقشہ تری صورت کا — کس شوق سے بنتے ہیں شمس و قمر آئینہ

کھائے دم آرائش تیر اسکی نگاہوں کے — میری ہی طرح گویا ہے بے جگر آئینہ

بنا تری زلفوں کا حسرت کا تماشا ہے — دل چاک ادھر شانہ حیراں ادھر آئینہ

دمساز ہوا طالع پہنچا تری خلوت میں — بازار میں پھرتا تھا بے پاؤں سر آئینہ

عالم ترے جلوے کا مشتاق ازل سے ہے — خورشید بنا دیدہ روے سحر آئینہ

اس کا رخ آتش گوں دیکھا ہی نہیں ورنہ — سیماب سا اڑ جاتا ہے بے بال و پر آئینہ

کیا تاب مقابل ہو اسکے رخ نیکو کے — ہر چند کرے پیدا آب گہر آئینہ

ہم شامل کثرت ہے ہم داخل وحدت ہے — ہمراہ لیے پھرتا ہے دیوار و در آئینہ

اوضاع خیالی سے اشکال مثالی ہے — ہے دیدۂ مردم یا قلب بشر آئینہ

گو پردہ نشیں ہیں وہ پہلو میں نظر آتے — قسمت سے بجائے دل ہوتا اگر آئینہ

وہ خوب سمجھتے ہیں عالم ہے فراخ پر — بے وجہ بناتا ہے آئینہ گر آئینہ

دل سخت ہوا تو کیا تاثیر ہو رونے کی — آنکھوں سے نہ دیکھے گا بے روے اثر آئینہ

دلبر کا نظارہ ہو دل خستہ نہو پیکیا — ہاں درد محبت سے ہے بے خبر آئینہ

الفت کہیں چھپتی ہے کس کس سے چھپائیگا
یہ چشم تر آئینہ داماں تر آئینہ

وہ مہر درخشاں ہے آنکھ اُس سے ملاتا ہے
کھو بیٹھے گا یوں آخر نور بصر آئینہ

کرتا ہے بتوں کو یہ تعلیم غرور حسن
دنیا میں نہیں اپنا دشمن مگر آئینہ

۳

آتا ہے دم رحلت دل صاف کیا ہوتا
رکھتے ہیں زکی ہمرہ اہل سفر آئینہ

۱۴

دونو کے ٹکڑے ہیں مرے دل اور جگر کو دیکھ
اے آہ دردناک تو اپنے اثر کو دیکھ

اُٹھا جو تیری بزم سے سوئے عدم گیا
عاشق کو دیکھ اور چراغ سحر کو دیکھ

زاہد یہی تو ہیں بخدا مظہر کمال
لیتے ہیں دل نگہ میں بتوں کے ہنر کو دیکھ

کرتی ہے جسکے ہجر میں ویراں جہان کو
اے چشم اشکبار تو اُسکے تو گھر کو دیکھ

اس آئینہ میں صورت معنی ہے جلوہ گر
غافل نگاہ غور سے حسن بشر کو دیکھ

بزم ادب میں جسکی ہے بار نگہ محال
میں اُسکو دیکھتا ہوں تو میری نظر کو دیکھ

اچھا ہے آپ پر نہ رہی تہمت ستم
خود آگئی اجل مرے حال بتر کو دیکھ

بیٹھا وہ چاندنی میں تو آنے لگا عرق
اے ہمنشیں نزاکت رشک قمر کو دیکھ

میرے جگر کے پار دل آسماں کے پار
اے تیر چرخ آہ کے تیر دوسر کو دیکھ

کیوں سوے بوالہوس یہ نگاہیں ہیں متصل
ہوتا ہوں میں نثار ذرا تو ادھر کو دیکھ

دل پارہ پارہ اور جگر لخت لخت ہے
اُس سیمتن کی کان میں لعل و گہر کو دیکھ

کیونکر میں غش سے ہوش پر آجاؤں چارہ گر
مجھ ناتواں کو دیکھ تو اور اس سفر کو دیکھ

۴

ہستی کو تری رہ میں زکی نے مٹا دیا
چل تو بھی اُس غبار سر رہ گذر کو دیکھ

۱۶

کھل جائیگی جو آئی یہ تحریر میں گرہ ۔    بند قبا کی کھولیں گے تصویر میں گرہ

واں ابروئے بتان بے پیر میں گرہ    اعجاز ناز ہے کہ ہے شمشیر میں گرہ

رُکنے سے اُنکے ربطِ محبت سوا ہوا    کھچنے سے اور کھلتی ہے تاخیر میں گرہ

دل کے نہ کھلنے سے یہ معمّی کھلا مجھے    لکھی تھی ایک یہ مری تقدیر میں گرہ

گیسو وہ گوندھتے ہیں کہ تا دل نکل نہ جائے    زنجیر کی لگاتے ہیں زنجیر میں گرہ

او ترک دل کو ناوک مژگاں سے کر جدا    یہ تیر کا ہے عیب کہ ہو تیر میں گرہ

بند اُسکے نور جسم سے تار شعاع مہر    رشک نجوم ساطعہ تنویر میں گرہ

مژدہ ہے یہ اسیروں کی عمر دراز کا    ہاں اور دیجے زلف گرہ گیر میں گرہ

کیا بھاگے ایک سلسلۂ خم بخم ہے عشق    دیتے ہیں اسکی گردن نخچیر میں گرہ

رسوائی اپنی دیکھکے جاتا ہوں دہر سے    بند کفن کی کُھل گئی تشہیر میں گرہ

عہدِ وفا جو یار کو مدِّ نظر ہوا    تار نگہ سے بڑھ گئی توقیر میں گرہ

گنڈا جو اُس نے عاشق بیمار کو دیا    حُبِ شفا سے کم نہیں تاثیر میں گرہ

جوشش تپ دروں سے زباں پر ہیں آبلے    وقت کلام پڑتی ہے تقریر میں گرہ

یاد اُسنے اس طرح مجھے رکھا دم شکار    سوفار کی لگائی سرِ تیر میں گرہ

تو بھی بتوں کو اسے دل وابستہ رام کر    آخر تو کام آتی ہے تسخیر میں گرہ

| ۱۶ | ناخن سے فکر کے کبھی کھلتی نہیں نری<br>پڑ جاتی ہے جو رشتہ تدبیر میں گرہ | ۵ |
|---|---|---|

ہے فنا کار شمع و پروانہ    وائے آزار شمع و پروانہ

دل تپاں اور یاد شعلہ رخاں    ہیں یہ آثار شمع و پروانہ

کیا ہی سوز و گداز عشق سے ہے — گرم بازار شمع و پروانہ
ایک نے ایک پر فدا کی جان — دیکھو اطوار شمع و پروانہ
سوز دل کا مرے تماشا ہے — حالتِ زار شمع و پروانہ
اسی حسرت میں دونو خاک ہوئے — ہائے دیدار شمع و پروانہ
اس مصیبت کو دیکھنا کہ نہیں — کوئی غمخوار شمع و پروانہ
وہ ہی اشک اور وہ ہی جاکستن — ہیں عزادار شمع و پروانہ
لاکھ دل ہوں تو عزم درد میں آ — ہے یہ گفتار شمع و پروانہ
مرحبا آفریں طریق وفا — تھا سزاوار شمع و پروانہ
جانستانی ہے مشغلہ انکا — ہیں گرفتار شمع و پروانہ

سوزِ غم سے رکی کو ہے ہر روز
شب دشوار شمع و پروانہ

| ۱۷ | ردیف - یار | ۱ |
|---|---|---|

اسیری میں تباہی رونق کاشانہ ہو جائے — قفس ہی نالہ سے جلکر چراغ خانہ ہو جائے
تغافل ساز گار درد اہل شوق کیا ہوگا — ادا سے دو فریب ایسا کہ دل دیوانہ ہو جائے
دل آسا ہے فراغ نیستی ہاں کچھ تو تسکین ہو — اگر عالم زمیں تا آسماں ویرانہ ہو جائے
نہ کہتا غیر سے قاصد کہ میں مطلب نہیں سمجھا — پیام یار سے ہے معنی بیگانہ ہو جائے
نہیں کیوں حضرت موسیٰ کی بیتابی کے ہم پیرو — کہ راز دل زباں پر آئے اور افسانہ ہو جائے
خدا بزم جہاں میں دے وہ ذوق بادہ آشامی — کہ دور چرخ مجکو گردش پیمانہ ہو جائے

پھروں کیوں اسکی بزم ناز سے محروم جانبازی
رفیق شوق یارب ہمت پروانہ ہو جائے

کہاں تک ضبط بیتابیٔ دل مسکیں مجھے ڈر ہے
تری خو سے تحمل سے وہ بے پروانہ ہو جائے

تماشا عام ہوگا اور کیف بیخودی از لب
عجب کیا ہے قیامت صحبت مستانہ ہو جائے

بنا فوارہ اشک غم وہ مصروف تماشا ہیں
خدا کی شان نخل آرزو یہ دانہ ہو جائے

بہلے بوسۂ اس عیار سے جان حزیں ٹھیری
مناسب ہے دل مسکیں اگر بیعانہ ہو جائے

ادائے حسن میں ہو دخل انداز محبت کو
دل صد چاک اسکے گیسوؤں کا شانہ ہو جائے

جنوں عشق بھی ہے علم حکمت ورنہ کیا معنی
جو دیوانہ ترا ہو جائے وہ فرزانہ ہو جائے

دل بیتاب اسکو بے محابا میں نہ دیکھوں گا
ادائے شوق کیوں انداز گستاخانہ ہو جائے

دم خنجر پر اسکے رکھے مقتل میں گلو اپنا
تماشا گاہ عالم کوشش مردانہ ہو جائے

خصوص ذوق مطلب تھا قیامت رشک افزا ہے
نصیب اہل محشر جلوۂ جانانہ ہو جائے

۲

فغاں کرتے ہوئے جا پہنچو اسکی بزم عشرت میں
کبھی تو اے نزکی یہ شوخی رندانہ ہو جائے

ہمارے شکوے ہی طومار پندار وفا نکلے
بتوں کے غمزہ ہائے جانستاں آخر ادا نکلے

بتاؤں کیا یہ کہنا اس تغافل شیوہ سے لیکن
کچھ ایسا کہیو قاصد جس میں میرا مدعا نکلے

یہ کہنا تنگ ہے اپنا کہ مرتے ہیں محبت میں
وہ اظہار وفا کیا جسمیں شکوہ یار کا نکلے

ازل تھی شام اسکی اور سحر صبح قیامت ہے
شب غم سے بڑی نکلے تو وہ زلف رسا نکلے

کوئی آرائش باغ جہاں پر دل لگائے کیا
زمیں سے جب لئے گل ہاتھ میں جام فنا نکلے

فریب ناز تو دیکھو نگاہ شوخ دل پر تھی
مگر مد نظر یہ تھا کہ انداز حیا نکلے

تصور بت کا کہتا ہوں کہ وہ بے مثل و یکتا ہے
اگر دیکھو تو پھر منہ سے خدا جانے کہ کیا نکلے

گلہ کیا اختلاط غیر کا ہاں یہ تاسف ہے — کہ اُسکی بزم سے اہل تمنا نارسا نکلے

لگا یا حلق پر خنجر تو مارو تیر پہلو میں — کہ لب سے مرحبا نکلے تو دل سے بھی دعا نکلے

یہ سوز بیکسی پیدا ہو میری قبر سے یارب — کہ شمع کشتہ سے دامن کشاں باد صبا نکلے

غریب و پائمال و بے سر و پا و پراگندہ — ترے عاشق رفیق کارواں نقش پا نکلے

پڑی تھی سب کو اپنی اپنی بزم اسکی قیامت تھی — جنہیں ہم آشنا سمجھے وہاں ناآشنا نکلے

نکالا چاہتا ہے بحر سے کشتی تباہوں کو — خدا کی شان ہم بھی آرزوے ناخدا نکلے

گئے ہیں چھوڑ کر ساغر کش صہبائے غم مجکو — حریفان ستمگر سخت بے مہر و وفا نکلے

کرشمہ اُسکے افسوں تھے کوئی کیا کہہ سکے کیا تھے — رموز در دنہ نکلے دردمندوں کی دوا نکلے

نمک مل لاش پر کافور کے بدلے کہ اے قاتل — لب ہر زخم سے تا حشر شور مرحبا نکلے

بہا آنکھوں سے بحر خوں اگر مجکو یہ رونا ہے — رہا ہو دل میں جو کچھ اُسکی حسرت کی سوا نکلے

بتوں کا ہر سخن نام خدا مقبول عالم ہے — کسی کو جو برا بھی یہ کہیں منہ سے بھلا نکلے

دل خستہ کو میرے کیوں ستائے شیشۂ نازک — کہاں قسمت میں تھا وہ ٹوٹنا جسکی صدا نکلے

| ٣ | زکی کعبہ چلے تھے پارسا بن کر تکلف سے<br>ہوا شوق دروں رہبر در جاناں پر آنکلے | ١٨ |
|---|---|---|

جو پہلے اسکی عادت تھی وہ اب اسکی طبیعت ہے — دل بے مدعا پروردۂ دولت قناعت ہے

ترے رنجور غم کی ناتوانی سے یہ حالت ہے — کہ اُسکا بیخودی سے باہر آنا فعل قوت ہے

حباب آسا تماشائے جہاں دم بھر کی مہلت ہے — نفس بعد نفس ہنگامۂ شور قیامت ہے

نظر آئینہ ساں برہم زن آئین صحبت ہے — ادھر وہ ہیں ادھر ہیں درمیاں دیوار حیرت ہے

وفا کہتے ہیں جس کو ایک جزو آفرینش ہے — مرے دل میں سویدا کی جگہ داغ محبت ہے

کٹ جاتا ہے ناکامی میں عہد زندگی اپنا
نفس بھی سینہ میں گویا دمِ شمشیر حسرت ہے

نہ دیکھیں وہ مجھے ہنگامۂ محشر میں کیا جنے
لباسِ بیکسی آلودۂ رنگِ ملامت ہے

بشکلِ پیکرِ نقشِ قدم تھا قالبِ بےجاں
تمہارے ناتواں پر جانکنی بھی طرفہ تہمت ہے

جو زور آمیز ہوتے یہ تو ہوتا کل جہاں بندہ
تجاہل پیشگی واسد بتوں کی عین حکمت ہے

وفا و مہر کا ہم ساغرِ سرشار سمجھے تھے
مگر دیکھا تو چشمِ شاہداں جامِ شہادت ہے

خموشی بے دلی افسردگی حیرت فراہم ہیں
نہ دیکھی ہو اگر تصویرِ غم وہ میری صورت ہے

دلِ بیتاب کو کسنے نگاہِ کم سے دیکھا ہے
کہ سر سے پانو تک تشکلِ گہر آبِ ندامت ہے

حضیضِ بحر سے پہنچا ہے گوہر تاجِ سلطاں میں
مقامِ خاکساری منزلِ اوجِ سعادت ہے

جفاؤں کا تحمل ہے وفا کی پاسداری ہے
خدا ناکردہ کیا عاشق ترا نازک طبیعت ہے

جہاں جولانگہِ اہلِ جنوں شوقِ ہستی ہے
فلک پر برق نامِ جنبشِ دامانِ وحشت ہے

حریفِ درد تھی میری ہم اندازِ شرر ہستی
کہوں کس سے حبابِ گل کو عذرِ ضیقِ فرصت ہے

نہ کہنا دخترِ رز کے حق میں حرفِ ناسزا واعظ
تجرد پیشہ رندوں کی نظر میں اسکی حرمت ہے

| ۲۰ | زکی کے دل کو کر سیراب فیضِ تربیت یارب<br>یہ کشتہ نامرادی تشنۂ بارانِ رحمت ہے | ۴ |
|---|---|---|

کی غلط یہ آرزو خوابِ زلیخا دیکھئے
جلوۂ نیرنگِ آشوبِ تمنا دیکھئے

آئینہ میں دیکھنا روئے زیبا دیکھئے
کس قدر ہیں محو اندازِ تماشا دیکھئے

عشق میں مٹ جائیے جو کچھ نہ دیکھا دیکھئے
تا فضائے لامکاں پروازِ عنقا دیکھئے

اجتنابِ حسنِ الفت کا تقاضا دیکھئے
شرمِ یوسف دیکھئے شوقِ زلیخا دیکھئے

دم یہاں لب پر کہ اعجازِ مسیحا دیکھئے
انکو خاموشی کہ انجامِ تمنا دیکھئے

کم دلی جنشی ہوا عالم نظر میں ہے سیاہ
شمع لیکر ذرہ ذرہ خاک صحرا دیکھئے

ناز بردار جنوں حسن حسیناں کیوں نہیں
شمع کے سر پر ہے روشن داغ سودا دیکھئے

دور کیجے پردۂ بیگانگی ہر دم کے ساتھ
ہر نفس یوں جلوۂ حسن دل آسا دیکھئے

ہے وجود چشم ظاہر میں بصیرت کا عدم
بند اسکو کیجئے تا چشم دل وا دیکھئے

یوں تو ہے ہر رند کو ساقی سے چشم التفات
بزم میں ملتا ہے کسکو جام صہبا دیکھئے

پردہ تھا جس بات کا اُسکے گماں ہونے لگے
کم نگاہی نے کیا آخر کو رسوا دیکھئے

جانستاں ہے حرف مطلب کا جواب ناتمام
ہاے اُسکا شرم سے کہنا کہ اچھا دیکھئے

چند روز شوق سے ہی دلکو جوش اضطراب
قطرہ تھہرا ہمکنار موج دریا دیکھئے —

نقش حیرت ہے طلسم بے مثال روزگار
یہ حجاب اُٹھ جائے آنکھوں سے تو پھر کیا دیکھئے

دل میں جب ٹھہرا لیا مقصود ہر جلوہ اُسے
ناز شیریں دیکھئے انداز لیلےٰ دیکھئے

بنگیا یہ سبزۂ بالیدہ کیا لالہ زار
جوش مے سے ہو گیا کیا رنگ مینا دیکھئے

وہ دہن کھلتے ہی گویا نقص قدرت بنگیا
یہ سخن ہے رشک اعجاز مسیحا دیکھئے

خانۂ دل میں ہی کیا کچھ آمد و رفت خیال
آئیے ہنگامۂ بزم تمنا دیکھئے

شرم تھی انکو تو مجکو اضطراب شوق تھا
بے حجاب آئے تو بیخود ہوں تماشا دیکھئے

٥

حلقۂ زنجیر آفت ہے مرا ہر دن نئی
آج کے انجام سے آغاز فردا دیکھئے

١٨

تمہارے نور کے لمعے کہاں کہاں کہیے
زمیں کے ذرے سے مہ و مہر آسماں کہیے

اُسے بھی شوق ہی خاک اپنی داستاں کہیے
تمام شب یہی کہتا ہے راز دل سے کہیے

تمہارے تیر کے پیکاں سے حال درد کھلا
دل فگار کی اُسکو مگر زباں کہیے

نہ کہیئے اُنکے تغافل کو بیم رسوائی - / ستم ظریفی احباب نکتہ داں کہیئے
یہ بیخودی ہے حریفان بادہ یاد نہیں / دل خراب کو گم کردہ کارواں کہیئے -
قسم نہ کھائیے انکار وصل دشمن پر / جو ناروا مجھے کہنا ہے بدگماں کہیئے
جگہ نہ دے ترے در پر عدو قبول مگر / یہ ننگ ہے کہ ترا اُسکو پاسباں کہیئے
بسان شمع ہے محفل میں مجکو سوز و گداز / سرشک غم کو مرے مغز استخواں کہیئے
نفس نفس ہے نسیم وفا محرک شوق / یہ وہ مزہ ہے جسے ذوق جاوداں کہیئے
بتوں کی سستی پیماں کی اور کیا تعبیر / شکیب عاشق رنجور ناتواں کہیئے
برس رہے ہیں غضب متصل خدنگ بلا / خمیدگی کو فلک کی خم کماں کہیئے
وہاں یہ فکر کہ رازِ دل آشکار نہ ہو / یہاں یہ شوق کہ کچھ حسرت نہاں کہیئے
چلے تمہاری کماں سے خطا کرے دل سے / تو ایسے تیر کو آوارہ خانماں کہیئے
نگاہ ناز تری وہ ادا سے خوش ہی جسے / تلافی ستم و جور آسماں کہیئے
ہمیں ملا ہے خدا کا غضب یہ کافر دل / ستم اُٹھائیے اور اُنکو مہرباں کہیئے
نہ دیکھیئے مرے زخم جگر نپاؤ گے تیر / متاع گم شدہ ملتی ہے بے نشاں کہیئے
وہ سادگی سے تغافل کو ناز کہتے ہیں / مگر سکھاتی ہے شوخی کہ امتحاں کہیئے

سخن شناس کو بھی دیجے داد فہم ذکی
کرے جو قدر سخن اُسکو قدرداں کہیئے

رہِ فنا میں رفیقوں کا کیا نشاں کہیئے / ملے جو نقش قدم داغ کارواں کہیئے
علو منزلت اثبات و نفی گر یہ ہے - / جہاں مکاں تھا مرا اُسکو لامکاں کہیئے
وہ نازکی سے نہیں سنتے عذر نالہ واہ / گراں ہے یہ بھی اگر لفظ سرگراں کہیئے

دل ایک راہ میں ہم دو نو کھو کے بیٹھے ہیں | شریک درد ہے کیا حال رازداں کہیے
دلوں میں ربط وفا سے ہے اتحاد بہم | وہ تفرقہ ہی گیا جس کو امتحاں کہیے
شکستِ رنگ ہے گویا سپیدۂ سحری | طلوع مہر فنا کا اِسے نشاں کہیے
کمال خستگی عشق سے یہ نحیف ہوا | کہ آپ اور مجھے صید نیمجاں کہیے
عروج ذات میں ہے یوں تو خاکسار بنے ہیں | مرے غبار کو ہمدوش آسماں کہیے
نظر میں بُعد حقیقت میں یار سے ہے یہ قرب | کہ بس تفاوت دو گوشۂ کماں کہیے
نہ چونکے خواب سے غنچے دم سفر آیا | نسیم صبح کا جاتا ہے کارواں کہیے
شکستہ دل ہیں رواں محمل قفس ہیں اسیر | عدم کی راہ غلط سوئے آشیاں کہیے
ہمیں نوائے خوش عندلیب سے کیا کام | دہن میں لخت جگر ہو تو ہمزباں کہیے
زباں کو طوطی شیریں مقال کیجئے فرض | جو دیں وہ بوسہ تو لطف لب دہاں کہیے
بتوں کے در سے اُٹھایا غبار کر کے مجھے | جنوں کو تفرقہ انداز جسم و جاں کہیے
لگائیے گرہ عہد قول راسخ سے | ہمارے آپ کے دو دل میں درمیاں کہیے
یہ دلفریب نگہ کیا نہیں ہے پیش نظر | تمہاری چشم کو کیوں فتنۂ جہاں کہیے
ادب سے چپ رہے کعبہ میں میکدے چلیے | یہاں جو پردے میں ہے بے خطر وہاں کہیے
گرائے نخل تمنا کے برگ و بار دریغ | جفائے چرخ کو بے دردی خزاں کہیے

| ۷ | سوال وصل کا اُس بت نے کیا جواب دیا<br>خموش کیوں ہو ذرا کچھ تو مہرباں کہیے | ۱۹ |
|---|---|---|

بتوں کا کبر تو دیکھو ذرا خدا کے لئے | خطاب مہر سلیماں ہے نقش پا کے لئے
خمار عیش خرابی ہے اغنیا کے لئے | چراغ راہ ہوا جام جم گدا کے لئے

چلے ہیں عرض وفا کو ہم اور رکھتے ہیں
گرہ میں ایک دل اُس کا کل دوتا کے لئے

ہوا جو نیست وہی اوج ہست کو پہنچا
کہ نرد باں ہے مقام فنا بقا کے لئے

نظر ملا کے نظر سے کروں مسخر اُسے
بناؤں دام شکن در شکن ہما کے لئے

کہو وہاں سے کوئی کیا مراد دل پائے
جہاں زباں نہ ہلے عرض مدعا کے لئے

نہ کر ذلیل اُٹھا کر کہ تیرے در کی خاک
سر پر محشر شرف ہے ترے گدا کے لئے

سناں سے اُسکے دل تنگ ہیں نہیں یوں زن
بنے ہیں رخنے یہ آمد شد ہوا کے لئے

گل ایسے مست ہیں مئے شوق تھی دم گلگشت
کہ جھوم جھوم کے بوسہ تری قبا کے لئے

یگانہ دونوں وجود اپنی اپنی وضع میں ہیں
بنے جفا کے لئے تم تو ہیں وفا کے لئے

بنا کے قہر کی صورت بگڑتے ہیں ہے بناؤ
ہم اُنکو چھیڑتے ہیں شوخی ادا کے لئے

ہوا ادائے تغافل ہیں اُنکی حشر تمام
کھڑے ہی رہ گئے ہم عرض مدعا کے لئے

نفس کو شعلہ مرے سوز بیکسی نے کیا
زبانِ شمع مجھے چاہئے دعا کے لئے

نہ آئے سینہ سے لب تک جو نالۂ کوتاہ
زباں ہے وہ گلۂ بخت نارسا کے لئے

یہ شوق ہے تو مجھے چھیڑ کر سنو نالے
اڑا غبار مرا دامن صبا کے لئے

نہیں ہوں میں ہوس جلوہ ہائے گل ہی ہنوز
نہ توڑو شیشۂ دل کو مرے صدا کے لئے

طریق عشق مجازی رہِ حقیقت ہے
بتوں کے شوق میں مرتے ہیں ہم خدا کے لئے

تمہاری چشم خماریں ہیں یا ہیں پُر دو جام
شراب ناز سے سرمستی حیا کے لئے

ترکی ہم اپنے دل و دیں کسی کو کیوں دیتے
بتوں نے حسن کے جلوے دکھا دکھا کے لئے

---

دل کو یہ شوق کہ وعدہ کی وفا یاد رہے
وہ مئے حسن سے مخمور انہیں کیا یاد رہے

دل ہے ناچیز انہیں توڑ کے کیا یاد رہے
یہ تو شیشہ بھی نہیں ہے کہ صدا یاد رہے

جسے کچھ بھی نہ بجز عفو و عطا یاد رہے
یہ گنہگار بھی دیوان قضا یاد رہے

دیتے ہیں شربتِ دیدار مریضِ غم کو
کام آئے گی مسیحا یہ دوا یاد رہے

مہر فرما گلۂ شکوے دل جانے دے
دور ہے تیرے کرم سے کہ خطا یاد رہے

پوچھنا بندہ نوازی ہے عدو ہی سے سہی
وہ شہ حسن اُسے حالِ گدا یاد رہے

نہ سہی وصل اجل ہی سہی بختِ محروم
ایک ہیں دو نو جو ہنگام دعا یاد رہے

چھوٹے جاتے ہیں نشاں خاک میں ملنے والے
آپکو اپنا یہ نقشِ کفِ پا یاد رہے

جانستاں یوں تو سب انداز ہیں اُسکے لیکن
دل نشین تیر وہی ہے جو ادا یاد رہے

وہ کسی حال میں غافل نہیں ہونے دیتے
خواب میں شکل دکھا جاتے ہیں تا یاد رہے

حشر کو دیدۂ مشتاق تو حیراں ہوں گے
دست فریاد وہ دامان قبا یاد رہے

ہو گئی ہستی موہوم فراموش مجھے
آنکھ سے جسکو نہ دیکھا ہو وہ کیا یاد رہے

قول مطرب سے یہی ہے غرض اہل سماع
جو کسی وقت سُنا اور کہا یاد رہے

کیوں نہیں اُنکے تغافل سے تلافی کی امید
وہ کرینگے نگہ ہوش ربا یاد رہے

شور آہنگ نفس سے ہے یہ ہر دم پیدا
گوش جاں سے جو سُنی تھی وہ صدا یاد رہے

ہمہ تن حیرتی مہر یہ گستاخ طلب
ذرہ کو اپنی حقیقت بھی ذرا یاد رہے

رہ گیا ہے یہی غنچہ چمن عالم میں
دل وابستہ بھی اے بادِ صبا یاد رہے

راہِ الفت میں جو دل تو نے قدم رکھا ہے
جادۂ منزلِ تسلیم و رضا یاد رہے

ناتوانی سہی بیطاقتی و ضعف سہی
لب تک آئیگی مرے آہِ رسا یاد رہے

| ۱۷ | دو طرف ایک زمانہ میں توجہ ہے محال<br>اے نزکی بھول خودی کو کہ خدا یاد رہے | ۹ |
|---|---|---|

تمہارے بیکس وقار خامشی برباد کیوں کرتے
وہاں نقش پا ٹھہرے تو پھر فریاد کیوں کرتے

نہ ہوتا آج لٹوانا بتوں کے دست یغما سے
تو دل کو عشق سے روز ازل آباد کیوں کرتے

رہائی میں مجھے بیجا نہیں حسرت اسیری کی
سمجھ لیتے اگر اپنا تو وہ آزاد کیوں کرتے

خیال روئے و قامت میں کسی کے محو حیرت ہیں
چمن میں ہم تماشائے گل و شمشاد کیوں کرتے

سمجھتے تھے کہ مانند کمر یہ بھی نہیں کھچتا
تلاش اسکے دہن کی مانی و بہزاد کیوں کرتے

گدا ہے بے سر و پا ہیں رہ مقصود کیا جانیں
بتوں کی راہ میں ہم بیٹھکر فریاد کیوں کرتے

نہ توڑو بوالہوس کے پاس سے اہل وفا کا دل
نہ کہئے خسرو و شیریں غم فرہاد کیوں کرتے

وہ غافل ہیں مرے حال تو ہے اسکا شکوہ کیا
میں اک خواب پریشاں ہوں مجھے وہ یاد کیوں کرتے

قفس میں رونا تھا تدبیر شوق فتح ورنہ ہم
عبث نالوں سے برہم خاطر صیاد کیوں کرتے

چلے سوئے فلک نالے تو لیکر جان و دل نکلے
سفر تھا دور کا بے توشہ و بے زاد کیوں کرتے

نہاں رکھتے ہیں زیر آبلہ قعر جراحت ہم
حباب بحر تھے کیا کار بے بنیاد کیوں کرتے

ہلاک شوخی احباب ہوں ہنس ہنس کے کہتے ہیں
نئے ہم نالہ نقل ان سے تری روداد کیوں کرتے

سعادت اہل معنی کی نہ ہوتی جاں سپاری میں
تو مرتے مرتے ہم پابوسی جلاد کیوں کرتے

برا کیا تھا تمہارے رہگذر میں بیٹھنا لیکن
غبار ناتواں کو اپنے ہم برباد کیوں کرتے

انہیں تھا دیکھنا گھٹ گھٹ کے کیونکر جان دیتا ہے
وہ میرے دل کو دام زلف سے آزاد کیوں کرتے

ادا سے بے دلوں کو بھولنا دل ناز سے لیکر
یہ انکو یاد ہی تھا ورنہ ظلم ایجاد کیوں کرتے

| ۱۸ | بتوں کو وائے زر کی کچھ بھی گر خوف خدا ہوتا<br>تو یہ بندوں پر اسکے ناروا بیداد کیوں کرتے | ۴ |
|---|---|---|

تو ہے تشکیل بشر میں وہ سراپا کیا ہے
چشم تر دیکھ سکے کیا کہ ادا کیا کیا ہے

رات دن وہ ہیں اور آئینہ تماشا کیا ہے
آپکو دیکھتے ہیں دیکھئے ہوتا کیا ہے

منہ نہیں کھولتے وہ اور یہاں تاب نہیں
آخر اس شرم کا انجام خدایا کیا ہے

تم نہ آؤ کبھی تو بھی نہ بلائے جاؤں
میری جاں آپ کو ضد ہی مجھے سودا کیا ہے

حسرت نیم نگہ ہے تجھے کس مدت سے
وہ ابھی پوچھتے ہیں تیری تمنا کیا ہے

جلوۂ پردگئے خانۂ دل ہے ہر جا
مسجد و صومعہ و دیر و کلیسا کیا ہے

یوں سمجھ لو کہ ہے آنکھوں پہ کسی کی صورت
نقشہ آئینہ میں اس رشک پری کا کیا ہے

اس سے ہے پیش نظر شان فنائے ہستی
چشم عبرت ہے حباب لب دریا کیا ہے

تھا کسی عہد میں میں بھی تو انیس خلوت
پھر اب اس محرم اسرار سے پردا کیا ہے

جام و مینا جو اڑے ٹوٹ کے زور مے سے
تو وہاں جمع ہوئے گنبد مینا کیا ہے

لاش پر میری وہ شوخی سے ہیں چپ گو لب پر
یہ تبسم ہے کہ اعجاز مسیحا کیا ہے

نامرادی سے یہ کہتا ہوں کہ دیکھا کیا ظلم
دیکھتا یوں تو بہت ہی ابھی دیکھا کیا ہے

جب کہا میں نے کہ سن لیجے مرا حال خراب
تو وہ کہتے ہیں بگڑ کر کہو اچھا کیا ہے

دور ساغر سے بچا گردش ایام سے میں
جو خودی میں نہ ہو اسکو دی و فردا کیا ہے

منظر چشم میں اندیشۂ شہرت ہی ضرور
گوشۂ دل میں چھپ رہ جاؤ تو بیجا کیا ہے

یہ وہی خون جوانان ہوس پیشہ ہے
اور رنگ رخ اعجوبۂ دنیا کیا ہے

شور سنتے تھے دہن کا تری جز وہم نہ تھا
عقل حیران ہے ماہیت اشیا کیا ہے

۱۱

یا وہ خود بینی تھی یا یہ الم و غمگینی
حال کو اپنے ذکی دیکھ تو کیا تھا کیا ہے

۲۰

کرے فغاں سے زمیں پر فلک مکاں ہو جائے
قفس کو توڑوں تو سامان آشیاں ہو جائے

وفورِ ضعف سے پامالِ غیر ہوتا تھا
وہ سر کہاں کہ ترا سنگِ آستاں ہو جائے

اُنہیں جو ہو سرِ آرائشِ خمِ کاکل
شبِ وصال مجھے عمرِ جاوداں ہو جائے

ثباتِ وضع پہ اہلِ وفا بھی مرتے ہیں
نیازِ عشق رہے جان کا زیاں ہو جائے

بچائیں کیا بُتِ کافر سے جان بہرِ خدا
ہمیں کہاں کے رہیں جب وہ بدگماں ہو جائے

ترا وہ ظلم کہ ہو جائیں دوست بیگانے
مرا یہ حال کہ دشمن بھی مہرباں ہو جائے

جو اپنا دردِ جگر وجہِ اضطراب نہ ہو
تو رنگ رخ میں تغیر نہ یوں وہاں ہو جائے

کہا ہر ایک سے غم میں نے یہ سمجھا ہائے
وہ کیوں سنیں گے اسی کو یہ داستاں ہو جائے

نہ پوچھو مجمعِ اعدا میں کون ہے جاں باز
تمہیں نہ کھینچلو خنجر کہ امتحاں ہو جائے

چمن میں غنچہ نہ ہو غیر گوشِ گل پیدا
فسانہ کاش تری تنگیِ دہاں ہو جائے

تمہارا ذکر نہ ہو روئدادِ شوق نہ ہو
تو یہ ہی کیوں نہ کہو کوئی بے زباں ہو جائے

یہ بیٹھنے دے نہ وہ سر اُٹھانے دے یارب
زمین اور ہو یا اور آسماں ہو جائے

اُڑا اُڑنگا در و دیوار گھر کے آہوں سے
بُرا نہیں جو یہ ویرانہ لامکاں ہو جائے

نمودِ برق عیاں ہے بتوں کے جلوے سے
کہ بے حجاب نظر آئے اور نہاں ہو جائے

وہ غیر کوچۂ جاناں میں جس کو بار نہ تھا
اس اوجِ بخت کو دیکھو کہ پاسباں ہو جائے

حساب دے کے ہم کہہ رہی ہیں اہلِ حشر
چلینگے ٹھہرو وہ برہمنِ جہاں ہو جائے

## قطعہ

ہجومِ درد سے چاہا جو نالہ دل نے
وطن کو چھوڑ کے سوئے فلک رواں ہو جائے

گروہِ بے سر و پائی سرشک و لختِ جگر
کسے امید رہی تھی کہ ہم عناں ہو جائے

یہ صبر و ضبط نے سوچا کہ وہ رفیق آلیں
کہا کہ ٹھہرو ذرا جمع کارواں ہو جائے

| ۱۷ | زنگی مٹے اگر انساں تو نقش پا کیوں ہو<br>مٹائیے آپ کو ایسا کہ بے نشاں ہو جائیے | ۱۲ |
| --- | --- | --- |

کیا قیل و قال یار کے وصف دہن میں ہے
ہے اور بے نشاں ہے کلام اس سخن میں ہے

میں دیکھتا ہوں صورت غم عکس ماہ سے
آئینۂ فنا مرے بیت الحزن میں ہے

گل داغہاے سینہ دم سرد ہے نسیم
ہاں رنگ و بوئے عشق بہار چمن میں ہے

ہوں پائمال حادثۂ تازہ ہر زماں
فتنہ خرام یار کا چرخ کہن میں ہے

چومے تو بند پھر دہن گل ہو غنچہ وار
ایسی حلاوت آپ کے سیب ذقن میں ہے

رنج سفر کا بدرقہ ہے درد بیدلی
یعنی دل رفیق سواد وطن میں ہے

دل زلف میں رہا تو اسیر بلا رہا
اب چھٹ گیا تو ہجر کے رنج و محن میں ہے

دلبر تھے جانستاں بھی ہوئے بوسہ دیکر وہ
کہتے ہیں مجھسے یہ ترے دل کی ثمن میں ہے

بھولا نہیں ہوں درد خموشی کا ذائقہ
خونابۂ جگر ابھی کام و دہن میں ہے

مجھکو اگر نہ دیں مے و ساغر نہیں سہی
وہ نشہ اور ہے کہ مری جان و تن میں ہے

کہتا ہے اپنے لفظ میں ناصح جسے ستم
ہاں وہ بھی ایک ادا بت بیداد فن میں ہے

دشمن کا گھر جلا وہ ہوئے اور مہرباں
تاثیر الٹی نالۂ آتش فگن میں ہے

میں کیا ہوں اور کیا مری ہستی کی کائنات
مثل حباب ایک نفس پیرہن میں ہے

دل شوخی ادا سے وہ لیتے ہیں ناز میں
اُس پر یہ ظلم دیکھو کہ تمکیں سخن میں ہے

اس سادگی کو دیکھو مجھے ہو گمان مہر
دیکھیں وہ قہر ہے کہ یہ کیوں انجمن میں ہے

دل سے ہی غرض ناز کہ کھچتی ہیں ہل کے یوں
یہ کشمکش جو زلف شکن در شکن میں ہے

کیونکر زنگی کی صورت محزوں کو دیکھئے

| ۱۴ | وہ روے پر للال نقاب کفن میں ہے | ۱۳ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| تم نے ازل میں میری طرح چشم تر نہ لی | اے مرغ جاں دہر یہہ کان گہر نہ لی |
| جب تک نہ آیا وہ کہ قیامت گزر نہ لی | اُس دیر آشنا نے ہماری خبر نہ لی |
| دیتے ہی جان نذر نگہ پیشتر نہ لی | اب اس ادا سے لی کہ بلاکر نظر نہ لی |
| مظلوم انتشار ستمگر سے جمع ہیں | دل کو نہ چھوڑا زلف نے جبتک بکھر نہ لی |
| عکس مژہ تمہارا اور آغوش آئینہ | کب میں نے سینہ پر یہ سنانِ دو سر نہ لی |
| جب دفتر جہاں میں کیا ردو انتخاب | تصویر لی تمہاری بیاض سحر نہ لی |
| اللہ رے ناز حسن تری خود پسندیاں | جان اور نذر نیم تبسم مگر نہ لی |
| ہے وہ تو جائے مشغلہ داری اہل داغ | یہ خدمت اُسکی بزم میں تو نے قمر نہ لی |
| پہنچی نہ روے یار تک اپنی نگاہ شوق | تا فرط اضطراب سے سوجا بکھر نہ لی |
| اے بوالہوس یہ دعوی جراءت ہی کس لئے | کب آگے تیغ یار کے تو نے سپر نہ لی |
| تم جس طرف ہو دل کو وہ پہلو پسند ہے | کیا پوچھتے ہو کروٹ ادھر سے اُدھر نہ لی |
| دشمن سے ارتباط ہے اسکا جواب کیا | یہ خوبی تمہاری کہ میری خبر نہ لی |
| یاں اہل آبرو ہے جو ہو نذر جاں قبول | لیکن وہ بے نیاز ہے کسنے اگر نہ لی |

| ۲۲ | آسودہ اپنی ہیچمدانی سے ہوں زکی<br>اندیشۂ فلک سے متاع ہنر نہ لی | ۱۴ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| رسوائے دہر بسکہ ہیں حال تباہ سے | گرتے ہیں مثل اشک ہم اپنی نگاہ سے |
| رسوا کو تیرے فائدہ کیا ضبط آہ سے | غم کی طرح برستی ہے حسرت نگاہ سے |
| مقتول اُسکے شاد گئے قتل گاہ سے | نظارۂ جمال تھا مطلب گناہ سے |

دل مل گیا جو خاک میں افسوس کیا کریں
ہم اور ڈھونڈ لینگے تری جلوہ گاہ سے

یہ دل فریب خم یہ ادائے نظر فریب
سیکھا ہے ماہ نو تری طرف کلاہ سے

آخر تو بدگماں مجھے کہتے ہو میں تمہیں
دل میں چھپاؤں گا نظر مہر و ماہ سے

اہل وفا کی قدر تھی اگلے زمانہ میں
مجنوں کا نام عشق میں نکلا نباہ سے

خانہ خراب دل کو ہی کیا شوق پابوس
جیب گم ہوا بغل سے ملا اُسکی راہ سے

میت پر اپنی کوئی نہو فوج غم تو ہے
ہم کام لینگے اہل عزا کا سپاہ سے

اُسنے اُلٹ دیا رخ گلگوں سے جب نقاب
صبح بہار ہو گئی شب نور ماہ سے

محشر میں جاؤں کیا کہ بتایا نہ جائیگا
قاتل کا نام پوچھتے ہیں دادخواہ سے

ٹھہری شکست رنگ بھی وجہ شکست دل
برہم وہ ہو گئے مرے حال تباہ سے

دعوی ناقبول وفا جرم عام ہے
سرزد مری خطا ہوئی میرے گواہ سے

مجرم ہیں ٹھیک جو عشق میں بنتے ہیں بے گناہ
زنداں میں یوسف آئے تھے بچکر گناہ سے

جوہر ہے لفظ ساختہ در اصل آئینہ
زخمی ہے جابجا تری تیغ نگاہ سے

ڈالا جو دلمیں تھا وہی منصور نے کہا
گویا یہ بازگشت صدا کی ہے چاہ سے

سُن لیجے کہتے ہیں مژہ تر کی سرگزشت
آسودگان خاک زبان گیاہ سے

از روے فطرت ایک ہیں انسان و درد و غم
دل داغ سے الگ نہ جدا دم ہے آہ سے

خوبی جبین حسن کی تیغ ادا کی زیب
چین اُسکی آستیں سے خم اُسکی کلاہ سے

ہاں داغ دل تلافی مافات کیجیو
خورشید گم ہوا مرے روز سیاہ سے

بے شک ہی عین ذات حقیقت صفات کی
صورت میں ہو گیا ہے جدا لا الہ سے

رندان بے ریا کا زکی یاد ہے خلوص

۱۵ — پھر میکدہ کو اُٹھ بھی چلو خانقاہ سے — ۱۵

چاک داماں کیجئے ٹکڑے گریباں کیجئے
کچھ تو آخر چارۂ طبعِ پریشاں کیجئے

کرتے ہو آزاد بندہ کو تو قرباں کیجئے
کیجئے احساں تو یوں ایفائے احساں کیجئے

پیش دلبر ضبط اشک چشم گریاں کیجئے
سدِ مژگاں ادب سے ردِ طوفاں کیجئے

سادگی سے روے گلگوں کھول کر آجائیے
صفحۂ کون و مکاں رشکِ گلستاں کیجئے

غیر ناخوش لطف پر ہے کیجئے شکر ستم
انکو مہر و قہر بیجا سے پشیماں کیجئے

حسرت دید ابھی آنکھوں میں دل میں شوق وصل
وہ اگر مہماں بھی ہوں کس جائے مہماں کیجئے

فرصت ہستی کی وقعت کیا نہیں پیش نظر
کس لئے نظارۂ گلہائے خنداں کیجئے

اہل دل کا قبلہ ہے مطلوب دل مقصود جاں
جب عبادت کیجئے رو سوئے جاناں کیجئے

آپکی مشق ستم سے میری ہوتی ہے نمود
تو وہ گرد الم ہوں تیر باراں کیجئے

مجکو بھی مدِ نظر ہے امتحانِ صبر و تاب
جو نگہ ہو غارت دل آفت جاں کیجئے

میری مرگ بیکسی ہے انتقام زندگی
یہ وہ نقصاں ہے کہ اسپر شکر نقصاں کیجئے

ایک انداز حیا میں دولت و دیں لیجئے
ایک ادائے شوخ میں تاراج ایماں کیجئے

پاسباں کو خواب غفلت ہو تو ہو چندے فراغ
بیٹھکر نالے پسِ دیوار زنداں کیجئے

دیکھنا حسن تلافی کہتے ہیں وہ روز وصل
آج بھی کچھ شکوے شبہائے ہجراں کیجئے

۱۶ — یار کس کو ہے تسلی اُسکے حریم ناز میں
بخت یاور ہو اگر پابوس درباں کیجئے — ۱۶

جو پھنسا اس میں وہ مرکر بھی رہا ہوتا ہے
حلقۂ زلف بتاں دام بلا ہوتا ہے

انکا ہر شیوہ زباں ہوش ربا ہوتا ہے
تار بیجا بھی حسینوں کا بجا ہوتا ہے

اُن کا جس راہ میں نقشِ کفِ پا ہوتا ہے — ہر قدم سجدۂ اربابِ وفا ہوتا ہے

کیوں یہ مردودِ بتاں ہائے خدا ہوتا ہے — سخنِ شوق بھی کیا حرفِ دعا ہوتا ہے

شرم میں اُنکی تبسم جو ملا ہوتا ہے۔ — دل فریب اور بھی اندازِ حیا ہوتا ہے

یہی نالہ کی حقیقت ہے کہ ضبطِ غم سے — دم جو گھٹتا ہے تو رونے کی صدا ہوتا ہے

میں یہاں ہوں نگہِ ناز وہاں سوئے عدو — آپ کا تیر تغافل سے خطا ہوتا ہے

یاد آجاتی ہے حسرت دلِ افسردہ کی — روبرو اپنے کوئی غنچہ جو وا ہوتا ہے

دل ہوا ہے تری مژگان سیہ پر مائل — قطرۂ خون ہدف تیرِ بلا ہوتا ہے

کفِ پا غیرتِ برگِ گلِ تر ہیں ظالم — پائے نازک میں عبث رنگِ حنا ہوتا ہے

عقدہ پڑتا ہے جو قسمت سے مرے کاموں میں — وہ شبِ وصل ترا بندِ قبا ہوتا ہے

مری حیرت سے سمجھتے ہیں وہ دل کی حالت — نکتۂ درد خموشی میں ادا ہوتا ہے

چشمِ مشتاق کو مژدہ دلِ مضطر کو نوید — وہ بتِ پردہ نشیں جلوہ نما ہوتا ہے

دمِ گلگشت عرق چین رخِ نازکِ یار — دامنِ گل نہیں دامانِ صبا ہوتا ہے

کرتے ہیں ہم سحرِ روزِ جزا کی امید — دیکھیں طولِ شبِ غم تا بکجا ہوتا ہے

١٧

اے زکی سلسلۂ فکر کو کیوں طول نہ دوں
عقدہ پڑتا ہے تو دل عقدہ کشا ہوتا ہے

١٧

جانگزا یہ نہیں ہوتا ہے تو کیا ہوتا ہے — دمِ انساں دمِ شمشیرِ فنا ہوتا ہے

بے گنہ قتل اسیرانِ وفا ہوتا ہے — آپ کے کوچہ میں یہ ظلم نیا ہوتا ہے

تیرا بیمار جو مخمورِ وفا ہوتا ہے۔ — ساغرِ مرگ اُسے جامِ بقا ہوتا ہے

چشمِ ظاہر میں تو دل آبلہ سا ہوتا ہے — جزو و کل رازِ جہاں اس میں چھپا ہوتا ہے

اس شہ حسن کے در پر نہیں یارائے سوال
دل دھڑکتا ہے جب آہنگ صدا ہوتا ہے

صید بسمل کو تڑپ طائر جاں کہتے ہیں
اس شرف کو جو نہ پہنچا وہ ہما ہوتا ہے

ہے مری بندگی خاص یہی اے قاتل
قتل میں دیر نکر وقت قضا ہوتا ہے

کوئی بھی وادیٔ حیرت میں نہیں یار رفیق
دل سرگشتہ مگر راہ نما ہوتا ہے

خاک میں اسکو ملائیگی کدورت اس کی
غیر کیوں دشمن ارباب صفا ہوتا ہے

قتل ہو کر بھی تو رہتے ہیں پریشاں عشاق
سر جدا ہاتھ جدا پاؤں جدا ہوتا ہے

عام کر نقد نظارہ کہ بڑھے دولت حسن
جو بھلا کرتا ہے اسکا بھی بھلا ہوتا ہے

کشتیٔ غم نہیں آنسو کہ چلائی نہ چلے
یہ تو وہ کام ہے جو سہل روا ہوتا ہے

اے دل سادہ گلستاں میں کہاں رنگ دوام
محو نیرنگیٔ نقاش صبا ہوتا ہے

عشق رہ جائے جو دلمیں تو ہے انجام خراب
زخم اچھا نہیں ہوتا تو برا ہوتا ہے

حسن کو اسکے نمو ہے بڑھے قد سے گیسو
سایہ جب مہر نکلتا ہے سوا ہوتا ہے

ہو چکی داغ سے رونق دل بے ساماں کی
ایسے ویرانہ میں اس شمع سے کیا ہوتا ہے

۱۸

لکھ یہ تبدیل قوافی غزل تازہ نہ کی
تیرے اشعار میں معنی کا مزہ ہوتا ہے

۱۷

عبث آغوش میں ہونے کا گماں ہوتا ہے
دل خود رفتہ خدا جانے کہاں ہوتا ہے

رنج سے عاشق محزوں کو اماں ہوتا ہے
موت کہتے ہیں جسے خواب گراں ہوتا ہے

روبرو وہ نہو تو صبر کہاں ہوتا ہے
یار کا جلوہ قرار دل و جاں ہوتا ہے

بسکہ میں راہ طلب میں ہوں سبکرو تر خضر
نفس شوق مجھے بار گراں ہوتا ہے

جلوہ کرتے نہیں تم دلمیں تو میں روتا ہوں
آنکھ بھر آتی ہے خالی جو مکاں ہوتا ہے

باوفا ٹھہرے عدو رشک سے بیتاب ہے دل
ہم تڑپتے ہیں یہاں قتل وہاں ہوتا ہے

دم گھٹا جاتا ہے کبتک سہے کوئی یہ عذاب
جل بھی چکے یہ دلِ پُر سوز دھواں ہوتا ہے

جسم میں سوز محبت جو کوئی چیز نہیں
داغ کا کیوں دلِ انساں میں نشاں ہوتا ہے

چپ رہیں ہم مگر اسکا تو نہیں کچھ بھی علاج
حال دل صورت محزوں سے عیاں ہوتا ہے

کسی کروٹ کسی پہلو تجھے آرام نہیں
درد آخر دلِ بیتاب کہاں ہوتا ہے

ہاتھ رکھ لیجئے دل پر تو کہوں افسانہ
پر اثر دردِ محبت کا بیاں ہوتا ہے

کان تک اُسکے نہ پہنچیگی یہ فریاد کبھی
نالہ کش کیوں دل بیتاب و تواں ہوتا ہے

لگے ہم دوست ہوئے جسکا زمانہ طالب
کہئے تو دشمن بھی ایک جہاں ہوتا ہے

دل میں اندوہ تو سینہ میں ہے شوق اسکا رفیق
عشق تنہا نہیں ہوتا ہے جہاں ہوتا ہے

قصۂ شوق حسینوں سے کہا کرتا ہوں
بزم میں ذوق لطف زباں ہوتا ہے

اشک میں لخت جگر آتے ہیں تسکیں معلوم
نفع کیا گریہ سے ہوتا ہے زیاں ہوتا ہے

| ۱۶ | اے زکی کیسا خیالات کا رہتا ہے ہجوم<br>دل مجھ بھی فکر ہمہ داں ہوتا ہے | ۱۹ |
|---|---|---|

عالم میں تیری ذات جو صورت نما ہوئی
حیرت فزائے آئینہ ماسوا ہوئی

سنتا نہیں کوئی جسے وہ آہ کیا ہوئی
یہ تو شکست شیشۂ دل کی صدا ہوئی

دنیا تھی اہل ہوش کا ایک دار الامتحاں
ہم غافل اس میں آئے تو غفلت سرا ہوئی

توڑا دم اور اب بھی نہ توڑی امید وصل
ثابت انہیں بھی آج ہماری وفا ہوئی

طرز ستم کشی نے مری مجکو کھو دیا -
بگڑی یہ اُنکی خو کہ جفا ہر ادا ہوئی -

کیا خاک اعتبار کروں جذب دل ترا
وہ ایک دن نہ آئے ہزار التجا ہوئی

مجھ تک نہیں پہنچتی تقاضا ترحم سے
پھر آئی چرخ سے نہ گئی گوش یار تک
جز گریہ اور کیا غم دل کا علاج تھا
اُس کے خرام ناز کو پایا طلسم شوق
ہر دنا نفس نفس ہے تو ماتم ہے دم بدم
آنکھوں کو انتظار ہے یاراں رفتہ کا
کیا شکر کیجے دل کی تسلی کے واسطے
دم میں شب وصال کچھ ایسی گزر گئی
اُٹھا جو پردہ سینہ میں داغ نیاز تھا

شمشیر یار بھی نگہ نارسا ہوئی -
لو آہِ نارسا بھی ہماری دعا ہوئی -
اے دیدہ مرحبا کہ یہ حاجت روا ہوئی
جو آنکھ فرش رہ تھی وہی نقش پا ہوئی
دل کیا ہوا کہ مجلس اہل عزا ہوئی -
دل کو یہ جستجو ہے کہ وہ بزم کیا ہوئی
جو بات جو ادا تھی تمہاری جفا ہوئی
گویا ہماری زندگی بے بقا ہوئی
گل کی قبائے ناز بھی اپنی قبا ہوئی

| ٢٠ | دل سرد ہو گیا ہے نئی وضع دہر سے<br>جو آہ نکلی ہمدم بادِ صبا ہوئی - | ١٦ |
|---|---|---|

ہے گویا بسمل ہے تیغ مدبسم اللہ سے
رشک سے لیلے غیرت مجنوں ہوئے مشہور خلق
چھیڑنے دو اسکو توسن اُٹھنے دو طرف نقاب
یہ ہوا آخر بنی ہے میرے دل کی آگ سے
شعلے ایسا بڑھ گیا ہے غش سی چونک اُٹھتا ہوں میں
چشم بینا او فیض جلوہ ہم آغوش ہیں -
تھی وہاں زخم میں تحسین قاتل بعد مرگ
صاف کر دل کو کہ نکلے عزلت و پستی سے تو

میں سبق مکتب میں لیتا تھا دل آگاہ سے
تم ہماری وحشتوں سے ہم تمہاری چاہ سے
دیکھ لینا لاشیں اٹھتی صحن جولانگاہ سے
کیا عجب بجلی گرے جو ابر دود آہ سے
جب خلش ہوتی ہے دل میں نالۂ جانکاہ سے
روزن دیوار ہے پیوستہ نور ماہ سے
کارنامہ ہو گئی میری وفا افواہ سے
ہے لطافت سے خروج آب قعر چاہ سے

رہ گئی وقت خطاب یار میری بات یوں
بزم میں دشمن رہا خاموش پاس جاہ سے

راہ الفت میں ہوں برہم صورت موج سراب
جادۂ مطلب کو طے کرتا ہوں کس اکراہ سے

لاغری نے مجکو شان حق شناسی کی عطا
سر اٹھا سکتا نہیں ہوں بار برگ کاہ سے

میں بھی خوش ہوں مجکو رشک ہم کلاہی تو نہیں
انکو نفرت ہی سہی میرے شفاعت خواہ سے

میں قضائے بے تعین ڈھونڈھتا پھرتا ہوں ہر
ہوں گریزاں گوشۂ درویش و بزم شاہ سے

حشر کو کیونکر سنو گے خلق کے اندوہ و درد
تم تو گھبراتے ہو میرے قصۂ کوتاہ سے

۲۱

جب ہو وقت نفی ہستی اے زکی لازم کہ ہو
ہر نفس دست و گریباں شور الا اللہ سے

۱۵

کفن میں میرے رکھنا یارو وہ تصویر قاتل کی
کہ جسمیں دیکھ لو زیب کمر شمشیر قاتل کی

حیات تازہ ہے اس سخت جاں کو ہر نفس جسکو
ملی ہو زندگانی خضر کی تسخیر قاتل کی

دکھائی ہی نہ ہو صورت تو وہ کیوں قتل کو آئیں
مری محرومیٔ قسمت ہوئی زنجیر قاتل کی

نہ کاٹے تیغ ہاتھ اوچھا پڑے تو آپ مرجائیں
نہ ہونے دینگے ہم اہل وفا تحقیر قاتل کی

نہ تڑپا میں تو انکے ہاتھ کی ہونے لگی تحسیں
مری بیطاقتی سے بڑھ گئی توقیر قاتل کی

لئے جاتا ہوں میں شوق شہادت ہائے مقتل سے
پھراتی ہے مجھے یوں پھر یہ تاثیر قاتل کی

ہوا محفل میں اظہار تمنا قتل کا حیلہ
یہ قسمت کشتۂ حسرت کی وہ تقدیر قاتل کی

ہلاک جاں کو صرف افسردگی دم بھر کی کافی ہے
اٹھائے کس لئے منت کوئی دلگیر قاتل کی

ملا کر خاک میں مجکو ہوئے بے رحم وہ مشہور
یہاں تعذیر عاشق ہو گئی تشہیر قاتل کی

سحر تو ہونے دے ایسا بھی کیا شوق شہادت ہے
کہیں نیند اڑ نجائے نالۂ شبگیر قاتل کی

خجل خود ہوئیگا حشر کو کرتے دم پرسش
سنیں گے جب لب جاں بخش سے تقریر قاتل کی

یہ مرگ حیرت افزا نور ایماں ہوگئی یارب
کہ پھرتی ہے نظر میں شکل پر تنویر قاتل کی

اسیر و صید جاں دور و نما لو آؤ وہ دیکھو
نقاب اٹھنے لگا اور کھچ گئی شمشیر قاتل کی

کرے جب اتحاد ذوق بیخود کیوں نہوں دمساز
قتیلوں کی نوا ہے مرحبا تکبیر قاتل کی

۲۲

ذکی میں تشنۂ جام فنا کیا کشمکش میں ہوں
ادھر یہ اضطراب شوق ادھر تاخیر قاتل کی

۱۷

جینا غم دوری میں عجب حال ردی ہے
مرنا تری قدموں میں حیات ابدی ہے

قربان شہ حسن کی ہے داغ جگر مہر
جاگیر محبت بھی عطائے سندی ہے

زنہار نظر شمس و قمر سے نہ ملانا -
یہ دیدۂ حیراں ہے وہ چشم رمدی ہے

دل عشق بتاں کے لئے ایک ا و نہ لکھا
یہ کاتب قسمت کی خطائے عمدی ہے

کیوں زلف رسا ہے الف قد کے مساوی
کیا یہ بھی کوئی فتنۂ پایان صدی ہے

کچھ دلمیں تو کچھ حصہ پہنچتا ہے جگر میں
آب دم شمشیر کی قسمت رسدی ہے

کیونکر وہ موافق ہو کہ صحبت ہے مخالف
ہیں صلح گزیں فرقۂ اعدا حسدی ہے

دیکھا جو شب وعدہ وہی دیکھینگے آگے
بے مہری فردا کا تری آئندہ دی ہے

بے بوسہ لئے دلبر یکتا. نہ ٹلے گا
یا جان ہی دیگا دل شیدا احدی ہے

میں تنگ ہوں جینے سے وہ کرتے ہیں شفاعت
یہ نیکی احباب مرے حق میں بدی ہے

ڈوبے گی مگر کشتی دل بحر فنا میں
بار غم و اندوہ سے بے طور لدی ہے

ہو در استی شمع اگر سوز وفا میں -
خاکستر پروانہ بھی فرش نمدی ہے

جو نقطۂ آغاز وہی مرکز انجام
دوران محبت ازلی و ابدی ہے

جب مستی صہبا میں نہوا اسکا تصور
وہ بے خبری کچھ بھی نہیں بیخردی ہے

ہم عشق کی محنت میں لیے جاتے ہیں بیکار
بے طاقتی تحلیل قوائے جسدی ہے

تا زیست ہوں مصروف عزائے دل مرحوم
فرصت مجھے دیگا غم دیرینہ ندی ہے

لیتا ہے دل انداز تغافل سے وہ عیار
ہمنے نگہ ناز کی کیوں شرط بدی ہے

| ۲۳ | جویاے مدد ہوں میں نبی کی شاہ عرب ہے<br>اس وجہ سے لب پر مرے شور مددی ہے | ۱۵ |
|---|---|---|

قاتل جو ٹھہرتی نہیں اس بار کے نیچے
رکھ تیغ کو تو گردن بیمار کے نیچے

گاہ اٹھتے ہیں فتنے کبھی آتی ہیں بلائیں
بالائے زمیں چرخ ستمگار کے نیچے

کیا شاخ تر گل ہے تری گردن نازک
آخر یہ دبی جاتی ہے کیوں ہار کے نیچے

گھل گھل کے مری جاں گئی عشق بتاں میں
لاشہ نظر آتا نہیں زنار کے نیچے

بیہدہ ہی خم تسلیم ہے میں سر کو جھکائے
بیٹھا ہوں ستمگر تری تلوار کے نیچے

کی اشک کے طوفاں میں مرے گھر کی خرابی
در غرق ہوا سیل ہے دیوار کے نیچے

ہو جیسے نہاں حصۂ خورشید افق میں
وہ عارض روشن ہے خط یار کے نیچے

کثرت سے مرے لخت جگر کی مژہ خم ہے
یہ شاخ دبی جاتی ہے اثمار کے نیچے

پیکاں ہے مگر تیرے کسی تیر خطا کا
کانٹا سا کھٹکتا ہے دل زار کے نیچے

فرہاد کو ہم روئے بھی شیون بھی سن آئے
نالوں کی صدا آتی ہے کہسار کے نیچے

گرم اشک نے دامان سحاب اسکو بنایا
بجلی ہے نہاں جیب کے ہر تار کے نیچے

آتے ہوئے نقش کف پا غیر نہ دیکھیں
فرش آنکھوں کا کیجے قدم یار کے نیچے

تم دیکھو گے مہتاب کی حیرت ابھی ٹھیرو
آنے دو ذرا چاندنی دیوار کے نیچے

گیسوے خمیدہ میں چھپے وہ رخ سیمیں
گنجینۂ دولت ہے نہاں مار کے نیچے

| ۱۸ | گلشن یہاں کی دیکھ زمانہ کی دو رنگی<br>کچھ سایہ ہے کچھ نور ہے اشجار کے نیچے | ۲۴ |
|---|---|---|

عدو کے پاس سے کہتے ہو امتحاں نہ سہی
تمہیں تو شوق نہیں ہے تو مہرباں ہی سہی

وہ میرا غم ہی سنیں پوری داستاں ہی سہی
حکایت دل بیتاب درمیاں نہ سہی

اگر نہیں ستم دہر جاوداں نہ سہی
جفا پسند وہ کیا کم ہیں آسماں نہ سہی

حریف باد فنا جسم ناتواں نہ سہی
یہ کیوں کہوں کہ فروغ چراغ جاں نہ سہی

خموش بزم میں بیٹھے ہو کوئی بات ہی یہ
زباں دی ہے خدا نے تمہیں دہاں نہ سہی

تمہارے کشتہ کے مدفن کی کچھ تو زینت ہو
گلی کی خاک ہی دو سنگ آستاں نہ سہی

جلال حسن سے کوئی قدم نہیں رکھتا
نہیں ہے در پہ اگر انکے پاسباں نہ سہی

ملینگے خاک میں قول حکیم ہے کیا بحث
ہمیں تو کام زمیں سے ہے آسماں ہی سہی

نہ بیم برق نہ آزار باغباں صد شکر
عزیز ہے قفس تنگ آشیاں نہ سہی

کرینگے قبر میں دنیا کو خاک عاشق یاد
وہ خاکداں ہی سہی مسکن یہ خاکداں ہی سہی

تمہارے جلوہ سے روشن ہیں صحن منظر و بام
مجھے نہیں سر آرائش مکاں نہ سہی

غلط ہے اس دل شوریدہ سے امید وفا
یہ حسن ظن ہے کہاں کا وہ بدگماں نہ سہی

نہیں ہوں داد طلب ضبط شوق کا تم سے
نہیں ہے مجکو اگر حسرت بیاں نہ سہی

خطاب کے لئے ہمدرد کی ضرورت تھی
بغل میں ہے دل ناشاد راز داں نہ سہی

تمہارے عشق میں کیا کیا نہ سختیاں نہ سہیں
خدنگ غم نہ سہی درد کی سناں نہ سہی

نہیں ہے عشق کی سرگشتگی میں ساتھ ضرور
ہمیں تو خاک اڑانی ہے کارواں نہ سہی

سفینۂ رقم عشق لوح سینہ ہے
کلید قفل معانی میری زباں نہ سہی

| ۲۵ | نزکی مقام سعادت سمجھ کے بیٹھ رہو<br>حریم کعبہ نہیں ہے در مغاں نہ سہی | ۱۸ |
|---|---|---|

دل ہی میں نالۂ شبگیر الٹ جاتا ہے
ناموافق ہے ہوا تیر الٹ جاتا ہے

بھر کے یوں کاسۂ تدبیر الٹ جاتا ہے
پیش آجاتی تقدیر الٹ جاتا ہے

بیقراری سے وہ ہیں قتل جہانمیں عاجز
چلتے چلتے دم شمشیر الٹ جاتا ہے

نالے اسکے نگہ قہر سے رک جاتے ہیں
تیر سے تیغ ہوا گیر الٹ جاتا ہے۔

حلق و گردن کی ہو تمئیز انہیں کیا دم ذبح
یہ تڑپتا ہے کہ نخچیر الٹ جاتا ہے

مجھسے دلبر کے مرقع کا ورق بھی ہے نفور
دیکھتے دیکھتے تصویر الٹ جاتا ہے

عشق میں بڑھتی ہے وارفتگی دل مشکل
وہ عمل جس سے ہو تسخیر الٹ جاتا ہے

چرخ کج باز سے کام اپنا عدو کے حق میں
راستی کی ہے یہ تاثیر الٹ جاتا ہے

یوں ہر آغاز سے ہے دست و گریبان انجام
سلسلہ صورت زنجیر الٹ جاتا ہے

اور کیا صبر و سکوں پیش نظر ہوتا ہی
آنکھ سے پردۂ تدبیر الٹ جاتا ہے

بدگماں میری عوض غیر نے دیکھا کیا ظلم
کیا کہیں صفحۂ تقدیر الٹ جاتا ہے

کیا ملے سوز سے جز داغ تہی قسمت کو
بخت سے بوسۂ اکسیر الٹ جاتا ہے

جلوہ گہ میں تری کیا ٹھیروں کہ سایا جاں
جب ہوا روکش تنویر الٹ جاتا ہے

ٹھیرا اظہار وفا شکوۂ وصل اغیار
رشک سے حاصل تقریر الٹ جاتا ہے

دو اجازت مجھے نالہ کی تماشا دیکھو
ایک دم میں فلک پیر الٹ جاتا ہے

غم کے لکھنے میں بھی ہے بخت نگوں کی شوخی
خط کا کاغذ دم تحریر الٹ جاتا ہے

صحن خرابات میں رندوں سے مے چھپایا کیا شیخ
نشہ میں وہمن تزویر الٹ جاتا ہے

| ۱۹ | ذوق تحسین ہے نزاکی کس قدر اللہ اللہ<br>دم بسمل دم تکبیر الٹ جاتا ہے | ۲۶ |
|---|---|---|

کوہ مسکن ہے کبھی گاہ بیاباں کوئی — مجھسے یارب نہ گھر آباد نہ زنداں کوئی

نہ سہی تم نہیں کرتے اگر احساں کوئی — یہ تو پوچھو کہ ترے دلمیں ہے ارماں کوئی

شرح درد دل محزوں مجھے منظور نہیں — تا جفا سے نہ ہوا ے نالہ پشیماں کوئی

صید ہوگا دل عالم کہ ہوا جلوہ نما — بام پر کھولے ہوئے کاکل پیچاں کوئی

نہ اجل آئی نہ وہ آئے نہ قاصد آیا — ہجر میں دم ہی نکلتا ہے نہ ارماں کوئی

بیقراری سے ہی جنبش یہ خلش ہے دل کی — یا کھٹکتا ہے ترے تیر کا پیکاں کوئی

کیوں تغافل ہے مرے حال زبوں سے تمکو — غافل انساں سے نہیں اسقدر انساں کوئی

گلشن دہر میں یوں شبنم و گل کو سمجھو — کوئی ہے دیدۂ گریاں لب خنداں کوئی

میری اس تیرگی بخت کا کیا کہنا ہے — جل رہا ہوں نہ ہوا شمع شبستاں کوئی

ہجر میں کثرت غم وصل میں رنکا ہجوم — راہ مرنے کی نکلتی نہیں آساں کوئی

غم زدا ہے یہ لالہ نہ یہ گل تسکیں بخش — نظر آجائے کہیں رشک گلستاں کوئی

گرمی بزم ہوا داغ محبت کا طلسم — ہوگیا محو تماشا سے چراغاں کوئی

سفر مرگ عجب غربت و تنہائی ہے — نہ ملا راہ میں تا گور غریباں کوئی -

میرے دشمن ہیں تو ہوں اے دل بیتاب مگر — غیر کا دوست نہ ہو یار کا درباں کوئی

دیکھتا جا نگہ ناز سے او شاہ سوار — نیم بسمل ہے یہاں خاک میں غلطاں کوئی

لب جاں بخش ہیں اعجاز مسیحا مانا — یہ بتاؤ کہ ہے شرمندۂ احساں کوئی

روز و شب پیش نظر رہتے ہیں گیسو کی وہ بات — زندگانی ہے مگر خواب پریشاں کوئی

دل میں تمھارے رونق کاشانۂ غم کا رماں | نہوا پر نہوا شمع شبستاں کوئی

۲۷ | پھر چلے دہر میں اب ضعف یہ کہتا ہی نز کی<br>ڈھونڈھ کر بیٹھ رہو کلبۂ احزاں کوئی | ۱۶

پسند طبع نتھا یہ کہ وہ دہل جاتے | فلک کو جاتے بھی نالے تو بے محل جاتے

نہ جاتے چھوڑ کے مضطر وہ آج کل جاتے | ہم اُنکے سامنے مرجاتے یا سنبھل جاتے

پس فنا دل سوزاں کا ہے نشان باقی | کہ ایک داغ لئے ہیں تہ بغل جاتے

جنون عشق نے سودائے شوق کھویا | دماغ سے کہیں اعدیہ خلل جاتے۔

ہمارے نالے تو کچھ اسقدر اسیر نہ تھے | کہ اُنکے گیسوئے پر پیچ وخم کے بل جاتے

جو دست ناز سے اپنا طلب کا وہ کرتے | چمن میں رکھتے ہیں گو سرو پائے شل جاتے

بگڑ رہے ہیں عدو سے مزاج برہم ہے | ہم اُنکے سامنے سر دینے آج کل جاتے

نہ جاتے حضرت دل تم اگر بلاتے وہ | ہمیں تو ہے یہی مظنون و محتمل جاتے

رسا تھا بخت جو ہم ہوتے اُنکے کوچہ کی خاک | خرام ناز میں پابوس تا محل جاتے

شکستہ پا ہیں سر ناتواں ہے زانو پر | ہم اُنکے کوچے میں جاتے تو کسکے بل جاتے

اگر سمجھتے کہ نفرت ہی عاشقوں سی اُنہیں | تو کر کے ہم کوئی تسخیر کا عمل جاتے

نہیں نہیں یہ نہوتا کہ وہ نہ دینے جگہ | ہم اُنکی بزم میں شوخی سی فی المثل جاتے

قدم قدم غم ہجراں گرائے دیتا ہے | وہ دکھ نہیں ہے یہ سہکر جسے سنبھل جاتے

بقدر حوصلہ سُنتے صلائے بادہ تو ہم | سبو لئے سوئے خمخانۂ ازل جاتے

وہ قتل گاہ میں جاتے تو فرط شوق سے ہم | پکارتے ہوئے لبیک یا اجل جاتے

زمین سخت میں کھاتے ہو ٹھوکریں کیا کیا

| ۲۸ | مشاعرے میں زکی لیکے یہ غزل جاتے | ۱۷ |
|---|---|---|

وہ آج آپ کو ایسا ہیں کچھ بنائے ہوئے
کہ شکل دیکھ کے جاتے ہیں ہوش آئے ہوئے

ستانے والے ہمارے ہو ہم ستائے ہوئے
تمہیں ہم اور ہمیں تم ہو آزمائے ہوئے

ہم انکے عشق میں ہیں جان و دل لگائے ہوئے
خودی کو چھوڑے ہوئے تفرقہ اٹھائے ہوئے

ہم انکی یاد میں ہیں آپ کو بھلائے ہوئے
الست کہتے ہیں حرف دوئی مٹائے ہوئے

یہ کیا روش ہے کہ جاتے ہو مثل باد نسیم
چراغ زندگی عاشقاں بجھائے ہوئے

نکل گئے تھے دم چند لب سے صورت آہ
الٹ کر آگئے وہی یاس سے تو ہائے ہوئے

یہ رنگ دیدہ خونبار بے سبب کب ہے
خدنگ شوق ہوں مدت سے دلمیں کھائے ہوئے

کروگے قتل کسے کیوں غضب میں بیٹھے ہو
کلاہ اتارے ہوئے آستیں چڑھائے ہوئے

نظر ہے انکی وہ برق ستم کہ جاتی ہے
کسی کا دل تو کسی کا جگر جلائے ہوئے

دل حزیں کو یہاں تنگ ہے پاس خاطر یار
کہ نالے پھر گئے سینہ میں لب تک آئے ہوئے

نقاب رخ سے اٹھایا ستم کیا تم نے
کھلے وہ راز جو دلمیں تھے ہم چھپائے ہوئے

نہ پوچھ ہمسے کہ ہم کون ہیں زمانہ میں
فلک کے مارے ہوئے یار کے ستائے ہوئے

مبارک آپکو یہ مشق ناوک اندازی
وہ خاک تودہ ہو جسمیں ہیں دل بلائے ہوئے

سنی حباب نے برش جو اسکے خنجر کی
پناہ آب میں بیٹھا ہے سر بچائے ہوئے

دل شکستہ کو پھر جمع کرکے لے جاؤں
ہوئے ہیں دن بہت انکو صدا سنائے ہوئے

یہ جلوہ گاہ صنم ہے کہاں کے ارض و سما
ہزار کون و مکان دل میں ہیں سمائے ہوئے

| ۲۹ | وصال یار کے مشتاق ہو زکی شاید<br>کہ بیٹھے روتے ہو دست دعا اٹھائے ہوئے | ۱۳ |
|---|---|---|

دلوں سے عشق و وفا کے خلل نہیں جاتے
یہ شاہ وہ ہیں کہ جنکے عمل نہیں جاتے

یہ پیچ و تاب ہیں زلفوں کے بل نہیں جاتے
دل اسیر کے طول امل نہیں جاتے

ستم پر آنکھیں بچھاتے ہیں مثل نقش قدم
تری نظر کی طرح ہم بدل نہیں جاتے

اُتر گئیں جو نگاہیں خلشگر اب تک ہیں
یہ تیر وہ ہیں کہ دل سے نکل نہیں جاتے

نہ ہو گی نالہ سے لغزش بتوں کی تمکیں میں
ہوا کے صدمہ سے کہسار ٹل نہیں جاتے

جدا تھے ذات سے پھر نور ذات ہوتے ہیں
وصال شمع سے پروانے جل نہیں جاتے

بلند بام سے اُسکے ہے دور باش جلال
کہ مہر و ماہ بھی زیر محل نہیں جاتے

جو کعبہ لے چلیں تو جائیں رہنما ہیں خضر
بتوں کے کوچہ سے ہم فی المثل نہیں جاتے

وہ اُٹھتے ہیں تو یہ کہتے ہیں دل میں دیکر داغ
کسی کی چھوڑ کے خالی بغل نہیں جاتے

سمجھکے پہلے ہی بیٹھے ہیں خاک ہونے کو
در مغاں سے خراب ازل نہیں جاتے

بنیں گے نقش قدم جادۂ وفا میں نہ اشک
چلیں گے آنکھوں سے ہم سر کے بل نہیں جاتے

نکل گئے ترے کوچہ سے بے وفا اغیار
مگر ہم ایک اسیر اجل نہیں جاتے

| ۳۰ | ذکی جو ضبط ہے مرد نبرد مستی شوق<br>تو کیوں ہے لغزش پیہم سنبھل نہیں جاتے | ۱۷ |
| --- | --- | --- |

دل میں ہے حسرت فردوس بریں تھوڑی سی
وہ بھی ہے کوچۂ دلبر کی زمیں تھوڑی سی

جان ابھی ہے بت غارت گر دیں تھوڑی سی
اور در پر ترے گھستے ہیں جبیں تھوڑی سی

داغ ہے تجھ میں رخ یار سراسر روشن
شکل ملتی ہے مگر ماہ مبیں تھوڑی سی

دیکھنا غور تصور میں بھی رہتا ہے وہ شوخ
کھینچ تصویر تو صورت گر چیں تھوڑی سی

گرد بادا اُٹھنا جسے کہتے ہیں ارباب خرد
میری وحشت سے ہے چکر میں زمیں تھوڑی سی

شگفتے ہیں وہ مجھے کہہ لینے دو تعجیل نہ کر
دل میں حسرت ہے دم باز پسیں تھوڑی سی

وہی ارباب تنعم ہیں جنھیں دنیا میں
مل گئی نعمت حسن نمکیں تھوڑی سی

دل کو شرمندہ ترے ناوک پیہم نے کیا
خار مژگاں کے لئے جائے نہیں تھوڑی سی

دود بے شعلہ ہیں زلف و خط و گیسوئے سیاہ
حسن میں آگ بھی رکھتے ہیں حسیں تھوڑی سی

حالت زار ہوئی مانع تسکین غم میں۔
رہ گیا کھینچ کے میں آہ حزیں تھوڑی سی

دل ویراں میں ہے کون اسکے تصور کے سوا
صورتیں یا غم و حرماں کی ہیں تھوڑی سی

نقش جاں صفحۂ ہستی سے مٹا دینے کو
موج دریا ہے تری چین جبیں تھوڑی سی

مہر گردوں ہے نمونہ تری آرائش کا
اس میں ہے شوخی انداز نگیں تھوڑی سی

منظر چشم میں آ جلوہ گہ عالم ہے
چاہیئے سیر دل گوشہ گزیں تھوڑی سی

دیکھئے دیدۂ حق بیں میں دل عارف میں
خاک پا یار کی ہاتھ آئے کہیں تھوڑی سی

بند غیرت سے ہوئی کھلتے ہی موسی کی زباں
شوق نے کی تھی جو وا چشم یقیں تھوڑی سی

۱۳۱

ہم تو قانع ہیں نہ نکلیں گے جہاں میں جاکر
رزق حمادی ہے زکی نان جویں تھوڑی سی

سننے کو دلبر مرا حال خراب آنے کو ہے
شرح کو لب پر دل پر اضطراب آنے کو ہے

جانب محشر وہ رشک آفتاب آنے کو ہے
اور اسپر یہ قیامت بے نقاب آنے کو ہے

پھر بہار عشق با صد آب و تاب آنے کو ہے
لخت دل لیکر مژہ پر خون ناب آنے کو ہے

خواب میں کیوں دیکھی یارب میں نے برہم زلف یار
کچھ تو ہے کوئی بلا کوئی عذاب آنے کو ہے

بات ساقی نے نہ پوچھی ادھر ہم ہر دور میں
یہ ہی سمجھے اب ادھر جام شراب آنے کو ہے

آپ وہ حسن نظر سوز اپنا ہوگا پردہ دار
کیا ہوا وہ برق وش جو بے حجاب آنے کو ہے

وعدے سارے ہی غلط نکلے تہوں کا وعدہ کیا
مرگ کو مدت سے سنتے ہیں شتاب آنے کو ہے

پیشوائی کسے لئے منہ سے اُڑا جاتا ہے رنگ
نامہ بر پھرنے کو ہے خط کا جواب آنے کو ہے

بس تغافل ہو چکا پھر اب نگہ کا کام ہے
پھر دل مضطر کو میرے صبر و تاب آنے کو ہے

وصل کی شب کیا کروں فریاد روزِ ہجر کی
کہہ رہی ہے چشم مست ناز خواب آنے کو ہے

شوق رسوا اب کہاں ہے جرأت اظہار درد
وہ نگاہِ فتنہ گیں پھر تا نقاب آنے کو ہے

رشک گلشن ہوتی جاتی ہے بہارِ سادگی
اُنکے باغ حسن میں رنگ شباب آنے کو ہے

یہ شب ماہ آئینہ ہے انقلاب دہر کا
سایہ ہے جانے کو گھر سے ماہتاب آنے کو ہے

شام سے تا صبح دار کھ چشم نور جلوہ دیکھ
یہ وہ منزل ہے کہ اس میں آفتاب آنے کو ہے

دیکھ لوگے گرمی ضبط الم میں کیا کہوں
دود افغاں میں جگر ہو کر کباب آنے کو ہے

کیا وفادار تمنا ہے ہجوم بے کسی۔
جوش حسرت صورت موج سراب آنے کو ہے

خانہ بربادی تماشا گاہ عبرت ہو گئی
سیل کے ہمراہ بہتے گھر حباب آنے کو ہے

| ۳۲ | مجکو کیا ڈر ہے زکی میرے گناہ ہیں بے حساب<br>ہاں یہ ایماں ہے مرا روزِ حساب آنے کو ہے | ۱۵ |
|---|---|---|

ہے منزل اول ہی میں ناکام سفر سے
جاکر شب غم جاں پھر آئی ہے سحر سے

سے جاتے ہو دل پہلو سے تصویر نظر سے
اعجاز ہے حیرت زدہ باتوں کے اثر سے

ڈر کچھ تو ہے جو موج پریشاں ہے سراسر
بیتاب ہوں میں قلزم ہستی کے خطر سے

کیا بخت ہے اس بخت کو کیا کہتے ہیں یارب
نالہ بھی ہے لب پہ تو ہے محروم اثر سے

ناہم پینے میں مے اور وہی ہے طلب جام
دھویا نہ گیا داغ ہوس دامن تر سے

وہ اور سنیں درد محبت اسے دیکھو
بن آئی عدو کی مرے مرنے کی خبر سے

جانو جو مرا حال تو تم آپ کو سمجھو ـ اے کاش مجھے دیکھو کبھی میری نظر سے

بالیدگی سبزہ مجھے فال نکو ہے تنگ آکے نکل جائیگی وحشت مرے گھر سے

رنجور رہ شوق ہوں لیکن مری ہمت کہتی ہے کہ آگے ہوں مسیحا و خضر سے

حسرت ہے یہاں سے تو وہاں ہے تغافل نفرت ہے اُدھر سے جو تمنا ہے اِدھر سے

میں شور قیامت تو نہیں نقش قدم ہوں بیٹھا نہیں اُٹھنے کو ترے راہ گزر سے

سرگشتہ ازل سے ہوں کہ تحریر جبیں کی تقدیر کی زنجیر ہے لپٹی ہوئی سر سے

تیر نگہ یار کی اللہ رے شوخی ـ بیٹھا ہی تھا دل میں کہ ہوا پار جگر سے

گزری ہے شب ہجر عجب غم میں کہ مجھ کو وارفتگی ذوق ہے آغاز سحر سے

۳۳

مقتل میں خدا جانے کہ کیا گزری نرگی پر

آزردہ پھرے آتے ہیں احباب اُدھر سے

۱۵

دی تھی حسرت تو ہمیں آئینہ پیدا کرتے کہ اُنہیں دیکھتے ہم وہ ہمیں دیکھا کرتے

دیکھے دھوکا اسے مرجاتے تو اچھا کرتے کاش ہم چرخ سے جینے کی تمنا کرتے

اُنکی محفل میں شب مرگ جو ملجاتی جگہ شمع ساں اُسکو بھی ہم صرف تماشا کرتے

ہاے یہ ذوق وفا اور بغل میں دل ایک ہوتے دو چار بھی دل اور تو شیدا کرتے

جانتے جو نگہ ناز پہ مرجانے کا لطف جو کیا ہیں نے وہی خضر و مسیحا کرتے

ہاں غبار غم و اندوہ سے احکام قضا دل کو بھر دیتے مگر چشم کو دریا کرتے

ہجر میں رہتے اگر ہوش عجب دولت تھی چشم بد دور خیال رخ زیبا کرتے ـ

وہ اگر چہرۂ انور کے دکھاتے نیرنگ دیدۂ روزن دیوار کو بینا کرتے ـ

بیدل عام تھی محشر میں وہ مجھ سے ورنہ تہمت دلبری خلق کا دعوے کرتے

ہم ہیں وہ رند جہاں سوز کہ ہوتا جو نصیب
ملک جم صرف مے و ساغر و مینا کرتے

چاہتا تھا دل خوں گشتہ کہ ہو رنگ حنا
آپ پامال نہ کرتے تو اسے کیا کرتے

حال بے پوچھے کہا جائے وہ بیزار ہوئے
ہیں نہ کہنا تو وہ سُننے کی تمنّا کرتے

چرخ کج باز جو دیتا بھی کبھی فرصت عیش
ہم وہ دیوانے ہیں تندر غم فردا کرتے

آتا آشوب گہ حشر میں وہ شوخ تو لوگ
فتنۂ چمن چمن کے نثار قدِ رعنا کرتے

۳۴

ہم تو ناداں ہیں نہ کی عشق سے بچنا دشوار
اس سے پرہیز کوئی حضرت دانا کرتے

نہ جاؤ ہو کے خفا دلربا سنو تو سہی
مصیبت دل غم آشنا سنو تو سہی

کوئی نہ روئے نہیں ایسا قصۂ غم دل
مجھے بُرا نہ کہو ناروا سنو تو سہی

بیان شوق نہیں کہہ رہا ہوں درد فراق
ذرا نہ کیجئے عذر حیا سنو تو سہی

مری بغل میں ہے دل گرم نالہائے حزیں
نہ کھولنا خم زلف دوتا سنو تو سہی

نہ تھے حواس کہ محشر میں چاہتا کوئی داد
یہ شوخی نگہ فتنہ زا سنو تو سہی

بتوں کے کوچہ سے میں زندگی میں نکلوں گا
ہوئے ہیں خضر مرے رہنما سنو تو سہی

تمہیں ہو رہزن ایمان تمہیں ہو دشمن دیں
یہی تو کہتی ہے خلق خدا سنو تو سہی

کدھر ہے جادۂ منزل رفیقو دیکھو تو
کہاں ہے قافلہ بانگ درا سنو تو سہی

چمن میں ہے اثر غم چٹکنا غنچوں کا
شکست دل کی ہے گویا صدا سنو تو سہی

فغاں میں نالہ میں سب چرخ کی شکایت ہے
تمہارا ذکر نہیں تم ذرا سنو تو سہی

زباں کٹے جو کہوں داد کیوں نہیں دیتی
حکایت دل بے مدعا سنو تو سہی

ترا فسانۂ اندوہ نا بتوں کی جفا

| ۳۵ | نزکی سُنیں تو سہی کہہ چکا سنو تو سہی | |
|---|---|---|

نہیں سہی نہ ہوئے ہم کنار جانے دے — نہ روک اُنکو دل بیقرار جانے دے
پھر اُلکے دشت سے دامن نہ خار جانے دے — نہ کوئے یار میں پائے فگار جانے دے
نہ کر تو رحم مری بے دلی پہ اے ناصح — قمار عشق میں جاں اور یار جانے دے
خطاب دوں ابھی درباں کو خلد کا رضواں — تمہارے گھر میں اگر ایک بار جانے دے
بہانہ رشک سے اشک اسقدر کہ ہو رہ بند — عدو کے گھر سے اُنہیں چشم زار جانے دے
تو میرے ذبح میں اتنا تو صبر کر صیاد — خزاں کو آنے دے ظالم بہار جانے دے
امید خاک نہو جائے بے کسی بس کر — غبار تا سر داماں یار جانے دے
دل حزیں نہو بار اُس کی طبع نازک پر — یہ شوق چھوڑ دے یہ اضطرار جانے دے
میں اُنکی بزم میں جانے کی آرزو چھوڑوں — کہ یوں ہی طالع ناسازگار جانے دے
الم نہ جائے گا میرا مجھے ترا غم ہے — یہ فکر چارہ بس اے غمگسار جانے دے
کبھی تو لینے دے سانس اپنے اختیار سے بھی — یہ چھیڑ نالہ بے اختیار جانے دے
اُسے نہ آنے دیا ناز نے عیادت کو — نہ یہ امید کہ سوئے مزار جانے دے
دم وداع جو سر میں نے پاؤں پر رکھا — بگڑ کے کہتے ہیں او جانثار جانے دے
نہ سی جراحتِ دل دیکھ ہمدم ناداں — کسی کا تیر نظر دل کے پار جانے دے

| ۳۶ | نزکی وہ آئے ہیں لطف وصال حاصل کر<br>بس اب بیان شب انتظار جانے دے | ۱۷ |
|---|---|---|

ہم مل کے کسی اور سے دل شاد کرینگے — جو کچھ نہ کیا تھا ستم ایجاد کریں گے
مر دل میں نہیں ہوں تو بھلاتے ہیں کسکو — ہے یاد مری جب نہ مجھے یاد کریں گے

شیوہ ہے یہی ناز کی و شرم تو صاحب — کس زور پہ کہتے ہو کہ بیداد کریں گے

جائے گی نہ یہ تلخی حسرت دل ناشاد — گو بوسۂ شیریں سے وہ امداد کریں گے

چھوڑینگے کبھی عشق نہ شیریں دہنوں کا — سر دیکے بھی ہم پیشۂ فرہاد کریں گے

پھر ورد ہوا اپنا دعا وصل بتاں کی — پھر گوشۂ مسجد کو ہم آباد کریں گے

یہ کہتے ہو قاتل سے کہ ہونے دو قیامت — کیا حضرت دل آپ بھی فریاد کرینگے

بس ذوق تپش بے ادب ایسے تو نہیں ہم — آلودہ خوں دامن جلاد کریں گے

کر دیکھیں گے ہم نالہ وہ آئیں کہ نہ آئیں — تیرا بھی کہا اے دل ناشاد کریں گے

کیا آہوئے صحرا حرم ہے دل وحشی — کیوں کہتے ہیں آپ اسکو ہم آزاد کرینگے

ہاں آنے تو دو بزم میں ذکر اہل وفا کا — پھر دیکھوں وہ کیونکر نہ مجھے یاد کرینگے

لائے ہیں مجھے کوئے صنم سے دم آخر — یہ دوست مری خاک کو برباد کرینگے

اے اہل جہاں ہوش ہیں ہنگام محشر — ہم اور بھی ایک نالۂ غمزاد کریں گے

پوچھیں گے عدم میں بھی سراغ دہن یار — ہم تجربۂ صنعت بہزاد کریں گے

واعظ کی سنے کون الست اپنا ہی ایمان — یا پیر مغاں اب جو کچھ ارشاد کریں گے

ٹوٹا جو قفس گھر میں بنالیں گے نشیمن — ہم چھٹ کے بھی پاس دل صیاد کرینگے

| ۱۰ | نرگس صفت چشم بتاں عین سخن ہے<br>واللہ زکی اہل نظر صاد کرینگے | ۳۷ |
|---|---|---|

نہ پوچھ اے دل کہ رشک پرور ہوئی ہے کیا کچھ بہار دہلی — دم مسیحا نسیم جنت بنا ہے اُڑ کر غبار دہلی

ہوئی ہے مائل یہ صنعتوں کی وہ شگفتے ہیں لطافتوں سے — زمیں پہ انساں ہیں جیسے دہلی ملک فلک پہ شکار دہلی

موکلان قضا و قدرت چھپائے رکھتے ہیں راز ہر چند — مگر کہاں اختیار انکا جو کھول دے ہی یہ راز دہلی

دلوں کو ہی یہ محیط قائم علاقۂ دل سے ہی لازم
دم بنا نقطۂ سویدا ٹھہر چکا ہے مدار دہلی

گماں ہو یہ مدرکی ہی بیجا سوائے جنت کہاں ہے بشر
زمیں یہ رو کے نگینے کھڑے ہیں ثنا جو ذکر وفا دہلی

یہ ضلع گو مدعی اڑائیں مگر یہ خلقت کہاں سے لائیں
جو آئیں لقمان اور ارسطو تو ہوں صغار و کبار دہلی

وہ زیب و آرائش و کاکیں کہ جنمیں ازاں متاع تمکیں
وہ مثل فکر حکیم و شاعر بلند و بالا حصار دہلی

حکایت یوسف و زلیخا اور انکی بیچ و شرا کا چرچا
یہ ایک دنیا سا ہے تماشا کہ ہو سر رہگزار دہلی

وہ کیونکر آرام سے رہیگا جہاں میں کیا خاک جی لگیگا
نظر میں جسکی سمائی ہوگی بہار نقش و نگار دہلی

۳۸

زکی بھی کیا سادہ آدمی ہے کمال معنی کا مدعی ہے
ہم اسکو باطن میں دیکھتے ہیں تو ننگ دلی ہے عار دہلی

۱۵

ہم خیال یار اپنے دل میں ہیں لائے ہوئے
وہ ہیں بیگانہ مگر ہیں دام میں آئے ہوئے

وہ بلائے جاں جو آیا بال پھیلائے ہوئے
آگیا کتنوں کو غش کتنوں ہی کو سائے ہوئے

آہ کی دل کھول کر کس دل گرفتہ نے کہ وہ
بندیوں کھولے ہوئے پھرتے ہیں گھبرائے ہوئے

لالہ زار دشت وحشت کی نہیں دیکھی بہار
ایک مدت ہوگئی زخموں کو کھجلائے ہوئے

گہ کدورت ہجر کی گاہے غبار وصل غیر
رہتے ہیں خاطر پہ اپنی ابر غم چھائے ہوئے

وہ نگار شوخ صحن باغ میں تھا گرم سیر
آتش رنگ حنا سے گل ہیں مرجھائے ہوئے

پھر مقدر نے کیا دیوانہ لاکر قید میں
ہم لئے پھرتے تھے اپنے دل کو بہلائے ہوئے

بے خودی سے مہلت از بہر تماشا چاہیے
بے حجابانہ سر بالیں ہیں وہ آئے ہوئے

حیرتی ہوں کس کے جلوہ کا کہ مثل چشم گل
عمر گزری ہے چمن میں آنکھ جھپکائے ہوئے

شکر اس کاشانۂ غم میں ہوا روشن چراغ
یعنی پھر جگر جو دل میں داغ تھے کھائے ہوئے

تمنے کیوں چھیڑا کہ طومار شکایت وا ہوا
بیٹھے تھے ہم چپ پہ دل پر غم کو سمجھائے ہوئے

| | |
|---|---|
| بارے تاثیر محبت بعد مردن تو ہوئی | قتل سے مجھ بے گنہ کے ہیں وہ پچھتائے ہوئے |
| دست واعظ پر کریں عشق بتاں سے توبہ کیا | مرشد کامل کے ہیں ہم بھی تو بہکائے ہوئے |
| وصل میں تعلیم ضبط شوق کا انداز ہائے | بیٹھنا منہ پھیر کر اسکا وہ شرمائے ہوئے |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۹ | بیقراری دل نے کی یا بیوفائی یار نے<br>اے زکی بیٹھے ہو کیوں خاموش جھنجھلائے ہوئے | ۱۴ |

| | |
|---|---|
| کوچہ میں تیرے خاک کوئی بدگماں چلے | دھوکے میں گرد باد کے ہم ناتواں چلے |
| دل صورت حباب سراپا ہے آبلہ | بحر جہاں سے لیکے یہ ہم ارمغاں چلے |
| باندھا ہے چرخ دود جگر نے ہمارے بھی | ڈر ہے مگر نہ یہ روش آسماں چلے |
| ہم اعتکاف کعبہ کو آئے تھے دیر سے | پھر بیٹھے بیٹھے حضرت دل کیوں وہاں چلے |
| ہاں مثل شمع سر وہ سیہ روز دیکھے جائے | محفل میں تیری آنکے جسکی زباں چلے |
| غیروں کی رسم و راہ سے انکار تھا غضب | پھر کوچۂ عدو میں کہاں مہرباں چلے |
| زردی سے رنگ چہرۂ عاشق کی ہے بہا | اچھا ہی اس چمن میں جو باد خزاں چلے |
| ہم سوز غم سے شعلۂ فانوس کی طرح | زیر کفن لئے ہوئے داغ نہاں چلے |
| اس خاکدان دہر کی آلائشوں سے پاک | اہل صفا بصورت آب رواں چلے |
| دیوانگی شوق نے گمرہ کیا ہمیں | کعبہ کو جا نکر رہ کوئے بتاں چلے |
| ہم سیر باغ عشق میں خانہ بدوش ہیں | لے سر پر اپنے گل کی بلاشیاں چلے |
| تھی مہر خامشی نہ کھلا غنچہ ساں دہن | ہم حرف درد خوں شدہ زیر دہاں چلے |
| سو حسرتوں سے پوچھنا میرا کہ جاؤ گے | انکا وہ ایک ناز سے کہنا کہاں چلے |

| | | |
|---|---|---|
| | ہے پائے فکر بار غریبی سے بستہ راہ | |

| ۱۲۳ | دشوار ہے نزکی کہ یہ پائے گراں چلے | ۴۰ |
|---|---|---|

کیا کیا خجالتیں ہیں مجھے شوق یار سے
قاصر ہوں بے خودی کے سبب انتظار سے

اشکوں میں مثل شمع ہے سرمایہ نار سے
ہر دم ہے موج شعلہ رواں چشم زار سے

لازم ہے دوست کے دل نازک کا بھی لحاظ
اے نالہ ہمعناں نہو برق و شرار سے

خاطر میں اضطراب ہے منہ پر ہجوم یاس
رنج نہاں سے اور غم آشکار سے

تیغ نگاہ تیز ہے کیا رکھے چشم زیست
جوہر ہے اس میں آپ کے دل کے غبار سے

یارب یہ ایسا کون حریف جنوں ہوا
گل کو ہے رنگ و بو کا تقاضا بہار سے

یہ شوخیاں نئی نئی یہ دل فریبیاں
کس کس کا شکوہ ہو ترے آموزگار سے

سہو و غلط کا پہلے دلوں سے مٹاؤ شک
پھر دو فریب وعدۂ روز شمار سے

وہ آتے آتے رہ گئے منع رقیب سے
آئی اجل بھی غیر ہی کے اختیار سے

اے دل وہ اس خیال سے ہوتا ہے شرمگیں
بس باز آ تصور بوس و کنار سے

یوں روز حشر چاک ہوا نامۂ سیاہ
مسطر کیا تھا میں نے گریباں کے تار سے

ڈرتے تھے میرے قتل سے کیوں اور کیا ہوا
میں تنگ روزگار گیا روزگار سے

| | طرز سوال میں ہے نہاں آتش فنا<br>کرلے نزکی معائنہ دست چنار سے | ۴۱ |
|---|---|---|

نہ ٹھہری صلح مری جان کو بلا ٹھہری
نہ پوچھے جا دل مضطر کہ اُن سے کیا ٹھہری

فلک نہ دود فغاں ہے نہ ہے ہوا ٹھہری
یہ میری خانہ خرابی کی ہے بنا ٹھہری

کہیں تھی یاس کہیں ضعف سے ذرا ٹھہری
غرض کہ تا بفلک کتنی جا دعا ٹھہری

یہی حیات ہے اس ناتواں کی جا ٹھہری
کچھ اضطراب ہوا جان لب پر آ ٹھہری

غضب ہے دل میں رہا درد آرزوئے وصال
تمہارا عذر حیا درد کی دوا ٹھہری

وہ آئے جب کہ نہ تھا مجھ میں جز رمق باقی
بھلا ہوا مری جاں انکار رونما ٹھہری

بلائیں منہ کی ترے لیں جو زلف پر خم نے
کسی کا یہ بھی مگر قامت دوتا ٹھہری

ہماری روح مقدس کا یہ لطیفہ ہے
نثار گوشۂ دامان دلربا ٹھہری-

بہائے بوسہ دل و جاں ہے بڑھ کے حضرت شوق
کہو تو عاقبت کار تا کجا ٹھہری-

ہزار صدمۂ غم دیکھے پر ہوئی نہ تمام
ہماری زیست مگر آہ نارسا ٹھہری

| ۱۹ | وہ دیکھتے تھے زکی تجکو ہائے تیرے نصیب<br>نہ اس طرف نگہ غفلت آشنا ٹھہری | ۴۲ |
|---|---|---|

شب فرقت قیامت کی گھڑی ہے
کہ روز وصل دشمن سے بڑی ہے

قدم میں غم کی زنجیر آ پڑی ہے
زکی عمر رواں منزل کڑی ہے

سنان عشق ہے اُن کی نگہ بھی-
جگر کے پار ہے دل میں گڑی ہے

سمجھ لینا نگاہ شوخ کا وار-
کسی پر جب کہیں بجلی پڑی ہے

خبر دیتا ہے ہر دم جانکنی کی
دل مضطر نگہ جیبی گھڑی ہے

کہاں تک یہ مطول مختصر ہو
غم دل کی حکایت ہی بڑی ہے

شب غم روز ہجراں کا گلہ کیا
بلائے زندگانی سر پڑی ہے

وفا میں مستقل ہے شمع محفل
جلا کی رات بھر لیکن کھڑی ہے

جدا کیوں ہو ترے ناوک کا پیکاں
یہ ہیرے کی کنی دل میں جڑی ہے

طلب کے منتظر بیٹھے ہیں ہر آن
ہمیں تو ہر نفس ساعت گھڑی ہے

فریب مہر جن آنکھوں کی خو ہے
نگاہ شوق حیف اُن سے لڑی ہے

بشر کو بخشی تمیزِ حقائق — یہ ہے ناچیز بات اسکی بڑی ہے

کہا ہے ہیچ سرِ مغرور پامال — تمھاری زلف قدموں میں پڑی ہے

تراوش ہے یہاں لختِ جگر کی — نہ کہنا گریہ ساون کی جھڑی ہے

نعیمِ خلد مزدِ پارسائی — حریصوں کے لئے اچھی گھڑی ہے

نہیں جز قطرۂ خون ہستیِ دل — مگر قلزم صفت شورش بڑی ہے

رُخِ گلگوں کے پرتو کا ہے یہ فیض — شعاعِ مہر پھولوں کی چھڑی ہے

وہ یہ ہیں مرحبا ذوقِ تصور — نظر کے سامنے صورت کھڑی ہے

۴۳

زکی کو بے وفا فرماتے ہیں آپ

یہ لاشِ بے کفن کس کی پڑی ہے

۱۴

بیکسی میں خوش تھے اس دن کے لئے — سرگراں ہیں وہ قدم جن کے لئے

باغ میں بلبل نہ پھر تنکے لئے — خانماں برباد گئے جن کے لئے

حور و غلماں یہ ہی بت شاید نہیں — خلد میں جائیں سبکے ہم ان کے لئے

یاس سے ہوتا ہے دوری میں بھی وصل — قرب ہے یہ اہلِ باطن کے لئے

اللہ اللہ نعرۂ وحشت کا ہول — دانت میں شیروں نے بھی تنکے لئے

کھل گئے خاموش مثلِ شمع ہم — وہ یہ کہتے ہیں نکہہ کن کے لئے

یوں دلِ مضطر گل بازی بنا — کھیل ٹھہرا یار کم سن کے لئے

بت وہ کافر ہیں کہ ان کا جلوہ ہے — نورِ ایماں قلبِ مومن کے لئے

بیدلوں پر یوں نگہ تھی بار بار — اُسنے دل محفل میں گن گن کے لئے

خاک میں ملجائیں گے انجام کار — کیوں زمیں کھودی خزائن کے لئے

طائر جان اس قدر مضطر نہو — یہ گرفتاری ہے کچھ دن کے لئے
اے دل اُس سے ضد وفا کی ہے عبث — یعنی امرِ غیر ممکن کے لئے
غیر داغ دل کہاں پیدا چراغ — اپنے غمخانے کے ساکن کے لئے

۴۴

قبر پر کیوں وہ پری زاد آئیں گے
جان دی تمنے زکی جن کے لئے

۱۴

صبا نکہت زلف کیا لے گئی — بلا ہو گئی دل اُڑا لے گئی
عدم کو بھی کشتی مری پر گئی — غم و حسرت ناخدا لے گئی
حرم کو گیا میں کبھی دیر کو — تری جستجو جا بجا لے گئی
حیا کو رہی دل کے لینے میں شرم — مگر شوخیوں سے ادا لے گئی
ترے ہاتھوں مرنا تھا جینے کا لطف — وفا زندگی کا مزا لے گئی
وہ جلوے قیامت اُٹھاتے رہے — مجھے میری حیرت سنبھالے گئی
کہا کس نے کوے صنم خلد کو — کہاں خاک میری صبا لے گئی
مرے سوز دل کی اُنہیں کیا خبر — یہ پیغام آہ رسا لے گئی
پھرا کوے قاتل سے ناکام مرگ — تمنا مجھے ناروا لے گئی
کہاں میں کہاں کارواں ہٹ گیا — مرے ہوش بانگِ درا لے گئی
دم بے اثر سے ہوئی بے دلی — مرا دل ہی گویا دعا لے گئی
جہاں بنگئی تھی ابھی جان پر — اسی کوچہ میں پھر وفا لے گئی
چمن کو دیا فیض نے اُسکے رنگ — نسیم اُسکی بوے قبا لے گئی

زکی کام کیا اپنا محشر میں تھا

| ۴۵ | وہ امرزش خود نمائے گئی۔ | ۱۴ |
| --- | --- | --- |

جب کسی کی نہیں سنتا کوئی
کرے کیا خاک تمنا کوئی

تم ہنسو بزم میں یوں غیروں سے
گھر میں رویا کرے تنہا کوئی

اُس سے میری بھی حکایت کہدے
ہائے ملتا نہیں اتنا کوئی

ہر کہیں خاک بسر پھرتا ہوں
دیکھ لے ایک نظر تا کوئی۔

تا کجا گریہ بس اے دیدۂ زار
دیکھ ہو جائیگا رسوا کوئی

ناخن نالہ میں وہ زور کہاں
کہ کرے عقدۂ دل وا کوئی

ہو گئے خاک رہ شوق میں ہم
خضر ہو کوئی مسیحا کوئی۔

میں تو دیتا ہوں خدایا لے لے
دل بہائے غم دنیا کوئی

بیکسی ہے مری وجہ نازش
ہو گیا محو تماشا کوئی۔

تفرقہ کے لئے لازم ہوں میں
میں بُرا ہوں تو ہے اچھا کوئی

حاصل عمر وہ دم ہے جس میں
دیکھ لیں صورت زیبا کوئی

شوق و تمکین ہی باندازۂ ظرف
قطرہ ہے کوئی تو دریا کوئی

موت عاشق کو کہاں ہے یہ بھی
بیدل کا ہے تقاضا کوئی۔

| ۴۶ | فخر ہم کو تو رکی فقر سے ہے<br>تھا سکندر کوئی دارا کوئی۔ | ۱۷ |
| --- | --- | --- |

وفائے عشق حیرت خیز فن ہے
فنا ہونا نمود کو ہکن ہے

یہ کس کی ناز کی پرتو فگن ہے
خیال آئینۂ رنگ چمن ہے

مری آنکھوں میں ہے وہ بزم پرلر
جہاں شوق تماشا سوء ظن ہے

عجب ہنگامہ ہے صبح شب وصل
وہ جاتے ہیں فراق جان و تن ہے

بنا کر نقش پا سو جا مٹایا
مگر در پے ابھی چرخ کہن ہے

کہوں کیا تابش داغ جدائی
شعاع مہر ہر تار کفن ہے

عدو خوش ہے سمجھکر خانہ ویراں
بھرا غم سے مرا بیت الحزن ہے

سُننے جاؤ شکایت مہوشوں کی
نہ پوچھو کس طرف روئے سخن ہے

چراغ مردہ ہے بزم ہوس کا
مرا دل یادگار انجمن ہے

کہو بیتاب و غلطاں کیوں ہے یارب
مگر سمجھا ہی محروم الوطن ہے

تسلی کیا ہو وعدوں سے کہ دشمن
تمہاری شوخی پیماں شکن ہے

حکایت ہی سنی ایک عمر اسکی
مری ہستی ترا گویا دہن ہے

نہ ٹھہرا بیکسی سے چاک دامن
جنوں کیا عیب پوش پیرہن ہے

مرے رکنے سے کیوں بڑھتا گیا عشق
کہیں یہ بھی تمہارا سوء ظن ہے

بتوں کی وہ صباحت اللہ اللہ
رخ سادہ بہار یاسمن ہے

ترا رنگ شکستہ دیکھتا ہوں
نظر میں عالم صبح چمن ہے

| ۴۷ | ذکی کو ہم بھی جاکر دیکھ آئے<br>ابھی تو نیم جاں وہ خستہ تن ہے | ۱۶ |
| --- | --- | --- |

داستاں انکی بیوفائی کی
رسم کھو دے گی آشنائی کی

دی تسلی جزا جدائی کی
داور حشر نے خدائی کی

آپکی ٹھوکروں سے اد ہوئیں
شہرتیں میری جبہ سائی کی

دو قدم پہ اہل کارواں کے پیچھے
یہ مدد ہے شکستہ پائی کی

کاہشِ انتظار میں جینا
اُسکے وعدہ نے جان فزائی کی

خونِ دل ہوکے نکلی کب حسرت
تمنے کب خنجر آزمائی کی

ہے اگر یہ ہی چشمِ حسن پرست
کس سے امید ہے بھلائی کی

اُسکے کوچہ سے کون اُٹھتا تھا
عمر نے اپنی بے وفائی کی

گوشۂ چشم التفات کہاں
اُنمیں ایک خو ہے کج ادائی کی

قتل سے میرے اُنکا رنج گیا
تیغ نے درمیاں صفائی کی

بس تغافل بھی ایک ادا تھا ہو
بات کچھ سیکھے دلربائی کی

آئینہ دیکھکر وہ حیران ہیں
مل گئی داد خود نمائی کی

مِٹ کے ملنا بتوں کے کام آیا
آرزو ہوگئی خدائی کی

کیوں تکلف سے وضع کو چھوڑوں
ابتو عادت ہے جبہہ سائی کی

ہے بہ لب پر ہیں بیٹھتے اُٹھتے
سرگزشتیں شکستہ پائی کی

۲۸ — بخت یاور ہوا کہ ہم سنے نہ کی
کوچۂ یار کی گدائی کی — ۱۹

نالے جو التہاب سے نکلے
دل کے ٹکڑے کباب سے نکلے

چشم میں ہے کوئی تو پاک گہر
اشک دُرِ خوش آب سے نکلے

ایک شب تو بغل میں سو رہئے
دلِ مضطر عذاب سے نکلے

کہدو خورشید آئینہ لائے
وہ شبستان خواب سے نکلے

جل گیا کوئی اپنی آہ سے تم
گھر سے کیوں اضطراب سے نکلے

تاب ہے کس کو جو یہ چلتے ہو
رُخِ انور نقاب سے نکلے

سیر کو نکلے اور آفت یہ / مست ہو کر شراب سے نکلے

بند ہے اب مگر توقع ہے / کام بھی انقلاب سے نکلے

یادِ گیسو و خط میں غرق رہے / ہم نہ موجِ سراب سے نکلے

جذبِ دل کچھ تو ہو اثر ترا / وہ پری رو حجاب سے نکلے

ہو گئے تھے وہاں دخیل عدو / بارے اُسکے عتاب سے نکلے

میری آنکھیں نہ میرا دل بیچ ہے / خوں پھر کیوں خضاب سے نکلے

لب سے نکلے تھے چرخ سے گزرے / نالے کس پیچ و تاب سے نکلے

اُنکے آنے کی فال دیکھتے ہیں / دیکھئے کیا کتاب سے نکلے

قطرۂ بادہ وہ گہر ہے کہ جو / چشمۂ آفتاب سے نکلے

ایک بوسہ میں اُنکو دیں دل و جاں / اپنا ہی کچھ حساب سے نکلے

کام تیرا اگر نہ کی سے نکلے
حضرت بوتراب سے نکلے

غیروں سے وہ گرم آشتی تھے / یہاں دل میں شرارِ آتشی سے تھے

ور آپ نہ کچھ فلک سے بھی تھے / نالے مرے بربر کمی سے تھے

صد شکر قتیلِ دوستی تھے / ورنہ ہم تنگِ زندگی سے تھے

دل کا دعوی کیا جو اُن سے / محشر میں بھی میرے مدعی سے تھے

وصفِ دہن و کمر نہ کچھ پوچھو / صانع کے یہ نکتہ خفی سے تھے

ہوتا دل اگر تو بوسہ لیتے / تم یوں ہمیں چھیڑتے کبھی تھے

راضی رہے جورِ دوست پر بھی / عاشق نہ تھے ہم مگر ولی تھے

آنے سے تمہارے تھم گئے ہیں | آنکھوں سے رواں سرشک بھی تھے
سینہ میں دل و جگر کہاں اب | جبتک نہ تھی آگ عشق کی تھے
ہم بوس و کنار چاہتے کیوں | گلچیں بہار ناز کی تھے
یار اور زمانہ تھا موافق۔ | ہم بھی کسی وقت آدمی تھے
وہ ہاتھ سے دیکھتے تپش کو | اے دل یہ ناز دلبری تھے
جب کھل پڑے ہو گئی کمر دہم | گیسو ترے سایۂ پری تھے
تم آئے تو ہو گئی قیامت۔ | محشر میں جو کچھ تھے آپ ہی تھے

قطعہ

تھے جمع تو محفل طرب میں | لیکن سب ساز برہمی تھے
دیدار ادا حسد سے بے چین | میں یار عدو غرض سبھی تھے

افتادہ تھا ایک مست رہ میں
دیکھا تو وہ حضرت زکی تھے

۵۰ | ۱۰

پھینکدے تاج مکلل سر سے | جادۂ عشق میں تو چل سر سے
اسکے در پر سے اٹھایا نہ گیا | ضعف میں بار ہے ملا چل سر سے
شعبدہ باز ہے کیا فوج سرشک | دیکھو چلتے ہیں یہ بیدل سر سے
دل کی تسکین میں ہیں فرو نہ غم میں | ہوتے کیوں ہاتھ معطل سر سے
گرد باد اٹھتے میں مدفن سے مرے | سر گیا پر نہ گیا بل سر سے
بعد رکھیو رہ الفت میں قدم | دست بردار ہو اول سر سے
روح فرسودۂ عاشق ہے کہیں | چھوٹتا کیوں نہیں صندل سر سے

وہ ہنسے کاٹ کے میرے سر کو — تھا دہن عقدہ ہوا عل سر سے
آئی پاماؤں کے کرنے کو اسیر — پاؤں پر زلف مسلسل سر سے

| ۱۲ | سوز سودائے وفا دیکھ زکی<br>شمع خاموش گئی جل سر سے | ۵۱ |
|---|---|---|

نہیں ڈرتا میں جان جانے سے — باز آؤ تم آزمانے سے
رشک سے اہلِ بزم برہم ہیں — فتنہ اُٹھا مرے بٹھانے سے
توسنِ چرخ بھی ہے جولاں ہیں — میری آہوں کے تازیانے سے
صحبت زلف سے ہو دل صد چاک — یہ معمی کھلا ہے شانے سے
ہجر ہو یا الم ہو مرنا ہے — کسی حیلے کسی بہانے سے
امتحاں کیجیے آپ خنجر کا — تنگ ہوں میں بھی غم اُٹھانے سے
بسکہ دریائے اشک جاری ہے — فیض ہے میرے آستانے سے
میں ہوں اور گوشۂ قفس میرا — کام کیا مجھ کو آشیانے سے
تیری محفل سے مثل وحشت عیش — پہلے جاتا ہوں جان جانے سے
آگ تو کچھ نہیں ہے داغ جگر — کوئی چھپتا ہے یہ چھپانے سے
ہم کو طفلی میں بھی یہ سودا تھا — شوق تھا عشق کے فسانے سے

| ۱۵ | مر گئے قیس و وامق اور زکی<br>آدمی اُٹھ گئے زمانے سے | ۵۲ |
|---|---|---|

حالِ شب جو خراشِ جاں ہے — خندۂ صبح نمک افشاں ہے
کوئی حارس نہ کوئی درباں ہے — سچ ہے دنیا بھی عجب زنداں ہے

قلب آئینہ میں کیا پنہاں ہے
محشرستان خیال نہاں ہے

کچھ تو ہے تیر میں اسکی فرحت
ورنہ کیوں زخم جگر خنداں ہے

مرگ دشوار ہے مجکو لیکن
وہ چلے آئیں تو ہاں آساں ہے

حشر کا دن تو نہیں ہے شب غم
یارب اسکا بھی کہیں پایاں ہے

اُنکے وعدے تو سراسر ہیں غلط
دشمن خواب دل نالاں ہے

میں جو خود کام انہیں کہتا ہوں
وہ مجھے کہتے ہیں تو ناداں ہے

عشق ہے مادہ نادانی کا -
کہتے ہیں قہر کو ہم احساں ہے

شعلہ زن حسن ہوا زیر نقاب
یعنی ہم آتش و ہم داماں ہے

ان بتوں میں ہے خدائی کی نمود
زاہد اپنا یہی ایماں ہے

وسعت مائدہ دل دیکھو -
درد مدعو ہے الم مہماں ہے

پھر خیال مژہ دلبر ہے -
پھر جگر میں خلش پیکاں ہے

نہ رہا ضعف میں سر زانو پر
مائل سنگ در جاناں ہے

| ۵۳ | کس توقع پہ غزل لکھے زکی<br>شعر کا کون یہاں پرساں ہے | ۱۱ |
|---|---|---|

ہوا ہیں بُرا کی بُرائی تمہاری
بگڑتے ہو کیوں تم بن آئی تمہاری

مرے ایک نالہ میں گھبرائے ایسے
ہوئی کیا ستم آزمائی تمہاری

نہ مجھسے چھٹے گی نہ تم سے چھٹے گی
محبت مری بیوفائی تمہاری

کرینگے یہی قتل مجھ سخت جاں کو
یہ بازو یہ نازک کلائی تمہاری

جفا کے ہو موجد تمہیں ہاں تصدق
فلک کو بھی عادت سکھائی تمہاری

ملو بھی تو وحشت میں کیونکر ملوں میں
بجا ہے یہ نا آشنائی تمہاری

نہ تھا بوالہوس مجھسا بیدل تو دیکھا
چلی اُس سے کیا دلربائی تمہاری

مرے اضطراب و قلق کی کشش کیا
یہاں تم کو شوخی ہی لائی تمہاری

وہ زلفیں کھلیں گی کہیں حضرت دل
ہوئی سخت مشکل رہائی تمہاری

کرو قتل عالم کو پھر دعوی رحم
بتو ، معاذ اللہ صفائی تمہاری

حسینوں کو چھپ چھپ کے تم دیکھتے ہو
زکی دیکھ لی پارسائی تمہاری

## خاتمہ

ایزد توانا را سپاس کہ این ناتوان ہرچہ در اندیشہ داشت بیاری گری او نقش نمود برگرفت۔ دیوان سراسر ہزیان در ماہِ ذالحجہ ۱۳۱۲ھ ہجری مطابق ماہ جون ۱۸۹۵ء بقالب طبع در آمد و رنگ اشاعت پذیرفت ؎ من نمانم این بماند یادگار ✣

## قطعہ تاریخ طبعزاد شاہزادہ میرزا قیصر بخت بہادر گورگانی متخلص بہ فروغ

ہیں زکی اک سخنور کامل
اُنکے شعر و سخن کی زینت ہے

ناظم ملک خوش بیانی ہیں
تخت میں کشور بلاغت ہے

فخر ہیں فن شاعری کے لئے
کاملوں کی نظر میں وقعت ہے

انکا دیوان طبع ہوتا ہے
شاعروں کو عجب مسرت ہے

کوہ سے بڑھ کے ہے وقار سخن
کیا بلاغت ہے کیا متانت ہے

ہر غزل میں غزال کی شوخی
اور ہر شعر شیر صولت ہے

گل مضموں ہیں پھول سے نازک
گویا گلدستہ نزاکت ہے

ہے صفائی میں آئینہ ہر لفظ — آئینہ طلعتوں کو حیرت ہے
عاشقانہ غزل جو ہی کوئی — وہ بھی کب خالی از غرابت ہے
بندشیں گرم لفظ گرما گرم — جلوہ گر عشق کی حرارت ہے
لطفِ معنی پہ غور اگر کیجے — طبع معشوق کی لطافت ہے
چھپ گیا ہے وہ شہر دہلی میں — سارے ہندوستاں میں شہرت ہے
میں نے پوچھی **فروغ** سے تاریخ — کہا اک مخزنِ فصاحت ہے
۱۳

## قطعہ تاریخ از خواجہ علی مضطر ملسوی دار و حال تحصیلے اسکول سہسوان ضلع بدایون

چھپ گیا وہ ہی یہ دیوان زکی رضوی — جسکی اشعار و غزل کا تھا زمانہ مشتاق
ملہم غیب سے جو آئی ندا اے **مضطر** — سال تاریخ لکھا میں نے مذاقِ عشاق
۱۳

## قطعہ تاریخ طبعزاد مولوی علی احمد خان اسیر بدایونی

صورت نگار معنی مثل زکی نباشد — جان کلیم و طالب روح روان غالب
آب حیات تازہ معجز اثر کلامش — زندہ از و بگیتی نام و نشانِ غالب
نغلش بجویش تازہ از شانِ میرزائی — دیوان او سراپا گویا زبان غالب
در فکر سال طبعش بودم **اسیر** حیران — گفتا بگوش ہاتف طرز بیان غالب
۱۳

## قطعہ تاریخ طبعزاد منشی محمد باقر حسین ذبیح الہ آبادی

طبع شد دیوان نغز اوستاد — شد زبانم لال از قصد صفت
خوش رقم کردہ **ذبیح** نکتہ سنج — سال تاریخش حدیث معرفت
۱۳

تمت

مطبع رضوی دہلی میں سید میر حسن کے اہتمام سے چھپکر شائع ہوا